(اعصابی، غدی)

# مفرد ادویہ کے مرکبات

مع

## علم العلاج بمطابق قانون مفرد اعضاء








حکیم صوفی رفاقت علی چشتی
شاگرد رشید الحاج حکیم یٰسین دنیاپوری

| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | مفرد ادویہ کے مرکبات |
| مصنف | حکیم صوفی رفاقت علی |
| ناشر | حکیم عروہ وحید سلیمانی |
| مطبع | آر۔آر۔پرنٹرز |
| طبع اول | اپریل ۲۰۱۰ء |
| تعداد | ۵۰۰ |
| قیمت | ۳۰۰/- روپے |

ملنے کا پتہ



اُدارہ مطبُوعاتِ سُلیمانی
رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور فون: 7232788
E-mail: idarasulemani@yahoo.com




(اعصابی، غدی)

# مفرد ادویہ کے مرکبات

مع

## علم العلاج بمطابق قانون مفرد اعضاء

دنیائے طب میں اس سے پہلے کسی نے بھی مفرد ادویہ کے مرکبات پر جامع کتاب نہیں لکھی ہم نے اسے قانون مفرد اعضاء کے مطابق ترتیب دیا ہے۔
قانون مفرد اعضاء کی چھ تحریکات کی مطابقت کے مطابق مفرد ادویہ کے مرکبات بھی چھ تحریکات میں تقسیم کیے ہوئے ہیں۔ تاکہ عام آدمی بھی مستفید ہوسکے۔


خادم فن: حکیم صوفی رفاقت علی چشتی
شاگرد رشید الحاج حکیم یٰسین دنیاپوریؒ



اُدارہ مطبُوعاتِ سُلیمانی
: sulemani@gmail.com
: www.sulemani.com.pk
ہیڈ آفس: رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور 042-37232788, 042-37361408 :✆
چوبرجی برانچ: ۳۔بی نیاز دیو حکیم عقب خان بابا ریسٹورنٹ چوک چوبرجی لاہور۔ 042-37312648, 37352802 :✆
راولپنڈی دواساز، اقبال مارکیٹ، کمیٹی چوک اقبال روڈ، راولپنڈی 051-5551742 :✆

## فہرست







## اعصابی عضلاتی حصہ

## غدی اعصابی حصہ











## علم العلاج امراض کی فہرست



## معنون

ہم اپنی اس علمی وفنی کوشش کو جو خالص خلق خدا کی رہنمائی کے لیے لکھی گئی ہے اپنے والدین گرامی کے نام اور اپنے رہبر و رہنما پیر کامل حضرت سید ذی وقار علی سالک شاہ گیلانی دامت برکاتہم عالیہ مونگنانوالہ والا شریف کے نام منسوب کرتا ہوں۔

جن کی نگاہ شفقت سے بندہ ناچیز خاکسار اس قابل ہوا کہ مفرد ادویہ کے مرکبات پر کتاب احاطہ تحریر میں لایا۔

خادم فن حکیم صوفی رفاقت علی سالکی چشتی
مستقل پتہ موقع پکھیالہ ڈاکخانہ خاص تحصیل فیروز والا ضلع شیخوپورہ
D,C-157 بلاک گلشن راوی لاہور
موبائل:0306-4376396

# مقدمہ

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ، اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ سَیِّدُ الْمُرْسَلِیْنَ وَ خَاتَمَ النَّبِیّٖنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ۔

اللہ کریم کا لاکھ لاکھ شکر ہے آقا دو جہاں حضور پر نور ﷺ کی نظر رحمت سے بندہ ناچیز کو خلق خدا کی رہنمائی کے لیے یہ مفرد ادویہ کے مرکبات پر کتاب لکھنے کی سعادت نصیب ہوئی۔

مرکبات، موالید ثلاثہ یعنی جمادات، ونباتات اور حیوانات جو قدرتی وطبعی اور فطرتی طور پر پائے جاتے ہیں۔ ان میں دوا سازی سے کوئی تغیر پیدا نہیں ہوتا۔ ان کو اصطلاحاً مفرد ادویات کہا جاتا ہے اس قدرتی شکل، طبعی صورت اور فطرتی حالت میں جو مفردات پائے جاتے ہیں۔ ان کو جب آپس میں ملایا جاتا ہے اس کو مرکب کہتے ہیں یہ مرکب دو مفرد ادویات اور دو سے زیادہ ادویات کے بھی ہو سکتے ہیں۔

## مرکبات کی تقسیم

مرکبات دو قسم کے ہوتے ہیں اوّل، مرکبات سادہ جس کو آمیزہ کہتے ہیں دو یا دو سے زیادہ ادویہ کو بغیر کسی استحالہ کے ملایا جائے جسے انگریزی میں مکسچر (Mixture) کہتے ہیں۔ دوم مرکبات کیمیاویہ جس کو امتزاج کہتے ہیں دو یا دو زیادہ ادویات کی ایسی ملاوٹ جس میں استحالہ سے اس طرح یک جان کر دیا جائے پھر ان اجزاء کو الگ نہ کیا جا سکے جس کو انگریزی میں کمپونڈ کہتے ہیں۔ (Compound) یعنی ایسے مرکبات جن کو ملانے کے لیے آگ یا کھرل کی حرارت یا متضاد ادویات کے اثر و متاثر ہونے سے آپس میں استحالہ کھا کر مرکب ہو جائے اور پھر جدا نہ ہو سکیں۔

دنیا طب میں اس سے پہلے کسی نے بھی مفرد ادویات کے مرکبات پر جامع کتاب نہیں لکھی ہم نے اسے قانون مفرد اعضاء کے مطابق ترتیب دیا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کی چھ تحریکات کی مطابقت کے مطابق مفرد ادویہ کے مرکبات بھی چھ تحریکات میں تقسیم کیے ہیں۔ ہر تحریک کے جدا جدا مرکبات بنا دیے گئے ہیں تا کہ علاج معالجہ میں آسانی پیدا ہو یہ مرکبات خدمت خلق کے جذبہ سے مستفیض ہو سکے اور ہم کے لیے توشہ آخرت بن سکے۔

آخر میں اتنا عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ میں نے زیر نظر کتاب میں ہر قسم کی خوبیاں پیدا کرنے میں اپنی طرف سے کوئی کمی نہیں چھوڑی۔ لیکن انسان کے کام میں خامیاں ممکن ہیں امید کرتا ہوں کہ ناظرین جو کمی محسوس کریں گے۔ اس سے مجھے آگاہ کریں گے اور میری غلطیوں کو معاف کریں گے۔ میرے لیے پوری امت مسلمہ کے لیے دعائے خیر سے یاد کرتے رہیں۔

خادم فن
حکیم صوفی رفاقت علی سالکی چشتی پکھیالوی
ضلع شیخو پورہ





# اعصابی غدی حصہ مفرد ادویہ کے مرکبات

## الا ئچی سبز کے مرکبات

### (۱) حلوہ مقوی دماغ

**ھوالشافی:** الا ئچی سبز' مغز کدو شیریں' مغز خیارین' مغز تربوز' مغز خربوزہ' مغز بادام شیریں' مغز پستہ' مغز اخروٹ' چھلکا اسپغول' نارجیل ہر ایک ایک تولہ' سوجی ۵ تولہ' روغن زرد ایک پاؤ۔ نبات سفید حسب ضرورت تقریباً (۶ چھٹانک)

**ترکیب تیاری:** حسب دستور حلوہ تیار کریں۔

**ترکیب استعمال:** ۵ تولہ صبح نہار اور بوقت خواب

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی محرک دماغ' مقوی و محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔

**فوائد:** مدتوں کی بھولی بسری باتیں یاد دلاتا ہے۔ دافع نسیان' مقوی دماغ' مغلظ منی' مولد منی' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### (۲) دوائے شقیقہ (آدھا سر کا درد)

**ھو الشافی:** الا ئچی سبز' زنجبیل' فلفل سیاہ' اسطوخودوس' کشنیز۔ ہر ایک ایک تولہ' نبات سفید ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ' صبح و شام دیں۔ ہمراہ شیریں دودھ

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی محرک اعصاب محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ درد شقیقہ، نزلہ، زکام حار، فشار الدم، سوزش گردہ مثانہ غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۳) حب پنینس (ناک میں بات کرنا)

الائچی سبز ایک تولہ، زنجبیل ایک تولہ، فلفل دراز ایک تولہ، گڑ پرانا ۲۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف بنا کر گڑ میں ملا کر حب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ ناک میں بات کرنا۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** پنینس ایک ایسا مرض ہے کہ اکثر کھایا پیا ناک سے نکل آتا ہے۔

### (۴) شیرہ ۔درد شقیقہ

**ھو الشافی:** الائچی سبز، گلِ بنفشہ، چہار مغز، اسطوخودوس۔ ہر ایک ۳ ماشہ، فلفل سیاہ ۷ عدد، بادیان ۹ ماشہ، کشنیز ۲ ماشہ، خشخاش سفید ۹ ماشہ، مغز بادام ۱۱ عدد۔

**ترکیب ساخت:** حسب دستور جملہ ادویہ کو پانی ایک پاؤ میں رات کو بھگو دیں، صبح حسب دستور ان کا شیرہ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** قبل از طلوع آفتاب مریض کو کھڑا کر کے اس کا منہ سورج کی طرف کریں اور شیرہ مذکورہ کا گلاس اسے پلائیں تو چند یوم کے استعمال سے فائدہ ہوگا۔

**فوائد افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی، محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ درد شقیقہ، خفقان قلب، اختلاج قلب، تنقیہ دماغ کے لئے مفید ہے۔

### (۵) حب اختناق والرحم

**ھو الشافی:** الائچی سبز، فلفل سیاہ، عود صلیب، اسرول ہر ایک ایک تولہ۔

**ترکیب ساختن:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** حب نخودی دو حب صبح و شام کھانے کے بعد ہمراہ عرق گلاب ۱۰ تولہ کھلائیں۔

**فوائد افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، مقوی و محلل غدد،



مسکن عضلات ہے، فشار الدم، جنون، عسرت الطمث، اختناق الرحم میں مفید ہے۔

### (۶) سفوف مقوی اعصاب

**ھو الشافی:** الائچی سبز اڑھائی تولہ، طباشیر کبود اڑھائی تولہ، کشتہ نقرہ ۳ ماشہ، کشتہ مروارید ی ۳ ماشہ، کشتہ شاخ مرجان ۳ ماشہ، مصری کوزہ ۵ تولہ۔

**ترکیب ساخت:** ادویہ کا سفوف بنا کر کشتہ جات اچھی طرح کھرل کر کے ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ، ہمراہ مربہ گاجر، بہی دانہ، سیب، آملہ، چاروں مربہ جات کو یکجاں کر کے ملالیں۔ (ایک چمچ کھانے والا)

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی، محلل غدد، مسکن عضلات ہے، محرک اعصاب، محرک مقوی دماغ، مفرح قلب، خفقان قلب، دافع نزلہ زکام ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے موزوں ہے۔

### (۷) جوشاندہ برائے فشار الدم (ھائی بلڈ پریشر کے لئے)

**ھو الشافی:** سبز الائچی ۳ عدد، گل سرخ ۳ ماشہ، زیرہ سفید ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو دو کپ پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے۔ پن کر چینی حسب ضرورت ملا کر پئیں۔

**نوٹ:** قہوہ گرمیوں میں ٹھنڈا کر کے سردیوں میں نیم گرم پئیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن، عضلات ہے۔ فشار الدم، خفقان قلب، تقطیر البول، سوزاک کے لئے مفید ہے۔

### (۸) جوشاندہ برائے السر معدہ حار

**ھو الشافی:** الائچی سبز ۳ عدد، سونف ۳ ماشہ، پودینہ ۳ ماشہ، گل سرخ ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کو دو کپ پانی میں بھگو دیں یہاں تک جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے بعد ازاں پن کر چینی حسب ضرورت ملا کر پئیں۔ صبح و شام کھانے کے بعد۔

**افعال و اثرات میں:** اعصاب غدی ہے۔ (تر گرم) ہچکی، السر معدہ، ورم معدہ، گیس

پیشاب میں جلن دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### (۹) سفوف پتھری گردہ

**ھو الشافی:** الائچی دانہ ایک ماشہ' شکر سرخ ٦ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** الائچی سبز دانہ کو اچھی طرح کھرل کر کے سفوف بنالیں۔ بعد ازاں شکر ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے صبح منہ نہار یہ خوراک ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ھے (تر گرم):** پتھری گردہ کے اخراج کے لئے مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### (۱۰) سفوف یرقان (زرد)

**ھو الشافی:** الائچی سبز تازہ ۲ تولہ' کالی مرچ ٦ ماشہ' زیرہ سفید ایک تولہ' صندل سفید ایک تولہ' گل سرخ ایرانی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ تازہ پانی یا شربت بزوری حار صبح و شام دیں۔

## آک۔مزاج اعصابی غدی (ترگرم)

### (۱۱) حب برائے تپ لرزہ

**ھو الشافی:** آک کی جڑ ۲ تولہ' مرچ سیاہ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو اچھی طرح کھرل کر کے بشکل سرمہ سفوف بنا کر بکری کے دودھ میں کھرل کر کے حب نخوزی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب نخودی' صبح و شام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے ورم معدہ و جگر دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔ تپ لرزہ





**نوٹ:** تپ لرزہ سے پہلے ایک ایک گولی دیں' ہمراہ پانی۔

## روغن وجع المفاصل

### (۱۲) آک کے پتوں کا پانی

**ھو الشافی:** آک کے پتوں کا پانی ایک حصہ' مٹھا تیل ۳ حصہ۔

**ترکیب تیاری:** پانی کو مٹھا تیل میں جلالیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ھے (تر گرم):** وجع المفاصل' تحجر مفاصل' درد کمر' درد جگر کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔ مقام درد پر روئی کو تر کر کے رکھیں۔

### (۱۳) تریاق تپ دق

حضرت استاد الاطباء بانی طب پاکستان دوست محمد صابر ملتانی صاحب نے اس نسخہ کو تپ دق کے لئے بڑے دعویٰ سے پیش کیا ہے۔

**ھو الشافی:** شیر عشر ایک تولہ' ہلدی ۱۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ہلدی کو بشکل سرمہ تیار کرلیں۔ بعد ازاں شیر عشر کو ڈال کر کھرل کریں۔ (تقریباً آدھا گھنٹہ) دوائے تریاق تپ دق تیار ہو جائے گی۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ' ہمراہ تازہ پانی۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے (تر گرم)۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔ مثلاً غدی کھانسی' خشک دمہ' ٹی بی' خونی پیچش' نکسیر' بواسیر خونی' عسرت طمث (تنگی حیض) کثرت طمث (حیض کا زیادہ آنا) کے لئے مفید ہے۔

### (۱۴) سکونی برائے بخار

**ھو الشافی:** نوشادر ایک تولہ' قلمی شورہ ایک تولہ' کالی مرچ ایک تولہ، شیر عشر ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف بنالیں۔ کڑاہی یا توے پر ادویہ میں شیر عشر تھوڑا تھوڑا ڈال کر یہاں تک یہ عمل کریں کہ تمام شیر عشر ختم ہو جائے۔ اور دھواں آنا بند ہو جائے۔ بس دوائے بخار سکونی تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی تا ۲ رتی چینی میں ملا کر دیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے (تر گرم):** غدی بخار کو چند منٹ میں اتار دیتی ہے۔ خشک کھانسی، دم کشی، جریان، خون ہر قسم کے غدی کھینچاؤ کے لئے مفید ہے۔

## تریاق قلبی برقی اثر کی حامل دوا

**فوائد:** برقی اثرات کی یہ حامل دوا دنیائے طب میں چند سیکنڈ میں اثر دکھاتی ہے۔ اس سے قبل میں نے کسی بھی طبی کتب، یا کسی حکیم سے نہ سنا نہ پڑھا ہے۔ جو دل کی درد میں چند سیکنڈ میں آرام دینے والی ہو۔ منہ میں خوراک جاتی ہی اثر ہو جاتا ہے۔ اور دل کا درد فوری طور پر ختم ہو جاتا ہے۔ اسے ڈاکٹروں اور حکماء حضرات نے آزمایا ہے۔ آپ بھی اس دوا کو بنائیں اور دعا خیر سے یاد فرمائیں۔

(۱۵) **ھو الشافی:** شیر عشر حسب ضرورت، سنڈھ ۲ حصہ، کالی مرچ ایک حصہ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف سرمہ کی مانند بنالیں۔ سفوف کو شیر عشر سے تر با تر کر دیں یہاں تک کہ سفوف اچھی طرح بھیگ جائے۔ یہ عمل دو مرتبہ خشک و تر کریں۔

**مقدار خوراک:** نصف چاول۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے (تر گرم):** ہر قسم کی غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے یکساں مفید ہے۔ درد دل اگر بوجہ غدی تحریک یا عضلاتی غدی تحریک کی وجہ سے ہو رہا ہو چند سیکنڈ میں آرام ہوگا۔

### (۱۶) تریاق قلبی وجع المفاصل، تحجر مفاصل، نقرس (دردوں)

**ھو الشافی:** تریاق قلبی نصف چاول، منقہ ایک۔ میں ملا کر دیں، ہمراہ پانی...... یا جوشاندہ ادرک ۲ ماشہ، زیرہ سفید ایک ماشہ، الائچی سبز ۳ عدد صبح و شام دیں۔

### (۱۷) تریاق قلبی کھانسی، دم کشی

**ھو الشافی:** تریاق قلبی نصف چاول، شہد چائے والی چمچ میں ملا کر دیں۔ صبح و شام، ہمراہ پانی دیں۔



### (۱۸) تریاق قلبی نمونیہ کے لئے

**ھو الشافی:** تریاق قلبی نصف چاول۔ سہاگہ بریاں ۴ رتی، شہد چائے والی چمچ میں ملا کر دیں۔ شدید صورت حال میں ہر دس منٹ بعد دیں جب تکلیف میں کچھ آفاقہ ہو تو وقفہ بڑھا دیں۔ (دوائی)

### (۱۹) تریاق قلبی خونی پیچش کے لئے

**ھو الشافی:** تریاق قلبی نصف چاول، چھلکا اسپغول ایک چمچ دیں، ہمراہ پانی۔

## مرکبات ابریشم، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰) سفوف مفرح قلب

**ھو الشافی:** ابریشم، صندل سفید، گل گڑھل، گل گاؤزبان، گل سرخ، گل نیلوفر ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ پانی یا شربت بزوری حار دیں۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب مقوی غدد، محلل عضلات مفرح قلب ہے۔ اختلاج قلب، خفقان قلب، فشار الدم، ہر قسم کی غدی تحریک کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات املتاس، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۱) جوشاندہ برائے قبض

**ھو الشافی:** املتاس ۶ ماشہ، سونف ۶ ماشہ، سنا مکی ۶ ماشہ، گل سرخ ۶ ماشہ یہ ایک خوراک ہے۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو دو کپ پانی میں بھگو دیں۔ یہاں تک جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے۔ پن کر چینی ملا کر دیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی (تر گرم):** محرک اعصاب، محلل غدد تسکین عضلات ہے۔ معدہ امعاء کی یبوست و حرارت کو اعتدال پر لاتا ہے۔ امعاء کی یبوست کو ختم

کر کے قبض کشائی کرتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح وشام کو کھانے کے بعد دیں۔ شدید صورت میں زیادہ بار بھی جوشاندہ تیار کر کے دے سکتے ہیں۔

**نوٹ:** ہیپاٹائٹس B اور C کے لئے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## مرکبات اندر جو شیریں' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۲) سفوف برائے پتھری

**ھو الشافی:** اندر جو شیریں' تخم کھیرا' تخم تربوزہ' مغز خربوزہ' مغز ر-ٹھ ہم وزن

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ۔ ہمراہ تازہ پانی صبح وشام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے (تر گرم)۔ سوزش غدۂ مدر بول' بندش حیض و خون' پتھری گردہ مثانہ' پیچش خونی' کدو دانے کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات اٹنگن' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۳) سفوف اٹنگن

**ھو الشافی:** تخم اٹنگن' مغز پنبہ دانہ' اسگندنا گوزی' کوزہ مصری۔ ہم وزن

**مقدار خوراک:** ایک چمچ کھانے والی۔ صبح وشام ہمراہ نیم گرم شیریں دودھ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم)۔ محرک اعصاب' مقوی غدد محلل' مسکن عضلات ہے۔ مولد منی' مغلظ منی' مقوی جراثیم' دافع سرعت انزال بوجہ غدی تحریک۔ جن مریضوں کے جراثیم کمزور اور سست ہوں۔ یا پس آتی ہو۔ لاولد ہوں ان کے لئے یہ شفائی مرکب بنا کر دیں۔ کامیابی و کامرانی نصیب ہوگی۔

## مرکبات اسفنج' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۴) سفوف برائے نکسیر

**ھو الشافی:** اسفنج سوختہ کہربا شمعی' ابریشم سوختہ ہم وزن



**تیاری ترکیب:** اسفنج کا ایک بڑا ٹکڑا لے کر کسی کھلے برتن میں رکھ کر جلا لیں' یہاں تک کہ وہ راکھ ہو جائے۔

(2) اسفنج کے باریک ذرے کر کے کسی مٹی کے برتن میں ڈال کر آگ پر رکھ دیں یہاں تک کہ خشک ہو جائے۔ تمام ادویہ کو ملا کر سفوف بنا لیں۔

ابریشم کو توے یا کڑاہی میں ڈال کر سوختہ کر لیں۔ یہاں تک کہ سفوف بننے کے قابل ہو جائے۔

**مقدار خوراک:** کھانے کے بعد ۴ رتی صبح وشام ہمراہ مکھن صبح دیا کریں۔ شام کو دیسی گھی دودھ شیریں کے ساتھ دیں۔ ایک ہفتہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب' محلل غدۂ مسکن عضلات ہے۔ جریان خون خواہ جسم کے کسی حصہ سے آتا ہو' کے لئے مفید ہے۔

### (۲۵) ٹینکچر آیوڈین کا نعم البدل دوائے گلھڑ

**ھو الشافی:** اسفنج کھار ۳۰ گرام' سجی کھار ۳۰ گرام' ہلدی ۶۰ گرام' پانی ۷۵۰ گرام۔

**اسفنج کی کھار بنانے کا طریقہ:** اسفنج کو جلا کر راکھ بنا لیں پھر کسی مٹی کے برتن میں راکھ کو ڈال کر پانی سے بھر دیں۔ رات کو دو تین مرتبہ ہلاتے رہیں۔ صبح کو اس پانی کو نتھار لیں اور نیچے کی تلچھٹ پھینک دیں پھر اس پانی کو آگ پر رکھ کر خشک کر لیں۔ پس اسفنج کھار تیار ہے۔

تینوں ادویہ کو پانی میں بھگو دیں' تین روز تک پڑا رہنے دیں دن میں ایک دو موقع ہلاتے رہیں' پھر نتھار کر پانی کو بوتل میں ڈال دیں۔

**مقدار خوراک:** ۵ بوند تا ۱۰ بوند۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔ محرک دماغ، محلل جگر' مسکن دل ہے۔ غدی سوزش کے لئے مفید ہے۔ گلھڑ' ایوڈین کی کمی سے دیگر علامات امراض جو پیدا ہوتے ہیں ان کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ غدی کینسر اور طاعون کے لئے بھی مفید ہے۔

## (۲۶) مالش دافع ورم

**هو الشافی:** افتیمون کمار ۳ ماشہ، ست پودینہ ایک ماشہ، روغن بید انجیر ۳ چھٹانک، موم ایک چھٹانک۔

**ترکیب تیاری:** اول روغن کو گرم کر کے موم ملالیں پھر نیچے اتار کر افتیمون کمار، ست پودینہ ملالیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ غدی اورام جوڑوں کے دردوں، قمر مفاصل، کمر درد پر مالش کریں۔ اسی طرح یہ مالش کلینز کے لئے بھی مفید ہے۔

# مرکبات ارنڈ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

## (۲۷) معجون وجع المفاصل

**هو الشافی:** مغز ارنڈ ایک کلو، زنجبیل، مرچ سیاہ، فلفل دراز، دار چینی، الائچی خورد، ناگ کیسر، موصلی سفید، موصلی سیاہ، تج، بدھارا، اسگند ناگوری، ہلدی، گوکھرو، کٹھ شیریں، ستاور ہر ایک ایک تولہ، دودھ ۸ کلو، چینی ڈھائی کلو۔

**ترکیب تیاری:** اول مغز تخم ارنڈ لے کر ان کو باریک پیس لیں اور گائے کے دودھ میں درمیانی آگ پر پکائیں اور کفگیر خوب ہلاتے رہیں، جب کھویا کی شکل میں تیار ہو جائے تو اس میں آدھا کلو گھی ملا کر بریاں کر لیں۔ پھر دوسری ادویات کا سفوف بنا کر چینی کا قوام بنا کر اس میں پہلے کھویا مغز ارنڈ پھر ادویات کا سفوف شامل کر کے ایک جان کر لیں

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** وجع المفاصل گنٹھیا، عرق النساء، کمر درد علاوہ ازیں ہر قسم کی ریاحی و بادی دردوں کے لیے مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ تا 2 تولہ ہمراہ دودھ نیم گرم یا آب نیم گرم سے دیا کریں۔

## (۲۸) جوشاندہ برائے سر درد

**هو الشافی:** برگ ارنڈ ۳ ماشہ، تخم دھنیا ایک ماشہ، چینی حسب ضرورت



**ترکیب تیاری:** آدھا کپ پانی میں جوش یہاں تک دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی**

**مقدار خوراک:** چھان کر چینی ملا کر پلائیں مقدار خوراک صبح و شام ایک ایک کپ پلائیں۔

سر درد، درد شقیقہ، اعصاب کے لیے مفید ہے۔

## (۲۹) نسوار دافع گرم دماغ

**هو الشافی:** برگ ارنڈ خشک ۵ تولہ، مہندی خشک اڑھائی تولہ

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو علیحدہ کوٹ کر سفوف بنالیں، برگ ارنڈ کے سفوف کو چھان کر پھر دونوں کو باہم ملالیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** گرم دماغ

**ترکیب استعمال:** مریض کو نسوار سونگھائیں۔

سر درد، شقیقہ کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۳۰) طلا گنج

**هو الشافی:** ارنڈ کی کونپلیں، نمک حسب ضرورت لیں۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم اچھی طرح ملالیں۔ لیپ سی بن جائے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** بال چر، بال گرنا، گنج پن کو دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر لیپ کریں۔

## (۳۱) روغن گنج

**هو الشافی:** روغن ارنڈ، سرکہ انگوری ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو اچھی طرح ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر چند روز متواتر لگاتے رہیں۔ بال نہایت ہی عمدہ اور ملائم پیدا ہو جاتے ہیں۔

## (۳۲) خیسانده برائے مرگی

**ھو الشافی:** برگ ارنڈ ٦ ماشہ، فلفل سیاہ ایک ماشہ، مغز بادام شیریں ۱۴ عدد، پانی ایک پاؤ، مصری ۲ تولہ۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مرگی، دماغی امراض کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** پُن کر مریض کو پلائیں۔ صبح و شام

## (۳۳) روغن برائے درد کان

**ھو الشافی:** ارنڈ کے پتوں کا پانی ۲ تولہ، ادرک کا پانی ۲ تولہ، شہد ۲ تولہ، سرسوں کا تیل ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو آگ پر پکائیں جب تمام پانی جل کر محض تیل باقی رہ جائے تو نتھار کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** کان درد، بہرا پن، کان میں پیپ آنے کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** بوقت ضرورت ذرا نیم گرم کر کے دو قطرے کان میں ڈالیں۔

## (۳۴) منجن

**ھو الشافی:** ارنڈ کی جڑ سوختہ کا خاکستر ۵ تولہ، نمک کھانے والا ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** ارنڈ کی جڑ کو جلا لیں خاکستر کو نمک میں اچھی طرح کھرل کر کے کسی شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح و شام کھانے کے بعد منجن کو برش یا شہادت کی انگلی سے لگائیں۔

## (۳۵) جوشانده برائے دافع دمہ

**ھو الشافی:** برگ ارنڈ ٦ ماشہ، فلفل دراز ۲ ماشہ،

**ترکیب تیاری:** اوّل برگ ارنڈ کو آدھا کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے پھر فلفل دراز جوکوب کر کے ملا دیں جب پانی آدھا پاؤ رہ جائے تو پُن کر پلائیں یہ



ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** خشک دمہ، غدی دمہ کے لیے مفید ہے۔

## (۳٦) جوشانده برائے درد گرده

**ھو الشافی:** پوست ارنڈ اڑھائی کلو، اندر جو شیریں ٦ ماشہ، ہیر اہنگ ایک ماشہ

**ترکیب تیاری:** اوّل پوست ارنڈ کو ایک کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۳ چھٹانک رہ جائے تو اتار کر مذکورہ ادویہ کوٹ کر جوشاندہ میں ملا دیں۔

**ترکیب استعمال:** پُن کر مریض کو پلائیں یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** درد گردہ، پتھری گردہ، تقطیر البول، سوزاک کے لیے بھی مفید ہے۔

**نوٹ:** ضرورت کے مطابق ہر دو گھنٹہ کے بعد دوبارہ جوشاندہ اسی ترکیب سے بنا کر دے سکتے ہیں۔

## (۳۷) حب مقوی باه

**ھو الشافی:** آب برگ ارنڈ ایک پاؤ، آب برگ کریلا ایک پاؤ، سم الفار سفید ٦ ماشہ، شنگرف ایک تولہ، کشتہ چاندی ۳ ماشہ، گوند کیکر ۲ ماشہ

**ترکیب تیاری:** اوّل سم الفار اور شنگرف کو آب برگ ارنڈ میں کھرل کریں یہاں تک کہ آب برگ ارنڈ ختم ہو جائے۔ پھر اسی طرح آب کریلا میں سحق کریں جب قوام گولیاں بندھنے کے قابل ہو جائے تو اس میں مذکورہ ادویہ ملا کر کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ مونگ کے برابر بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی:** محرک باہ، امساک، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** ایک ہفتہ کے استعمال کے بعد تین روز کا ناغہ کر دیا کریں اور پھر شروع کریں۔

## مرکبات بادام٬ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۳۸) حلوہ بادام

**ھو الشافی:** مغز بادام٬ خشخاش٬ مغز خیار بن٬ مغز کدو٬ کاہو٬ کشنیز ہر ایک ۹ ماشہ نشاستہ ۲ تولہ٬ چینی حسب ضرورت۔ روغن زرد (دیسی گھی) ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** یہ ایک خوراک اول نشاستہ کو روغن زرد میں بھون لیں پھر دیگر ادویہ کو رگڑ کر اور پانی میں ملا کر شیرہ نکال کر نشاستہ بریاں میں تھوڑا تھوڑا ڈالتے جائیں جب قدرے گاڑھا ہو جائے تو اتار لیں۔

**مقدار خوراک:** حسب ضرورت گرم کھائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصابی٬ محلل غدد٬ مقوی٬ مسکن عضلات ہے اور مفرح قلب ہے۔ خشک کھانسی٬ دم کشی (خشک) قبض اور پیچش٬ بواسیر خونی کے لئے بے حد مفید ہے۔

### (۳۹) سفوف مسمن بدن

**ھو الشافی:** مغز بادام٬ نشاستہ٬ کتیرا گوند٬ ثعلب مصری٬ چینی ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ صبح و شام دودھ یا پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب٬ محلل غدد مقوی٬ مسکن عضلات ہے۔ بدن میں رطوبت و حرارت بڑھا کر فربہ کرنے کے لئے بے حد مفید ہے٬ تھکن٬ کمزوری اعصاب کے لئے بھی مفید ہے۔ غدی تحریک کی تمام علامات کے لئے مفید ہے۔ مغلظ منی٬ مولد منی٬ مقوی جراثیم٬ سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۴۰) حب مقوی باہ

**ھو الشافی:** مغز بادام ۵ تولہ٬ کچلہ ایک تولہ٬ منقہ ۲ تولہ٬ اسگندنگوری ۳ تولہ٬ الائچی



ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** مغز بادام کو اچھی طرح کھرل کر لیں۔ کچلہ کو ریت میں بھون لیں یہاں تک کہ سرخ ہو جائے۔ بعد ازاں سفوف بنالیں (آسانی سے پسائی ہو جاتی ہے) منقہ سفوف بادام کچلہ کو اچھی طرح یک جان کر لیں۔

**مقدار خوراک:** گولی بقدر چنے کے برابر کھانے کے بعد ایک گولی صبح و شام دودھ کے ساتھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے (تر گرم) مقوی باہ٬ کمی انتشار٬ مغلظ منی٬ سرعت انزال کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات بادرنجبویا
## مزاج٬ اعصابی غدی (تر گرم)

### (۴۱) سفوف خفقان قلب

**ھو الشافی:** بادرنجبویا٬ گل سرخ٬ صندل سفید٬ کشنیز٬ الائچی سبز۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔ محرک اعصاب٬ محلل غدد٬ مقوی٬ مسکن عضلات٬ غدی سوزش٬ اختلاج قلب٬ خفقان قلب٬ ہائی بلڈ پریشر کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات باوبڑنگ اعصابی غدی (تر گرم)

### (۴۲) سفوف برائے کدودانے

**ھو الشافی:** باوبڑنگ٬ کمیلا۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوارک:** ایک تا ۲ ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔اس کے استعمال سے پرانے سے پرانے کیڑے ہلاک ہوجاتے ہیں۔اس کے بعد دودھ میٹھا کر کے پلائیں' جلاب بعدازاں کسٹرائیل ۳ ماشہ' روغن تارپین ٦ ماشہ ملا کر پلادیں۔یا سقمونیا ۴ رتی دیں۔اس جلاب سے سب مردہ کدو دانے کیڑے خارج ہوجاتے ہیں۔

## مرکبات بہمن مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۴۳) سفوف سدا بہار

**ہو الشافی:** بہمن سرخ وسفید' ستاور' گوند کتیرا' مغز پنبہ دانہ' کوزہ مصری ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ بڑی صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے' محرک اعصاب' محلل غدد' مقوی' مسکن عضلات' مولد منی' مغلظ منی' سرعت انزال کے لئے مفید ہے۔

### (۴۴) سفوف برائے کھانسی

**ہو الشافی:** بہمن سرخ وسفید' ملٹھی' گوند کیکر' گوند کتیرا۔ ہر ایک ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے' محرک اعصاب' مقوی غدد' مسکن عضلات ہے' خفقان قلب' پیچش خونی' جریان خون' غدی کھانسی کے لئے مفید ہے۔اس کا جوشاندہ بھی بنا کر پیا جاسکتا ہے۔

## مرکبات پتھر چٹا۔مزاج اعصابی غدی

### (۴۵) سفوف پتھر چٹا

**ہو الشافی:** پتھر چٹا ایک تولہ' قلمی شورہ ایک تولہ' جوکھار ایک تولہ' نوشادر ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔



**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ایک ۲ ماشہ' ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔محرک اعصاب' مقوی ومحلل غدد' مسکن عضلات ہے۔تقطیر البول (پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا) پتھری' گردہ ومثانہ پتہ سوزاک کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات پستہ۔مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۴٦) سفوف مقوی دماغ و نظر

**ہو الشافی:** پستہ مغز بادام' مغز خیارین' مغز کدو' مغز سونف' برہمی پتیاں۔ہم وزن

**ترکیب تیاری:** برہمی کی پتیاں اچھی طرح مصفا کرلیں۔سونف کو کوٹ کر صاف کر کے مغز نکال لیں' تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چائے کا چمچ ہمراہ شیریں دودھ (صبح وشام)

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔محرک اعصاب' مقوی ومحلل غدد مسکن عضلات ہے۔آنکھ کی بینائی کو زیادہ کرنے کے لئے بے حد مفید ہے۔دماغ کی خشکی کو دور کرتا ہے۔غدی تحریک کی ہر مرض وعلامات کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات تالمکھانہ اعصابی غدی (تر گرم)

### (۴۷) سفوف تالمکھانہ

**ہو الشافی:** تالمکھانہ' موصلی سفید' ثعلب مصری' مغز پنبہ دانہ' زیرہ سفید۔ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ تا ٦ ماشہ' ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے محرک اعصاب' محلل غدد مقوی' مسکن عضلات ہے۔سرعت انزال' مغلظ منی' مولد منی' کمزور اور سست جراثیم منی کے لئے بہت ہی مفید ہے۔

## مرکبات ترنجبین مزاج' اعصابی غدی (ترگرم)

### (۴۸) دوائے ترنجبین

**ھو الشافی:** ترنجبین ۵ تولہ' الائچی سبز ایک تولہ' چھلکا اسپغول ۵ تولہ' اسگندنا گوری ۳ تولہ' کوزہ مصری ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ دودھ یا پانی۔ صبح وشام۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے' محرک اعصاب مقوی غدد' مسکن عضلات ہے۔ حدت منی' سرعت انزال' نزلہ زکام حار' جریان خون ہر قسم' تقطیر البول' سوزاک کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات توت سفید' مزاج اعصابی غدی ترگرم

### (۴۹) جوشاندہ شوگر

**ھو الشافی:** توت سفید کے پتے ایک تولہ' گڑمار بوٹی ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** دو کپ پانی کو یہاں تک ابال لیں کہ ایک کپ رہ جائے۔ صبح ناشتہ سے پہلے استعمال کریں۔ شام اسی ترکیب سے جوشاندہ تیار کر کے رات کو سوتے وقت پئیں۔

### (۵۰) دوائے گلے

**ھو الشافی:** پھل توت سفید آدھا کلو' گل بنفشہ ۵ تولہ' چینی ایک کلو۔

**ترکیب تیاری:** پھل توت کو اچھی طرح کھرل کر کے اس کا رس نکال لیں گل بنفشہ پانی آدھا کلو میں بھگو دیں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک پاؤ رہ جائے بعد ازاں اس توت کا رس' پانی بنفشہ چینی ڈال کر شربت تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ تا دو چمچ صبح وشام۔





**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب مقوی غدد و محلل' مسکن عضلات ہے۔ گلے کی سوزش' وورم گلے میں درد' گلے کی خراش' خناق' کھانسی' سوزش مثانہ' گردہ کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات تودری سفید' مزاج اعصابی غدی (ترگرم)

### (۵۱) دوائے سرعت انزال

**ھو الشافی:** تودری سفید' چھلکا اسپغول' مغز پنبہ دانہ' تخم اوٹنگن' بیج بند ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ صبح وشام ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب' مقوی محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مولد منی' مغلظ منی سرعت انزال' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## ثعلب مصری۔ مزاج اعصابی غدی (ترگرم)

### (۵۲) دوائے مسمن بدن

**ھو الشافی:** ثعلب مصری' تودری سفید' زیرہ سفید' الائچی سبز' تالمکھانہ' تخم سریالہ' کوزہ مصری۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ بڑی ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب مقوی جگر و محلل تسکین عضلات ہے۔ کمی جراثیم' جراثیم کا مردہ ہونا' مغلظ منی' مولد منی' سرعت انزال کا خاتمہ کرتا ہے' جسم کو خوبصورت وتوانا کرتا ہے۔

### (۵۳) سفوف مغلظ

**ھو الشافی:** ثعلب مصری' گوکھرو' تالمکھانہ' موصلی سفید۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** چائے والی چمچ صبح وشام ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب، مقوی غدد، مسکن عضلات، مغلظ منی، مولد منی، سرعت انزال، جریان خون ہر قسم جلن مثانہ، حالبین، تقطیر البول کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات جوانسہ (جواں خاردار) اعصابی غدی

### (۵۴) جوشاندہ عدر بول

**ھو الشافی:** جوانسہ ۶ ماشہ، گوکھرو ۶ ماشہ، سرپھوکہ ۶ ماشہ۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دو کپ پانی میں ادویہ کو چند منٹ کے لئے بھگودیں۔ یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک کپ رہ جائے۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح دوپہر شام کھانے کے بعد۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب محلل ومقوی غدد، مسکن عضلات ہے۔ یورک ایسڈ، تقطیر البول، غدہ قدامیہ کا بڑھ جانا، پتھری گردہ مثانہ، پتہ کے لئے مفید ہے۔

## چھوٹی چندن، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۵۵) سفوف منوم (نیند آور)

**ھو الشافی:** چھوٹی چندن، صندل سفید، کشنیز خشک، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو اچھی طرح مصفا کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ دن میں ۳ بار صبح، دوپہر، شام ہمراہ دودھ یا پانی دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی، (تر گرم) فشار الدم چھپا کی، خفقان قلب، بے خوابی کے لئے بے حد مفید ہے۔



## چربی، اعصابی غدی (تر گرم)

### (۵۶) طلہ مقوی باہ طوالت ذُکر (مردانہ آلہ تناسل)

**ھو الشافی:** چربی کچھوا ۲ تولہ، روغن چنبیلی ایک تولہ، روغن حنا (مہدی) ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** روغنیات کو باہم ملا کر چربی میں کھرل کریں۔ یہاں تک کہ یک جان ہو جائیں۔

**ترکیب استعمال:** رات کو عضو پر ۳ بوند کی مالش کریں۔ ایک ہفتہ بھر کافی ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل ومقوی غدد مسکن عضلات ہے۔ کجی اور سستی ونامردی آلہ تناسل کو فربہ اور لمبا کرتا ہے۔ لذت لحات کو بڑھاتا ہے۔

## مرکبات چولائی، اعصابی غدی مزاج (تر گرم)

### (۵۷) جوشاندہ برائے تہوج و اماس

**ھو الشافی:** چولائی پتے ایک تولہ، کاسنی جڑ ایک تولہ، مکو پتے ایک تولہ، گوکھرو ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** ۲ کپ پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ چند منٹ کے بعد یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک کپ رہ جائے۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**مقدار خوراک:** دن میں ۳ تا ۴ مرتبہ جوشاندہ مریض کو پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، مقوی ومحلل مسکن عضلات ہے۔ صفرادی پتھری گردہ مثانہ، استسقاز قی، تہوج واماس جوڑوں کے ورم دور کرنے کے لئے بے حد مفید ہے۔

## مرکبات چاندی مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۵۸) کشتہ چاندی

**ھو الشافی:** برادہ چاندی ایک تولہ، شیر عشر ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** چاندی کے برادہ کو اچھی طرح کھرل کر کے شیر عشر ڈال کر یہاں تک

کھرل کریں کہ شیر عشر ختم ہو جائے پھر گل حکمت کر کے ۵ کلو کی ہوا سے محفوظ کر کے آگ دیں، بعدازاں پھر اسی طرح عمل کو دہرائیں کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول سے دو چاول ہمراہ مکھن یا بالائی

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ دافع رقت منی حار کو ختم کر کے امساک کے لمحات کو بڑھاتا ہے۔ سنگ گردہ، مثانہ، پیشاب کی بندش کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۵۹) دیگر

**ھوالشافی:** پترا چاندی ایک تولہ، شیر ڈنڈا تھوہر ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** اوّل پترا چاندی کو کوٹ کر پتلا سا کر لیں۔ بعدازاں شیر تھوہر ۸۰ گرام سے پترا کو اچھی طرح لگائیں۔ خشک ہونے پر گل حکمت کر کے ۱۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر اس کا سفوف بنا کر شیر تھوہر ملا کر قرص بنا کر ۵ کلو اوپلوں کی آگ دیں کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول سے دو چاول، ہمراہ دودھ گھی شام ۵ بجے ایک ہفتہ کا کورس کافی ہے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ محرک باہ، سرعت انزال مغلظ منی ہے۔

### (۶۰) مقوی اعصاب

**ھوالشافی:** برادہ چاندی ایک تولہ، گودا کنوار گندل ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** برادہ چاندی کو گودا کنوار گندل میں آدھ پاؤ میں کھرل کر کے قرص بنا کر ۱۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر اسی طرح کنوار گندل میں کھرل کر کے قرص بنا کر صرف ۵ کلو اوپلوں کی آگ دیں کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول سے دو چاول ہمراہ مکھن یا بالائی۔

**افعال و اثرات میں اعصاب غدی ہے:** ممسک باہ، مقوی اعضاء رئیسہ، مغلظ منی،



مولد منی سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۶۱) مقوی باہ و امساک

**ھوالشافی:** برادہ چاندی ایک تولہ، بہوپھلی آدھ کلو

**ترکیب تیاری:** بہوپھلی ایک پاؤ کو پانی ایک کلو میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک پاؤ رہ جائے پن کر برادہ چاندی میں ڈال کر یہاں تک کھرل کریں کہ بہوپھلی کا جوشاندہ ختم ہو جائے۔ خشک ہونے پر قرص بنا کر ایک عدد پٹ سن کی بوری لیں اور اس کو کاٹ کر پیس بنا لیں۔ پھر ایک پاؤ نغدہ بہوپھلی میں قرص رکھ کر اور نغدہ کے بوری لپیٹ دیں کہ وہ گیند کی طرح بن جائے۔ پھر ۵ کلو اوپلوں کو باریک کر کے اس مذکورہ گیند کو رکھ دیں آگ دیں۔ تقریباً گرمی کے موسم میں ۲۴ گھنٹہ کے بعد اگر شگفتہ نہ ہو تو پھر دوسری مرتبہ اس طرح یہ عمل دہرائیں۔ کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول سے دو چاول ہمراہ دودھ شام ۵ بجے ایک ہفتہ کافی ہے۔

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے:** ممسک باہ، مغلظ منی، مولد منی، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۶۲) کشتہ نقرانی، طلاء مرکب

**ھوالشافی:** برادہ سونا ۳ ماشہ، برادہ چاندی ۶ ماشہ، سیماب مصفیٰ ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پختہ کھرل میں ڈالکر ایک یوم خشک حالت میں خوب کھرل کریں۔ اور دوسرے روز گل سرخ موسم کی پتیوں کا نکالا ہوا پانی اتنا ڈالیں کہ وہ ہر سہ دوائیں خوب تر ہو جائیں۔ پھر کھرل کرتے جائیں اور اس طرح کم از کم ایک کلو پانی بذریعہ کھرل اچھی طرح جذب کر دیں بعدازاں ٹکیہ بنا کر چینی کی پلیٹ میں ایک کورا کاغذ رکھ کر یہ ٹکیہ رکھ دیں اور اسے سایہ میں خشک کریں نیز دھوپ میں خشک ہونے پر پارہ اڑ جائے گا۔ پھر خشک ہونے پر مٹی کے کوزہ میں گل حکمت ہلکی کپر وٹی کریں جب خشک ہو جائے، پھر ہلکی کپڑ وٹی کریں یہ عمل سہ بار کریں۔

خشک ہونے پر ۵کلواو پلوں کی آگ دیں (ہواسے محفوظ جگہ پر دیں) اگر رنگ سرخ مائل ہوتو بہتر ہے۔ اگر سیاہی مائل ہوتو پھر اسی طرح آگ دیں بس کشتہ مرکب تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول دو چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے:** محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ مقوی اعصاب محرک جگر حرارت غریزی اور رطوبت غریزی کا بہترین مرکب کشتہ ہے۔ ہر قسم کی نقاہت اور کمزوری کسی بھی بیماری سے پیدا ہونے والی کمزوری محرک باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۶۳) صلایہ نقرہ

**ھوالشافی:** برادہ چاندی یا ورق نقرہ، تباشیر، ست گلو، دانہ الائچی خورد، زہرہ مہرہ خطائی ہر ایک ایک تولہ عرق گلاب دوآتشہ ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو عرق گلاب میں کھرل یہاں تک کریں کہ عرق پاؤ بھر ختم ہو جائے۔ جب خشک ہو جائے تو محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی ۵ تولہ اگر یہ میسر نہ ہوتو مربہ ہی کے ہمراہ دودھ

**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ فشار الدم، کمی خون، سوزاک کہنہ، بندش بول، نقاہت، کمزوری، مقوی اعصاب، تپ محرقہ، ٹائیفائیڈ کے لیے مفید ہے۔

### (۶۴) دیگر

**ھوالشافی:** کشتہ نقرہ، برادہ چاندی ایک تولہ، شیرہ گلاب حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** برادہ چاندی کو ایک چھٹانک گل گلاب کے نغدہ میں رکھ کر دھاگہ لپیٹ دیں اور گڑھے میں گجپٹ کی آگ دیں۔ ایک آنچ میں یا دوسری، تیسری آنچ میں کشتہ ہوگا اسی طرح عمل کو پہلے کی طرح دہرائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی



**افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے:** محرک اعصاب محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ خفقان قلب، دم کشی حار، مالیخولیا مقوی اعضاء رئیسہ دماغ ہے۔ تھکن کمزوری، نقاہت کو دور کرتا ہے۔

## مرکبات حب القلقل مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۶۵) دوائے مفرح

**ھو الشافی:** حب القلقل، کشنیز، صندل سفید، گل نیلوفر ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ افعال واثرات میں اعصابی غدی محرک اعصاب مقوی و محلل غدد، مسکن عضلات، خفقان قلب، مقوی اعصاب مغلظ منی، مدر بول ہر قسم کا اخراج خون کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات حلوہ کدو (پیٹھہ)

### (۶۶) دوائے کدو دانے (کرم)

**ھو الشافی:** تخم حلوہ کدو ایک تولہ، چھلکا اسپغول ایک تولہ، شہد حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ کر چھان کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ شہد ملا کر۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب، محلل و مقوی غدد مسکن عضلات ہے۔ بچوں میں کدو دانے کی شکایت کے لئے بے ضرر دوا ہے۔ نوٹ دوا کھلانے کے ۳ گھنٹے کے بعد مناسب مقدار میں کسٹر آئل پلادیں۔

## مرکبات خربوزہ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۶۷) سفوف مدد بول

**ھو الشافی:** مغز خربوزہ، مغز خیارین، مغز تربوز، مغز کدو ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام مغزیات کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ تازہ پانی افعال واثرات اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب محلل غدر مسکن عضلات ہے۔ مدر بول٬ سوزاک٬ درد سینہ٬ ورم جگر٬ خشونت حلق٬ سنگ گردہ مثانہ کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات خطمی٬ مزاج اعصابی غدی (ترگرم)

### (۶۸) جوشاندہ کھانسی٬ وسینہ جلن

**ھو الشافی:** خطمی٬ خیازی٬ ملٹھی٬ ابریشم٬ گل گاؤ زبان٬ بہید انہ٬ گاؤ زبان ہر ایک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** اول ریشم کو قینچی سے کتر کر کیڑے نکال دیں۔ پھر باقی ادویہ کے ساتھ دو کپ پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک کپ رہ جائے۔ پن کر چینی یا شہد ملا کر پئیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح٬ ایک کپ شام۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب٬ محلل غدر مسکن عضلات ہے۔ کھانسی٬ نزلہ زکام٬ دم کشی سوزاک٬ تقطیر البول کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات دھنیا مزاج اعصابی غدی (ترگرم)

### (۶۹) دوائے چھپاکی

**ھو الشافی:** تخم دھنیا خشک٬ ناگ کیسر٬ صندل سفید٬ ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ صبح٬ دوپہر٬ شام ہمراہ پانی۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (ترگرم) محرک اعصاب محلل غدر٬ مسکن عضلات ہے۔ چھپاکی٬ غدی٬ خارش٬ بواسیر خونی٬ تقطیر البول٬ سوزاک٬ غدی تحریک کی ہر علامت کے





لئے مفید ہے۔

### (۷۰) اطریفل کشنیزی

**ھو الشافی:** دھنیا خشک٬ پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، پوست بلیلہ، آملہ ۴ تولہ، تخم خشخاش، گل گاؤزبان، ہر ایک چھ ماشہ، چینی سہ چند ادویہ یا شہد۔

**ترکیب تیاری:** چینی کا قوام بنا کر مذکورہ بالا ادویہ کا سفوف بنا کر ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ عرق گاؤزبان یا نیم گرم شیریں دودھ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ ضعف دماغ، نسیان، جنون، مالیخولیا، ضعف بصر، سردرد کے لیے مفید ہے۔

### (۷۱) سفوف اکسیر معدہ حار کے لیے

**ھو الشافی:** دھنیا ۶ تولہ، دارچینی ایک تولہ، ملٹھی ایک تولہ، سونف ایک تولہ، زیرہ سفید ایک تولہ، چینی، سرکہ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** دھنیا کو سرکہ میں رات بھر بھگو کر خشک کرلیں بمعہ مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر چینی ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ سے ایک تولہ صبح دوپہر شام ہمراہ دودھ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ نیند آور، مقوی دماغ، نسیان، دہذیان، ضعف بصر، آنکھوں سے پانی آنا، سردرد، تشنج مرگی کے لیے مفید ہے۔

### (۷۲) سدر دوار (سر چکرانا)

**ھو الشافی:** تخم دھنیا حسب ضرورت، سرکہ حسب ضرورت، چینی دھنیا کے ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تخم دھنیا کو توے پر رکھ کر گرم کریں۔ حتیٰ کہ وہ سرخ ہو جائے پھر رات بھر سرکہ میں بھگو دیں۔ بعدازاں خشک کر کے پیس کر چینی ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ روزانہ صبح وشام ہمراہ دودھ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ سردرد، چکر آنا، درد شقیقہ کے لیے مفید ہے۔

## (۷۳) معجون مقوی حافظہ

**ھو الشافی:** دھنیا خشک، پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، پوست بلیلہ، ہلیلہ سیاہ ۵ تولہ، آملہ ہر ایک ۲ تولہ، گل گاؤزبان، سونف، گوند کتیرا، اسطوخودوس، مصطگی، دھنیا، تخم خرفہ، تخم کاہو، الائچی خورد، الائچی کلاں، طباشیر بانس، گل سرخ ہر ایک ایک تولہ، مغز کدو، مغز خیارین، مغز خربوزہ، مغز تربوزہ، مغز نارجیل تازہ ہر ایک ۳ تولہ، خشخاش سفید ۱۲ تولہ، مغز بادام ۱۰ تولہ، ورق نقرہ ایک تولہ، کوزہ مصری ایک پاؤ، شہد خالص ڈھائی پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنا کر معروف طریقہ کے مطابق معجون تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ سے ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ یا عرق گاؤزبان دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک دماغ، مقوی جگر، مسکن قلب ہے۔ مقوی حافظہ، نسیان و ہذیان، ضعف دماغ، دوران سر، نزلہ زکام، ضعف بصر کے لیے مفید و مجرب ہے۔

## (۷۴) خیساندہ مانع خون

**ھو الشافی:** دھنیا خشک، کونپل کیکر، برگ انار، آملہ خشک ہر ایک ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** سب کو نیم کوب کر کے رات کو ایک پاؤ پانی میں بھگو دیں، صبح مل چھان کر چینی ملا کر پلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ منہ سے خون آنا، پیشاب میں خون آنا کے لیے مفید ہے۔

## (۷۵) سفوف مقوی معدہ

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ۵ تولہ، مرچ سیاہ ۲ تولہ، نمک کالا ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ کھانے کے بعد ہمراہ نیم گرم پانی یا آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ ڈکار، اسہال خونی، معدوی ہچکی کے لیے مفید ہے۔



## (۷۶) سفوف ورم قلب

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ایک تولہ، صندل سفید ۳ ماشہ، الائچی سبز ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ دودھ یا شربت حار بزوری۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ ورم قلب، خفقان قلب، اختلاج قلب کے لیے مفید ہے۔

## (۷۷) طلا قلب ورم قلب

**ھو الشافی:** تخم دھنیا خشک ایک تولہ، کافور ۳ ماشہ، صندل ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر برف کے پانی سے طلا کریں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ ورم قلب، اختلاج قلب کے لیے مفید پایا گیا ہے۔

## (۷۸) خیساندہ پیاس

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ۲ تولہ، کوزہ مصری حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** دھنیا خشک کو کوٹ کر مٹی کے کورے کوزے میں ڈال کر آدھا کلو پانی میں ڈال کر رات کو بھگو دیں، صبح چھان کر مصری ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ پیاس کی زیادتی بوجہ گرمی یا بخار کی وجہ سے ہو کے لیے مفید ہے۔

## (۷۹) سفوف نکاوت حس

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ایک تولہ، الائچی سبز ۳ ماشہ، گوند کیکر ۳ ماشہ، صندل سفید ۳ ماشہ، کوزہ مصری ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ ذکاوت حس، سرعت انزال، پیشاب میں جلن، تقطیر البول، گھبراہٹ قلب، احتلام بوجہ گرمی کے لیے مفید ہے۔

## (۸۰) سفوف یرقان

**ھو الشافی:** دھنیا خشک، تخم کاہو، تخم کاسنی، تخم خرفہ ہر ایک ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ شربت نیلوفر یا شربت بزوری صبح وشام

## (۸۱) معجون دافع سرعت

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ۱۰ تولہ، پوست ہلیلہ زرد، پوست بھیڑہ، ہلیلہ سیاہ، آملہ، مٹھی ہر ایک ۵ تولہ، روغن بادام، چینی کشمش ڈیڑھ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** اول ادویہ کا سفوف بنا کر روغن بادام میں چرب کرلیں بعدازاں چینی کا قوام بنا کر معجون بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ٦ ماشہ ہمراہ دودھ صبح وشام۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ سرعت انزال مغلظ منی، پیشاب کی نالی کشادہ ہوجانے کے لیے مفید ہے۔

## (۸۲) عرق سوزاک

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ایک پاؤ، الائچی سبز ۲ تولہ،

**ترکیب تیاری:** دونوں کو نیم کوفتہ کرکے رات بھر چار کلو پانی میں بھگودیں۔ صبح ۴ بوتل عرق کشید کریں۔

**مقدار خوراک:** آدھ پاؤ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ سوزاک، جلن، پیشاب، تقطیر البول کے لیے





مفید ہے۔

## (۸۳) سفوف سوزاک

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ۳ تولہ، ہلدی ۲ تولہ، الائچی سبز ایک تولہ، ملٹھی ایک تولہ، کوزہ مصری ٦ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ بکری دودھ یا کچی لسی۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ درد مثانہ وسوزش تقطیر البول، سوزاک، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۸۴) آب دھنیا بواسیر خونی

**ھو الشافی:** دھنیا سبز یا خشک ٦ ماشہ، پانی آدھ پاؤ، کوزہ مصری ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** دھنیا کو پانی میں گھوٹ لیں اور پن کر مصری ملالیں اور بکری کے دودھ میں ملا کر پھینٹ لیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ خون خواہ کسی حصہ جسم سے آتا ہو، بواسیر خونی کے لیے مفید ہے۔

## (۸۵) جوشاندہ کثرت حیض

**ھو الشافی:** دھنیا خشک ٦ ماشہ، الائچی ۲ عدد، کوزہ مصری حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** آدھ کلو پانی میں ادویہ ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ مصری ملا کر پلائیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**مقدار خوراک:** صبح ودوپہر شام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ کثرت حیض، عسرت طمث کے لیے مفید ہے۔

## (۸۶) روغن غدی کینسر

**ھو الشافی:** آب سبز دھنیا، روغن گل ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سبز دھنیا کو سیسے کے کھرل میں کوٹ کر پانی نکال لیں روغن گل شامل کر کے ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر ضماد کریں۔ اور چند بوند پلائیں۔ ایک ماہ تک استعمال کریں۔

## (۸۷) کشتہ ہڑتال گودنتی

**ھو الشافی:** سبز دھنیا کا نغدہ ایک پاؤ، گودنتی ہڑتال ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** سبز دھنیا کے نغدہ میں ہڑتال کی ڈالی کو کوزہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے چند سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ برآمد ہوگا۔ سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی سے ایک ماشہ تک صبح وشام

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ بخار، سر درد، خفقان قلب، سرعت انزال ہر قسم کا جریان خون، نکسیر بار بار پھوٹتی ہو، قے کے ذریعے خون آتا ہو ہاتھ پاؤں کے تلوے جلتے ہوں ان سب علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۸۸) تریاق جمال گوٹہ

اگر غلطی سے کوئی جمال گوٹہ کی مقدار زیادہ کھا لے تو نسخہ اس مریض کے لیے تریاق ثابت ہوگا۔

**ھو الشافی:** تخم دھنیا خشک کا سفوف ایک ماشہ، دہی آدھ پاؤ، چینی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** سفوف دھنیا کو دہی میں چینی ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ گھبراہٹ قلب، بے چینی، متلی، قے، اسہال کے لیے مفید ہے۔





**نوٹ:** مرض کی شدید صورت میں ہر پانچ منٹ کے بعد یہ خوراک دیں۔ جب مرض کا افاقہ ہونا شروع ہو جائے تو وقفہ خوراک کا وقت بڑھا دیں۔ اگر دہی نہ ملے تو لسی سے دیں۔

# مرکبات رب السوس (ست ملٹھی) مزاج اعصابی غدی

## (۸۹) سفوف سعال

**ھو الشافی:** ست ملٹھی گاؤزبان، شکر تیغال، زوفہ ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ پانی۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے، جلن دار کھانسی، جلن سینہ، نزلہ زکام، غدی تحریک ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

# مرکبات روغن ارنڈ، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

## (۹۰) سفوف برائے پیچش

**ھو الشافی:** روغن ارنڈ اڑھائی تولہ، گوند کیکر اڑھائی تولہ، شربت سادہ ایک تولہ، عرق سونف آدھا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** اول گوند کیکر کو پیس لیں پھر عرق سونف تھوڑا تھوڑا ملاتے جائیں، اور خوب رگڑتے جائیں۔ پانی ختم ہونے پر شربت ملا دیں اس کے بعد تھوڑا تھوڑا روغن ارنڈ ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ صبح وشام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔ محرک اعصاب، مقوی، محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ پیچش، صادق کاذب، انتڑیوں کے زخم آؤں یا خون آنا کے لئے مفید ہے۔

## (۹۱) روغن شاہی

**ھو الشافی:** روغن ارنڈ، روغن ناریل۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں روغنوں کو ملا لیں۔ بس روغن شاہی تیار ہے۔

**لگانے کی ترکیب:** رات کو سوتے وقت بالوں کی جڑوں میں مالش کریں۔

**افعال و اثرات میں:** غدی اعصابی ہے' محرک غدد' محلل عضلات' مسکن اعصاب ہے۔ بالوں کا گھنا' چمکدار' بالوں کا لمبا' بالوں کو سیاہ کرنے کے لئے مفید ہے۔ تقریباً ٦ ماہ تک استعمال کریں۔ جن کے بال قبل از وقت سفید ہو گے ہوں۔

وہ روغن شاہی کا مسلسل رات کو استعمال ضروری کریں اور اس کے ساتھ محرک غدد ادویہ کا استعمال بھی کرنا ہوگا۔ یہ نسخہ بھی کافی حد تک مفید ہے۔ مغز پستہ' مغز اخروٹ' کشمش' بادام۔ ہم وزن۔

**مقدار خوراک:** روزانہ ایک چمچ صبح ایک چمچ شام' اعصابی اور عضلاتی اعصابی اغزیہ سے پرہیز کرنا ہوگا۔

## مرکبات ریٹھہ' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (٩٢) تریاق تقطیر البول' سوزاک

**ھو الشافی:** قلمی شورہ ٣ تولہ' گندھک آملہ سار ٣ تولہ' الائچی سبز ایک تولہ' زیرہ سفید ایک تولہ' پوست ریٹھہ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** اول ریٹھہ کو بریاں کر کے سفوف بنالیں۔ بعدازاں باقی ادویہ کا سفوف بنا کر سفوف ملالیں مقدار خوراک ایک ماشہ تا دو ماشہ۔ ہمراہ تازہ پانی صبح دوپہر شام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' مقوی' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ تقطیر البول' چھپا کی' جریان خون ہر قسم یرقان اصفر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### (٩٣) نسوار درد شقیقہ

**ھو الشافی:** پوست مغز ریٹھہ ٦ ماشہ، الائچی خورد ٦ ماشہ، گل سرخ ٣ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** بوقت سر درد شقیقہ نسوار لیں۔



**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ سر درد شقیقہ، نزلہ زکام، زیادہ چھینکیں آنے کے لیے مفید ہے۔

### (٩٤) نسوار فالج، لقوہ

**ھو الشافی:** پوست ریٹھے، مرچ سیاہ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بمثل سرمہ تیار کریں۔

**ترکیب استمال:** چٹکی بھر نسوار کو مریض کو دونوں نتھوں میں لگائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ اگر کسی کی قوت شامہ زائل ہو چکی ہو اس کو کوئی بو نہ آتی ہو، ہر وقت نیند کا غلبہ رہتا ہو، فالج، لقوہ، درد شقیقہ، عصابہ کے لیے مفید ہے۔

### (٩٥) تریاق مرگی

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، روغن کدو یا بادام دونوں چیزیں حسب ضرورت لیں۔

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کا سفوف بنا کر روغن میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** مریض کو بطور نسوار سنگھائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ جنون، دیوان پن، مرگی کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** مغز جمال گوٹہ ایک عدد، شیر عشر تازہ ٣ ماشہ، میں کھرل کر کے لیپ بنالیں۔

مریض کا سر وسط میں استرے سے مونڈھ دیں اور یہ لیپ لگا دیں اور اوپر کوئی کپڑا رکھ کر باندھ دیں۔ دوسرے دن کھول ڈالیں۔ اسی طرح ہفتہ میں ایک دو دفعہ یہ عمل کرنے سے مرض جلدی رفع ہو جاتا ہے۔

### (٩٦) حب لقوہ

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، گڑ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم اچھی طرح ملالیں۔ اور حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ٢ حب صبح و شام کھلائیں۔ ہمراہ آب تازہ بعد از غذا دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ مرگی، لقوہ، فالج، غدی کے لیے مفید ہے۔

## (۹۷) سرمہ شب کوری

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، آب پیاز حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کا سفوف بنالیں اور آب پیاز میں اچھی طرح کھرل کریں۔ اب سرمہ تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ شب کوری، آنکھوں کے آگے اندھیرا آنا، آنکھوں میں جلن اور گری لگنا کے لیے مفید ہے۔

## (۹۸) طلا برائے بچوں کی آنکھوں کا نیلاپن

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، روغن زیتون حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کو جلا کر روغن زیتون میں ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** بچہ کی کھوپڑی پر لگایا کریں۔ آنکھیں سیاہ ہوجائیں گی۔

## (۹۹) منجن اکسیر درد دانت و داڑھ

**ھو الشافی:** تخم ریٹھہ، پھٹکڑی بریاں ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تخم ریٹھہ کو جلا کر پھٹکڑی کا سفوف بنا کر ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** دانت وداڑھ کو منجن کو دائیں ہاتھ کی انگلی سے لگائیں یا برش کریں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ درد دانت و داڑھ ہلتے ہوئے دانتوں کو مضبوط کرنے کے لیے مفید ہے۔ ٹھنڈا وگرم دانتوں کو لگنے سے درد ہونے کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۱۰۰) حب برائے خناق

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، شربت شہتوت دونوں اشیاء حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** ریٹھہ کا سفوف بنا کر شربت شہتوت آمیز کر کے دانہ باجرہ کے برابر گولیاں بنائیں۔





**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ بالائی سے کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ خناق، گلے کی سوزش، ورم، خنازیر، یعنی نیچیراں، زہرباد کے لیے مفید ہے۔

## (۱۰۱) طلا کنٹھ مالا

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ سرکہ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کا سفوف بنا کر سرکہ سے آمیز کر کے لیپ بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر طلا کریں۔ صبح وشام کریں۔ چند دن میں تحلیل ہو جائے گا۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ خنازیر، زہرباد کے لیے مفید ہے۔

## (۱۰۲) حب بواسیر

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، شورہ قلمی، جوکھار ہم وزن

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کو آہنی کڑاہی یا توے پر خشک کرلیں۔ بعد ازاں مذکورہ ادویہ ریٹھہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تادورتی کی حب بنالیں۔ ایک ایک حب ہمراہ گھی صبح وشام

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ بواسیر خونی وبادی کے لیے مفید ہے۔

## (۱۰۳) سفوف بواسیر

**ھو الشافی:** کتھ سفید ایک تولہ، پوست ریٹھہ ایک تولہ، سوختہ

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ جلا کر کتھ سفید کے سفوف میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا۲ رتی کی مقدار سے حب بنالیں۔ ایک ایک صبح وشام مکھن یا بالائی کے ہمراہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ بواسیر خونی وبادی کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۴) حب امساکی

**ھو الشافی:** پوست ریٹھہ، زراوند، چھوہارہ، ہم وزن

**ترکیب تیاری:** پوست ریٹھہ کو سوختہ کر کے باقی ادویہ کے سفوف میں ملا لیں۔ گولی بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** قبل از جماع ایک گھنٹہ

### (۱۰۵) حب قوت باہ

**ھو الشافی:** مغز ریٹھہ ایک تولہ، چینی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** مغز ریٹھہ کو بشکل سرمہ بنالیں بعد ازاں چینی کو اچھی طرح کھرل کر کے ملا لیں۔

**افعال واثرات میں اعصابی غدی ھے:** سرعت انزال، مقوی باہ کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات ریوند چینی وریوند خطائی' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۰۶) اکسیر جگر

**ھو الشافی:** ریوند چینی ۶ ماشہ' ریوند خطائی ۶ ماشہ' قلمی شورہ ایک تولہ' جوکھار نوشادر ایک ایک تولہ' الائچی کلاں دانہ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ' ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' مقوی و محلل' غدد مسکن عضلات ہے' مدر بول' ورم معدہ و جگر' سوزش گردہ' مثانہ' یورک السیڈ' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔





## مرکبات زیرہ سفید' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۰۷) سفوف درد معدہ و ھاضم

**ھو الشافی:** زیرہ سفید ایک تولہ' سونف ۲ تولہ' نوشادر ۶ ماشہ' کالا نمک ۶ ماشہ' سنڈھ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ' ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ شکم درد' ورم معدہ' گیس' ریح گردہ قے' ابکائی' متلی کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات ستاور' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۰۸) سفوف شیر بڑھانے کے لئے

**ھو الشافی:** ستاور' مغز پنبہ دانہ' زیرہ سفید الائچی سبز' تخم مولی' تخم خربوزہ' تخم تالمکھانہ۔ ہم وزن لیں

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ' ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ وہ عورتیں جن کا دودھ کم مقدار میں آتا ہوں' ان کے لئے نہایت ہی مفید ہے۔ مسمن بدن' سوزاک' سرعت انزال' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات سقمونیا' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۰۹) دوائے قبض کشائی

**ھو الشافی:** سقمونیا ایک تولہ' زیرہ سفید ۸ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سقمونیا کو سرمہ کی مانند پیس کر زیرہ کے سفوف میں تھوڑا تھوڑا کر کے ملائیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا ایک ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی عدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ قبض دور کرنے کی بہترین دوا ہے، سرعت انزال دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات سمندر سوکھ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۱۰) سفوف سمندر سوکھ

**ھو الشافی:** سمندر سوکھ، تج، تخم کونچ، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ چائے والا، صبح و شام ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ منی کے قوام کو گاڑھا کرتا، سرعت انزال، مولد منی، سوزش گردہ، غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات سنبھالو مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۱۱) سفوف مغلظ

**ھو الشافی:** سنبھالو، ستاور، سمندر سوکھ، بہمن سرخ و سفید ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ مولد منی، مغلظ منی، مسمن بدن، غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔



## مرکبات سنگ یہود، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۱۲) حب سنگدانہ

**ھو الشافی:** سنگ یہود کا کشتہ ایک تولہ، مغز ریٹھہ ایک تولہ، قلمی شورہ ۲ تولہ، سنگ دانہ مرغ ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سنگ دانہ کو اچھی طرح صاف کرلیں۔ پانی سے دھو کر دھوپ میں خشک کر کے سفوف بنالیں، سنگ یہود کو مولی کے پانی ۵ تولہ میں اچھی طرح کھرل کر کے ۱۰ اکلو اوپلوں کی آگ دیں، کشتہ سنگ یہود سفید رنگ کا برآمد ہوگا۔ پھر تمام ادویہ کو ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا ایک ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ پتھری گردہ، مثانہ، پتہ، درد گردہ، تقطیر البول، غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### سفوف مدر بول

(۱۱۳)

**ھو الشافی:** حجر الیہود، قلمی شورہ جوکھار ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے مدر بول پتھری گردہ مثانہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سونف، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۱۴) سفوف ھاضم

**ھو الشافی:** سونف ۲ تولہ، زیرہ سفید ایک تولہ، نوشادر ۶ ماشہ، آملہ ایک تولہ، سنڈھ ایک تولہ،

کالا نمک ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل ومقوی غدد مسکن عضلات ہے۔ مخرج صفرا، گیس، متلی، قے، ابکائی کی بھوک، درد شکم، ورم معدہ کے لئے مفید ہے۔

## (۱۱۵) خوش ذائقہ چائے

**ھوالشافی:** سونف ایک تولہ، لونگ ۷ عدد، پانی دو کلو۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو نیم کوفتہ کرکے پانی میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ا پاؤ رہ جائے پن کر چینی حسب ضرورت ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ نزلہ زکام کھانسی، دم کشی کے لئے مفید ہے۔

## (۱۱۶) اکسیر مرگی

**ھوالشافی:** سونف ایک تولہ، بالچھڑ ۹ ماشہ، اسارون ۳ ماشہ، عرق گاؤزبان ا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو عرق گاؤزبان میں ۱۲ گھنٹہ تک بھگو رکھیں۔ اس کے بعد اس قدر جوش دیں کہ عرق اڑھائی چھٹا نک باقی رہ جائے۔ اسے مل چھان کر شربت اسطو خودوس ۲ تولہ سے شیریں کرکے پلائیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح نہار، دو گھنٹہ کے بعد ناشتہ کریں۔ دو ماہ تک یہی عمل جاری رکھیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ مرگی، نزلہ زکام، کیلئے مفید ہے۔

## (۱۱۷) سردائی برائے پاگل پن حار

**ھوالشافی:** سونف ۷ ماشہ، خشخاش ۴ ماشہ، تخم کاہو ۲ ماشہ، شربت بنفشہ ۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سردائی کی طرح گھوٹ چھان کر شربت بنفشہ سے شیریں کرکے پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک صبح نہار منہ۔





**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ جنون، پاگل پن، کے لئے مفید ہے۔

## (۱۱۸) سرمہ اکسیر چشم

**ھوالشافی:** سرمہ ڈلی سیاہ ۵ تولہ، سبز سونف کا پانی ا پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** سرمہ سیاہ میں سونف کے پانی کو یہاں تک کھرل کریں کہ پاؤ بھر پانی جذب ہو جائے پھر باریک پیس کر خشک ہونے پر شیشی میں محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** درود شریف پڑھ کر تین تین سلائی دونوں آنکھوں میں ڈالیں۔

**افعال واثرات:** میں عضلاتی اعصابی ہے۔ نزول الماء ابتدائی موتیا بند، نظر کو بہت تیز کرتا ہے۔ آنکھوں کو قوت دیتا ہے۔

## ضعف نظر (نظر کی کمزوری)

**تدابیر:** نظر کی کمزوری کا اصل علاج تو ان اسباب کا دور کرنا ہے جس سے قوت نظر کو کمی واقع ہوتی ہے۔ مگر تاہم ایسی تدابیر بھی ہیں جن کو محفوظ رکھنے سے نظر تا دیر سلامت رہتی ہے۔ قوت بصر کو قوت ملتی ہے۔ وہ سات تدابیر مندرجہ ذیل ہیں۔

**اول:** سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم مسواک لازم پکڑو۔

**دوئم:** کھانے کے بعد ہاتھ دھو کر اور کلی کرکے دونوں ہاتھوں کو منہ پر پھیرو اس سے نظر تیز ہوتی ہے۔

**سوئم:** وضو کرتے وقت سر کا مسح خوب تر ہاتھوں سے کرو۔

**چھارم:** دن میں کئی بار سر اور داڑھی کے بالوں میں کنگھی کرو تا کہ ردی بخارات خارج ہوتے رہیں۔

**پنجم:** نیچے جسم کی ہلکی سی ریاضت (نماز سب سے بہتر ہے) ٹانگوں کی مالش کرانا اور دبوانا ضعف بصر کو مفید ہے۔

**ششم:** صبح صبح شبنم سے تر ہری ہری گھاس پر ننگے پاؤں چہل قدمی کرنا بڑی قیمتی سرموں سے افضل ہے۔

**ہفتم:** امرا کے لئے بادام اور دیگر مغزیات کا متواتر استعمال اور غربا کے لئے کچا شلجم اور سونف استعمال کرنا نظر کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

## (۱۲۰) شب کوری

**ھوالشافی:** سونف کا پانی ۲ تولہ، شہد ۹ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں ملا کر صبح و شام آنکھوں میں ڈالیں۔

## (۱۲۱) منجن

**ھوالشافی:** سونف خشک ۲ تولہ، نمک لاہوری ۲ تولہ (کھانے والا)

**ترکیب تیاری:** دونوں کو ملا کر کسی شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** دونوں وقت دانتوں پر ملیں۔

**فوائد:** مسوڑھوں کا پھولنا، خون آنا، درد دانت، دانتوں کی میل وغیرہ دور ہو کر دانت سفید اور پاک ہو جاتے ہیں۔

## (۱۲۲) حب کالی کھانسی

**ھوالشافی:** سونف کے چاول ۱ تولہ، نمک سیاہ ۶ ماشہ، گوند کتیرا ۱/۲ تولہ، برگ گاؤزبان ۶ ماشہ، پانی ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** پانی میں گاؤزبان دو گھنٹہ تر کر کے اور خوب مل کر گاڑھا لعاب حاصل کریں۔ پھر دوسری ادویات میں تھوڑا تھوڑا لعاب ڈال کر کھرل کریں جب خوب باریک ہو کر خشک ہو جائے تب حب بقدر نخود بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام منہ میں رکھ کر چوسیں۔

**افعال واثرات:** مسکن اعصابی غدی ہے۔ کالی کھانسی، نزلہ زکام، دمہ گلے کی خارش کے لئے مفید ہے۔

## (۱۲۳) دھونی برائے سانس کی تنگی

**ھوالشافی:** سونف ۱ تولہ، بھنگ ۱ تولہ، شورہ ۱ تولہ۔



**ترکیب تیاری:** ادویہ کو جوکوب کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** دہکتے ہوئے انگار پر ڈالیں دھواں کھینچائیں فی الفور سانس آسانی سے آنے لگتا ہے

## (۱۲۴) سفوف درد معدہ

سونف پانچ تولہ، نمک لاہوری ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ ہمراہ عرق سونف۔

**افعال واثرات:** مسکن اعصابی غدی ہے۔ درد معدہ، گیس، ریح، قبض کے لئے مفید ہے۔

## (۱۲۵) چورن قبض کشائی

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ، زیرہ سفید ۱ تولہ، زیرہ سیاہ ۱ تولہ، کوزہ مصری ۱ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ اگر قبض ہو تو ایک تولہ صبح و شام کھلائیں۔ ہمراہ آب تازہ نیم گرم۔

**افعال واثرات:** مسکن اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ کھٹی ڈکاریں آنا، بدہضمی، ریاح، قبض کے لئے مفید ہے۔

## (۱۲۶) سفوف قبض

**ھوالشافی:** سونف ۱۰ تولہ، شکر سرخ ۱۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ ہمراہ نیم گرم دودھ یا نیم گرم پانی۔

**افعال و اثرات:** مسکن اعصابی غدی ہے۔ گیس ریاح، قبض کشائی کے لئے مفید ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔

**احتیاط:** حاملہ کو اگر پیچش یا قبض ہو جائے۔ تو کبھی بھی تیز مسہل نہیں دینا چاہیے۔ صرف ہلکا سا ملین نسخہ جو بے ضرر ہو دینا چاہیے، اس

سے حاملہ کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی کیونکہ ملین سے آسانی سے قبض اور سدے آسانی سے خاج ہو جاتے ہیں۔

### (۱۲۷) بچوں کے لئے سفوف بد ھضمی

**ھوالشافی:** سونف، چینی دیسی ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** چائے والی چمچ صبح دو دو پہر اور شام ہمراہ نیم گرم پانی سردی میں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ دودھ ہضم کرتا ہے۔ بدہضمی، سوئے ہضم، اپھارہ کے لئے مفید ہے۔

### (۱۲۸) بچوں کے دست

**ھوالشافی:** سونف ۱ تولہ، پیپل درخت کا کوئلہ ایک تولہ، دونوں کا سفوف بنا کر محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی صبح وشام کھلائیں ہمراہ پانی میں حل کر کے دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ بچوں کے دست کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۹) شربت اسھال روک

**ھوالشافی:** سونف ۵ تولہ، بیلگری ۲ تولہ، گل دھاوا ایک تولہ، چینی ۱/۲ کلو۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو ۱/۲ کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۱/۲ پاؤ رہ جائے خوب ہی مل چھان لیں۔ چینی ملا کر بطریق معروف شربت تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** چائے والی چمچ صبح، دوپہر، شام۔

**افعال واثرات:** میں عضلاتی اعصابی ہے۔ دست اور اسہال کے لئے مفید ہے۔

### (۱۳۰) سفوف بچوں کی ھچکی

**ھوالشافی:** سونف، شکر حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو پیس کر شکر میں ملا کر دیں۔ یا پانی میں سونف، شکر پیس کر



پلائیں۔ فوراً ہچکی رک جائے گی۔

### (۱۳۱) سفوف بخار ٹائیفائیڈ

**ھوالشافی:** سونف، تخم خرفہ ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** دونوں علیحدہ علیحدہ دیسی گھی لگا کر بریاں کرلیں بعد ازاں دونوں کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری حار صبح وشام۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ ٹائیفائیڈ بخار، محرقہ، دق وسل کے لئے مفید ہے۔

### (۱۳۲) روغن سل

**ھوالشافی:** روغن سونف ایک ماشہ، روغن مچھلی ۳ ماشہ، بکری کا دودھ ۱ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** روغنیات کو دودھ میں ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ دق وسل کے لئے مفید ہے۔

### (۱۳۳) جوشاندہ چھپاکی

**ھوالشافی:** سونف ٦ ماشہ، پودینہ خشک ٦ ماشہ، پانی ۱/۲ کلو چینی حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پانی میں ملا کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۱ پاؤ رہ جائے۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام پلائیں۔

**فوائد:** چھپاکی میں مفید ہے۔ اس کے علاوہ بدہضمی اپھارہ، گیس کے لئے بھی مفید ہے۔

### (۱۳۴) سفوف دمہ وکھانسی

**ھوالشافی:** سونف ۵ تولہ، شیر عشر حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو کسی چینی یا مٹی کے برتن میں رکھ کر اوپر آگ کا دودھ اتنا

ڈالیں جس سے سونف اچھی طرح تر ہو جائے پھر سایہ میں رکھ کر خشک کرلیں اس طرح تین بار خشک کریں۔ اور پھر کوزہ میں بند کر کے گل حکمت کر کے دس کلو اوپلوں میں آگ دیں نوٹ اگر سفیدی مائل خاک سی تیار ہو جائے تو بہتر ورنہ پھر آگ دیں اور باریک پیس کر محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** نصف رتی تا ایک رتی ہمراہ چینی میں ملا کر صبح وشام دیں۔

**نوٹ:** اگر مریض کے بلغم خارج ہوتی ہو تو چینی کے ہمراہ اگر بلغم خارج نہ ہوتی ہو تو بالائی کے ہمراہ دیں ایک ہفت کا کورس کافی ہے۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے محرک اعصاب محلل غدد اور مسکن عضلات ہے۔ سانس کی تنگی، دم کشی، کھانسی غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## (۱۳۵) جوشاندہ درد سینہ

**ھوالشافی:** سونف ۱ تولہ، پانی ۲/۱ کلو، نمک ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو پانی میں اس قدر جوش دیں کہ پانی ایک پاؤ رہ جائے پن کر نمک ملا کر صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** اعصابی غدی ہے۔ درد سینہ ذات الجب، نمونیا کیلئے مفید ہے۔

## (۱۳۶) جو شاندہ بادی بواسیر

**ھوالشافی:** سونف ۱ تولہ، پانی ۲/۱ کلو، گھی ۱ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ پاؤ رہ جائے پن کر گھی ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ بواسیر خونی وبادی کے لئے مفید ہے۔ اگر بواسیر کے مسوں سے خون نہ آتا ہو پیٹ میں گڑگڑاہٹ سی رہتی ہو، قبض ہو بھوک بند ہونے لگتی ہو اس کے لیے یہ جوشاندہ مفید ہے۔ تسلسل کے ساتھ دو تا تین ہفتہ تک دیں۔



## (۱۳۷) مسوں کا بیرونی علاج

**ھوالشافی:** روغن سونف ۸ تولہ، کافور ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** مسوں پر روزانہ صبح وشام لگائیں۔ اس سے پھولنا بند ہو کر خشک ہو کر ختم ہو جائیں گے۔

## (۱۳۸) دیگر جوشاندہ آبدست

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ، پانی ۱ کلو، پھٹکری ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سونف کی پانی میں ملا کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۱ پاؤ رہ جائے۔ پھر اس میں پھٹکری ملا دیں۔

**ترکیب استعمال:** اس جوشاندہ نیم گرم سے دونوں وقت آبدست کریں۔

**فوائد:** اس سے مسے پھولنا بند ہو کر خشک ہو جائیں گے۔

## بواسیر خونی کا آسان نسخہ

## (۱۳۹) سفوف خاکستر

**ھوالشافی:** خاکستر اوپلہ جنگلی دو ماشہ، سونف ایک تولہ، پانی ۲/۱ کلو، چینی حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو رات کو پانی میں بھگو دیں صبح پن کر چینی سے میٹھا کر کے خاکستر اوپلہ جنگلی کی پڑیہ کے ساتھ صبح وشام دیں۔

**نوٹ:** اسی طرح سونف کو دن میں پانی میں بھگو دیں اور شام کو پن کر چینی ملا کر پڑیہ کے ساتھ پلائیں یہ نسخہ کو دیکھنے میں بالکل سستہ اور بے حقیقت معلوم ہوتا ہے مگر تجربہ میں ایک اکسیر ہے جس کی نظیر طبی دنیا میں مشکل ہی سے ملے گی۔

## (۱۴۰) لڈو امراض خصیتین

**ھوالشافی:** سونف ۲/۱ کلو، گڑ ۲/۱ کلو، گھی ۲/۱ کلو۔

**ترکیب تیاری:** گھی اور گڑ کی پت بنالیں سونف کو باریک کر کے ملا دیں ایک ایک چھٹا نک کے لڈو بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک لڈو طاقت ور شخص کے لئے دو لڈو صبح نہار، شام بھی نہار۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے خصیہ کا ایک حصہ کا ڈھلک جانا خصیوں میں درد خارش کا ہو جانا کے لئے مفید ہے۔

## (۱۴۱) حب قبض کشائی

**ھوالشافی:** سونف کے چاول، کنوار گندل حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** سونف کے چاول کو کنوار گندل کے پانی سے کھرل کر کے حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب صبح دوپہر، شام ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد اور مقوی مسکن عضلات ہے۔ درد معدہ، ریاح، دائمی قبض کے لئے مفید ہے۔

## (۱۴۲) سفوف پیچش

**ھوالشافی:** سونف ایک تولہ، ہلیلہ زرد ایک تولہ، مغز بادام ۴ عدد۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو اچھی کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ، صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ پیچش صادق کے لئے مفید ہے۔ نوٹ اگر پیٹ میں سدہ ہو تو ۵ تولہ، ترنجبین ڈیڑھ پاؤ دودھ میں جوش دے کر پلائیں، معدے سے سدے خارج ہو جائیں گے۔



## (۱۴۳) سفوف پیچش کہنہ

**ھوالشافی:** سونف، انار، ہلیلہ سیاہ ہر ایک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ لعاب بہی دانہ یا پانی کے ساتھ۔

**افعال واثرات:** میں عضلاتی اعصابی ہے۔ خونی پیچش، آؤن آنا کے لئے مفید ہے۔

## (۱۴۴) سفوف پیچش

**ھوالشافی:** سونف دو تولہ، بیلگری ۱ تولہ، زنجبیل ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب۔ پیچش، قے، اسہال جریان کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۵) سفوف نمک

**ھوالشافی:** سونف ۳ تولہ، سینڈھا نمک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدی مسکن عضلات ہے۔ پیٹ کے کیڑے۔ جو غدی تحریک میں پیدا ہوتے ہیں ان کے لیے مفید ہے۔ نوٹ بچوں کو حسب عمر کم مقدار میں دیں۔

## (۱۴۶) جوشاندہ احتباس بول

**ھوالشافی:** سونف ایک تولہ، قلمی شورہ ۲ ماشہ، پانی ۲/۱ کلو۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو نیم کوفتہ کر کے پانی میں جوش دیں۔ جب پانی ایک پاؤ رہ جائے چھان کر قلمی شورہ ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ جوشاندہ ایک خوراک ہے۔اس کے پلانے سے پیشاب کھل جاتا ہے۔اس کے ساتھ یہ تدابیر بھی استعمال کریں۔فوراً بند پیشاب جاری ہو جائے گا۔

### (۱۴۷) تدابیر عمل

**ھوالشافی:** سونف ۵ تولہ پانی ۱۰ کلو۔

**ترکیب تیاری:** سونف نیم کوفتہ کر کے پانی میں اچھی طرح جوش دیں جب پانی ابل جائے تو بڑے ٹب میں ڈال کر نیم گرم کر کے اندر ہی مریض کو بٹھائیں تقریباً ۲/۱ گھنٹہ تک پیشاب فوراً جاری ہو جائے گا۔

### (۱۴۸) حب جریان سرعت انزال

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ، مرچ سیاہ ۶ ماشہ، تخم دھتورہ ۲ ماشہ، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ عرق سونف ۵ تولہ دیں۔

**فوائد:** جریان وسرعت انزال کے لئے مفید ہے۔

### (۱۴۹) سردائی مولدمنی

**ھوالشافی:** سونف ایک تولہ دودھ گائے ایک پاؤ، کوزہ مصری حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو تھوڑے سے پانی میں ملا کر گھوٹیں بعد ازاں دودھ ملا کر کوزہ مصری سے شیریں کر کے پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔صبح نہار منہ ہر روز۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مولد منی، مغلظ منی، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۱۵۰) جوشاندہ حیض کشا

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ، گڑ ۲ تولہ پانی ۲/۱ کلو۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو نیم کوفتہ کر کے پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک پاؤ



رہ جائے گڑ بھی ساتھ ملا دیں۔پھر چھان کر نیم گرم پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک (صبح وشام)۔

**ترکیب استعمال:** جوشاندہ ملا کر کپڑا اڑھا کر لٹا دیں۔یہ عمل حیض کے دنوں میں کرنا چاہیے۔

### (۱۵۱) جوشاندہ کثرت حیض

**ھوالشافی:** سونف خشک ایک تولہ، سیاہ مرچ ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** ۲/۱ کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک پاؤ رہ جائے پن کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے صبح وشام۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔کثرت حیض، عسرت الحیض، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۵۲) جوشاندہ وضع حمل

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ، گڑ پرانا سیاہ ۲ تولہ، پانی ۲/۱ کلو، گائے کا گھی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سونف کو نیم کوفتہ کر کے پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ پاؤ رہ جائے۔اس میں گڑ اور گائے کا گھی ملا کر نیم گرم ہی پلائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک کپ دن میں تین بار پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔وضع حمل میں دیر ہونا، بچہ پیدا نہ ہوتا ہو۔ سہل ولادت کے لئے بھی مفید ہے۔وضع حمل کے بعد اگر نفاس کا خون رک جائے تو عورت کو بڑی تکلیف ہوتی ہے اس کو کھولنے کے لئے یہی نسخہ مذکورہ پانی کی بجائے دودھ میں جوش دے کر مریض کو پلائیں۔

# قبض حاملہ

### (۱۵۳) معجون گلقند

**ھوالشافی:** سونف ۱۰ تولہ' گلقند ۴۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سونف کا سفوف بنا کر گلقند میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** کھانے والا چمچ بوقت خواب ہمراہ نیم گرم دودھ

### (۱۵۴) سفوف سونف

**ھوالشافی:** سونف ۲ تولہ' چینی ۱ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو اچھی کوٹ کر باریک کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ نیم گرم دودھ۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب' محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ قبض کشائی کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوائی ہے۔

### (۱۵۵) حاملہ کی پیچش کے لئے سردائی ملین

**ھوالشافی:** سونف ۴ ماشہ' گل سرخ ۶ ماشہ' بنفشہ ایک تولہ' مغز کدو ۶ ماشہ' سنا مکی ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کو مصفا کر کے سردائی کے طور پر چینی حسب ضرورت ملا کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ ایک دو مرتبہ پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ حاملہ کی پیچش قبض کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سنبھل' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۵۶) سفوف درد کمر

**ھو الشافی:** سنبھل جڑ ایک تولہ' اسگندناگوری ۳ تولہ' سنڈھ ایک تولہ' سورنجان شیریں ایک



تولہ' کٹھ شیریں ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ زیرہ سفید ایک ماشہ' الائچی سبز ۳ دانہ' ادرک ۳ ماشہ کا قہوہ' صبح وشام۔

**افعال و اثرات میں:** غدی اعصابی' محرک غدد' مقوی اعصاب' محلل عضلات ہے۔ کمر درد' نقرسی درد' عضلاتی تحریک کی ہر قسم کی دردوں کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات شریفہ' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۵۷) پلٹس غدی پھوڑا کے لئے

**ھوالشافی:** شریفہ کے پتے ایک تولہ' کونپل آک ایک تولہ' کونپل نم ۶ ماشہ' نیلا تھوتھا ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سب کونپل کو اچھی طرح کھرل کر کے نیلا تھوتھا سفوف کر کے ملالیں۔

مقام پھوڑا پر احتیاط کے ساتھ لگائیں' صبح وشام۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ عضلاتی اور غدی پھوڑا کے لیے مفید ہے۔

## شیشم (ٹاہلی) مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۵۸) آب سدرہ بالوں کی نشونما کے لئے

**ھو الشافی:** شیشم کے پتے ۲ تولہ' بیری کے پتے ۲ تولہ' پوست ریٹھہ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ۵ کلو پانی میں پتوں کو ابال کر پن کر استعمال کریں۔

**ترکیب استعمال:** بالوں کو اچھی طرح مل کر دھوئیں۔

**فوائد:** بالوں کو لمبا کرنے' بالوں میں چمک پیدا کرنے' بالوں کو گھنا کرنے کے لئے مفید ہے۔ بالوں کو گرنے سے روکتا ہے۔

### (۱۵۹) دوائے احتلام

**ھو الشافی:** برگ شیشم ایک تولہ، برگ نم ایک تولہ، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** رات کو پانی میں بھگودیں، صبح پن کر استعمال کریں۔ مزاج معتدل ہے۔

**فوائد:** احتلام، مغلظ منی، مولد منی ہے۔

## شہد کے مرکبات مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۶۰) غرغرہ برائے درد گلہ

**ھو الشافی:** شہدٹی سپون، برگ نم ۳ ماشہ، برگ مکوخشک ۳ ماشہ، پانی ڈیڑھ کپ

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا جوشاندہ بنا کر شہد ملا کر پئیں۔

**ترکیب استعمال:** جوشاندہ کو پن کر غرغرہ کروائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ گلے کے درد، ورم، خناق کے لیے مفید ہے۔

### (۱۶۱) حب درد کمر

**ھو الشافی:** شہد، زنجبیل ہر ایک ایک تولہ گھیگوار ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** زنجبیل کا سفوف بنا کر گودا گھیگوار اور شہد ملا کر گولی بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب صبح ودوپہر شام ہمراہ نیم گرم دودھ یا آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ وجع المفاصل، نقرس دردیں کمر درد کے لیے مفید ہے۔

### (۱۶۲) مرہم شفا برقی اثر

**ھو الشافی:** شہد، گھیگوار کا پانی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں باہم اچھی طرح ملالیں۔ بس مرہم شفا تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** جب کوئی آگ سے جل جائے تو فوری طور پر مقام ماؤف پر مرہم لگائیں۔





**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ آگ کے جلنے، ناسور پھوڑے، گنگرین ایسا مرض ہے جس سے اعضاء جڑنے لگتے ہیں اور سیاہی مائل ہو جاتے ہیں۔ ان کے لیے بے حد مفید ہے۔ اس سے آبلہ، جلن درد ختم ہو جاتی ہے۔

### (۱۶۳) مرہم بالچر

**ھو الشافی:** شہد کی مکھیاں، سرکہ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** دونوں اچھی طرح کھرل کرلیں کہ مرہم سی بن جائے۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر لگائیں۔

**نوٹ:** جہاں پر بال اگانے ہوں اس مقام ماؤف کو اچھی طرح سوتی کپڑا سے رگڑیں کہ مقام ماؤف سرخ ہو جائے اس کے بعد مرہم لگائیں۔

### (۱۶۴) قطور برائے بہرہ پن کان

**ھو الشافی:** شہد ۲ تولہ، سرکہ ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم اچھی طرح ملالیں۔

**مقدار خوراک:** دو قطرہ کان میں ٹپکائیں۔ صبح وشام

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ کان درد، بہرہ پن، سیلان الاکان، کان بجنا کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** اول کان کو اچھی طرح صاف کروائیں بعد میں قطور ڈالیں کان کو صاف کرنے کا آسان ٹوٹکہ سرکہ، میٹھا سوڈا باہم ملا کر کان میں چند بوند ٹپکائیں۔

### (۱۶۵) سرمہ برائے خارش آنکھ

**ھو الشافی:** شہد، سرمہ سیاہ حسب ضرورت

**ترکیب استعمال:** سلائی کو شہد میں لگا کر سرمہ سیاہ لگا کر آنکھ میں لگائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ آنکھوں میں خارش، دھند جالا، سرخی درد کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات فرنجمشک' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۶۶) سفوف بھی

**هو الشافی:** فرنجمشک' بہی دانہ' الائچی سبز' ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ' ہمراہ خمیرہ گاؤزبان سادہ' صبح وشام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ مفرح قلب' اختلاج قلب' خفقان قلب' قلب کے پھیلانے کے لئے بے حد مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات کنوچہ' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۶۷) سفوف امساکی

**هوالشافی:** تخم کنوچہ ایک تولہ' تخم کونچ ایک تولہ' تخم سمندر سوکھ ایک تولہ' تخم بھنگ ۶ ماشہ' تخم ریحان ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ' ہمراہ قہوہ الائچی سبز زیرہ سفید دارچینی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی' محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ غدی تحریک کی وجہ سے اگر منی کا قوام رقیق ہو گیا ہو تو یہ نسخہ تیز بہدف ثابت ہو گا۔

## مرکبات سفوف مفرح کنول' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۶۸)

**هو الشافی:** گل کنول' گل سرخ' گل کاسنی' گل گاؤزبان' ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ' ہمراہ پانی صبح وشام دیں۔



**نوٹ:** اختلاج قلب کے لئے ہمراہ' خمیرہ ابریشم ایک چمچ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل غدد و مقوی' مسکن عضلات ہیں۔ مفرح قلب' خفقان قلب' اختلاج قلب' یورک السیڈ' پیشاب میں جلن کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات کہربا شمعی' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۶۹) مانع خون

**هو الشافی:** کہربا شمعی' گوند کیکر' ملٹھی مغز خیارین' مغز کدو' ہر ایک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب' مقوی غدد و محلل مسکن عضلات ہے۔ خون خواہ کہاں سے آتا ہوں فوری طور پر بند کرتا ہے۔ مفرح قلب' تقطیر البول' سوزاک' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات گاجر' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۷۰) دھونی

**هو الشافی:** تخم گاجر ۶ ماشہ' تخم مولی ۶ ماشہ۔

**ترکیب استعمال:** کوئلے کے انگار میں بیجوں کو ڈال کر مقعد کو دھونی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی' محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ خروج مقعد کے لئے بہت ہی مفید ہے۔

### (۱۷۱) درد شقیقہ (آدھے سر کا درد)

**هو الشافی:** برگ گاجر، گائے کا گھی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** برگ گاجر کو گھی سے تر کر کے توے پر رکھ کر گرم کریں اور پھر نچوڑ کر پانی

لگالیں۔

**ترکیب استعمال:** چند بوند مریض کے ناک کے نتھنوں میں ٹپکائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔اس مرکب کے استعمال کے بعد ناک سے پانی نکلے گا درد شقیقہ کو چند منٹ کے بعد آرام آجائے گا۔دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۷۲) ضعف دماغ

**ھو الشافی:** گاجروں کا رس ۱۰ تولہ مغز بادام ۶ عدد

**ترکیب تیاری:** مغز بادام کو اچھی طرح کھرل کر کے اس میں ملادیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح نہار منہ ہر روز پئیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔دماغ کی کمزوری، حافظہ قوی، نظر کی کمزوری، طالب علموں، اور دماغی کام کرنے والوں کے لیے مفید ہے۔

## (۱۷۳) سفوف بصارت ترک عینک

**ھو الشافی:** سونف ایک پاؤ، بادام بادامی رنگ آدھ پاؤ، گاجر کا رس ایک پاؤ، کوزہ مصری ادویہ کے برابر

**ترکیب تیاری:** اول گاجر کو صاف کر کے پانی نکالیں۔ پھر سونف کو کسی چینی کے برتن یا مٹی کے برتن میں ڈالیں۔اس پر گاجر کا پانی ڈال دیں۔ برتن کو کسی ململ کے رومال سے ڈھانپ کر محفوظ جگہ پر رکھیں۔تاکہ گرد وغبار سے محفوظ رہے۔جب پانی سونف سے خشک ہو جائے تو پھر پاؤ بھر پانی گاجر ڈال دیں۔ یہ عمل تین مرتبہ کرنا ہے۔اور پھر خشک ہونے پر معہ بادام باریک پیس کر برابر کوزہ مصری ملالیں۔

**مقدار خوراک:** روزانہ ایک تولہ رات کے وقت دودھ سے کھایا کریں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔مقوی دماغ، مقوی ضعف بصر، مقوی حفاظہ ہے۔دماغی محنت کرنے والوں کے لیے بہت ہی مفید ہے۔



## (۱۷۴) حلوہ گاجر برائے سینہ درد

**ھو الشافی:** گاجر ایک کلو، مغز بادام ۷ تولہ، مغز چلغوزہ ۳ تولہ، جائفل مغز ۳ ماشہ، گھی ۵ تولہ دودھ چینی حسب ضرورت۔جلوتری ۳ ماشہ، دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ، دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ، کشمش ۵ تولہ زعفران ۲ ماشہ چاندی ورق ۳ عدد

**ترکیب تیاری:** اوّل دودھ میں گاجروں کو پکائیں یہاں تک کہ دودھ گاجروں میں جذب ہو جائے۔یعنی کھویا بن جائے۔ پھر اس مرکب کو دیسی گھی میں بھون لیں۔ یہاں تک کہ سرخی مائل ہو جائے۔ پھر چینی کو باریک کر کے اس مرکب میں ۵ منٹ تک آگ پر رکھیں۔ بعد ازاں مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر اس مرکب میں ملادیں۔بس حلوہ تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ اوپر ورق چاندی لپیٹ کر کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔محرک اعصاب، محلل ومقوی غدد، مسکن عضلات ہے۔درد سینہ، دق وسل کے لیے مفید ہے۔

## (۱۷۵) چٹنی برائے کھانسی

**ھو الشافی:** گاجر کا رس آدھ پاؤ، چینی ۵ تولہ، کالی مرچ ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** پانی اور چینی کو باہم ملا کر آگ پر جوش دیں کہ پانی خشک ہو جائے چٹنی سی بن جائے۔ بعد ازاں کالی مرچ باریک کر کے چٹنی میں ملادیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔محرک دماغ، محلل غدد ومقوی، مسکن عضلات ہے۔کھانسی، دم کشی بلغم کو آسانی سے اخراج کرتی ہے۔

## (۱۷۶) شربت گاجر مفرح قلب

**ھو الشافی:** بادامی رنگ کی گاجر کا رس ایک کلو، چینی ۳ پاؤ، روح بید مشک چند بوند

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے شربت بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ صبح دوپہر شام۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔محرک اعصاب محلل غدد ومقوی اور مسکن

عضلات ہے۔ دل کی دھڑکن تیز، گھبراہٹ دل، دل کی کمزوری، کمی خون، یرقان، تہوج اماس غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۷۷) جوارش مقوی باہ

**ہو الشافی:** گاجر مصفا (اندر کا مغز دور کر دیں) آدھ کلو، دودھ گائے ایک کلو، شہد یا چینی ڈیڑھ کلو

**ترکیب تیاری:** گاجر کو دودھ میں ہلکی آنچ پر پکائیں۔ یہاں تک کہ کھویا بن جائے کھویا کو اچھی طرح باریک کریں یہاں تک کہ چھلنی سے نکلنے کے قابل ہو جائے پھر اس میں شہد یا چینی شامل کر کے دوبارہ پکائیں جب پانی بالکل خشک ہو جائے اچھی طرح قوام بن جانے پر اتار لیں۔ مندرجہ ذیل ادویہ کا سفوف بنا کر اس مرکب میں ملا دیں۔ بس جوارش مقوی باہ تیار ہے۔

زنجبیل، مصطگی رومی، دارچینی، جائفل، دار فلفل، مغز پستہ، لونگ، اندر جو شیریں، زعفران خولنجاں، ہر ایک ایک تولہ شقاقل ۲ تولہ، چہار مغز ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر اس مرکب میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** روزانہ بعد از غذا ۶ ماشہ صبح شام

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ مفرح قلب، ہاضم، مقوی باہ، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۱۷۸) جوس پتھری گردہ مثانہ

**ہو الشافی:** گاجروں کا رس ایک پاؤ، قلمی شورہ ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** قلمی شورہ کو گاجر کے رس میں ملا لیں۔ ہر ایک خوراک ہے۔ چند یوم استعمال کروائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ پتھری گردہ مثانہ، پیشاب میں رسوب آنا، تقطیر البول، سوزاک کے لیے مفید ہے۔



### (۱۷۹) سفوف عسرت طمث

**ہو الشافی:** تخم گاجر ۱۰ تولہ، کوزہ مصری ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**ترکیب استعمال:** حیض کے دنوں سے تین دن پہلے شروع کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ سے دو تولہ تک ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ عسرت طمث (حیض کا تنگی کے ساتھ آنا) کثرت طمث، ورم رحم، خشکی رحم، دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۸۰) جوشاندہ حیض کشا

**ہو الشافی:** تخم گاجر ایک تولہ، گڑ ۲ تولہ، پانی آدھ کلو

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پانی میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح و شام

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ عسرت طمث، کثرت طمث، سوزش رحم، ورم رحم کے لیے مفید ہے۔ دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۸۱) جوشاندہ برائے پرسوت کا بخار

**ہو الشافی:** تخم گاجر ۶ ماشہ، سونف ایک تولہ، پانی ایک پاؤ، دودھ ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** مذکورہ ادویہ کو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ بعد ازاں دودھ کو جوش دیں جوشاندہ کو دودھ میں حسب ذائقہ چینی ملا کر پئیں۔

نوٹ: جوشاندہ کو نیم گرم پلائیں۔ پرسوت کا بخار عورت کو بچہ جننے کے بعد ہوتا ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ بخار پرسوت، کھانسی، دم کشی، دیگر غدی تحریک کے لیے یہ جوشاندہ مفید ہے۔

## (۱۸۲) مرہم برائے بدبودار زخم

**ھو الشافی:** گاجر، شہد دونوں حسب ضرورت لیں۔

**ترکیب تیاری:** گاجر کو اچھی طرح باریک کر کے پانی ملا کر جوش دیں کہ پانی جل کر مرہم سی بن جائے۔ پھر اس میں شہد ملا لیں۔ بس مرہم تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** ململ کے کپڑے میں لگا کر زخم پر لگائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ زخم نہ بھرتا ہو تو آگ کے جلے ہوئے جلن اور درد میں بدبودار زخم ہوان کے لیے مفید ہے۔

# کشتہ جات

## (۱۸۳) کشتہ فولاد

**ھو الشافی:** فولاد کا برادہ ۵ تولہ، گاجر کا پانی آدھ کلو

**ترکیب تیاری:** فولاد کو کسی چینی کے برتن میں ڈالکر اس پر گاجر کا پانی ڈال دیں اور دھوپ میں رکھ دیں کچھ عرصہ میں پانی خشک ہو جائے گا۔ یہ عمل تین مرتبہ کریں۔ بغیر آگ کے کشتہ تیار ہو جائے گا۔ اس کو کھرل میں ڈال کر باریک سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی سے دو رتی تک صبح وشام ہمراہ دودھ شیریں کھلایا کریں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ عضلات محلل اعصاب، مسکن غدد ہے۔ محرک مقوی باہ، جریان، سرعت انزال، ورم طحال، ورم جگر، یرقان کے لیے مفید ہے۔

نوٹ: صبح کے وقت چھاچھ (لسی) کے ہمراہ کھلانے سے ورم طحال اور ورم جگر کے لیے مفید ہے۔ مکھن میں کھلانے سے جریان، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

## (۱۸۴) کشتہ عقیق، مرجان و سنگ یشب

**ھو الشافی:** ان میں سے کسی کو بھی کشتہ کرنا ہو تو ترکیب سب کی ایک جیسی ہے۔

**ترکیب تیاری:** عقیق کو کٹھالی (بوتہ) میں ڈالیں دھکتے ہوئے کوئلوں کی آگ میں رکھ کر حرارت کو تیز کر دیں۔ جب لال سرخ ہو جائے تو اس کو گاجر کے پانی میں ڈال دیں اور پھر



نکال کر اس طرح گرم کریں اسی طرح کم از کم دس تا بارہ بار کریں بعد ازاں گاجروں کے نغدہ میں رکھ کر ۲۰ کلو اوپلوں کو آگ دیں گل حکمت کر کے بس کشتہ تیار ہو جائے گا۔ اگر پہلی آگ میں نہ ہو تو دوسری مرتبہ نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ محرک عضلات، محلل اعصاب، مسکن غدد ہے۔ مفرح دل کی کمزوری، دل کی دھڑکن تیز پیاس کے لیے مفید ہے۔
اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۸۵) کشتہ ابرک

**ھو الشافی:** ابرک سفید یا سیاہ ۵ تولہ، گاجر کا پانی ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** ابرک کو پتھر کے کونڈے میں ڈال کر کھرل کریں پھر اس میں گاجر کا پانی ڈال کر یہاں تک کھرل کرتے جائیں کہ پانی ختم ہو جائے۔ پھر اس کی ٹکیہ بنا کر گل حکمت کر کے ۱۵ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ پہلی آگ میں کشتہ ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ عرق سونف یا گرم پانی کے ہمراہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ عام بخاروں کے لیے مفید ہے۔

## (۱۸۶) صلایہ سم الفار

**ھو الشافی:** سم الفار سفید ایک تولہ، گاجر کا پانی ۳ بوتل

**ترکیب تیاری:** سم الفار کو اچھی طرح کھرل کر لیں۔ بعد ازاں ۳ بوتل پانی میں سم الفار کو یہاں تک کھرل کرتے جائیں کہ پانی ختم ہو جائے۔

**مقدار خوراک:** باجرہ کے دانے کے برابر بنالیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ مقوی باہ، قوی انتشار، امساک، کمی خون کے لیے مفید ہے۔

نوٹ: گولی کے ہمراہ جس میں دیسی گھی تر باتر ہو اس کے ساتھ دودھ گھی کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں۔

### (۱۸۷) کشتہ قلعی

**ھو الشافی:** قلعی ایک تولہ، تخم گاجر آدھ پاؤ

**ترکیب تیاری:** تخم گاجر کا سفوف بنالیں نصف سفوف ٹاٹ پر بچھا کر اوپر قلعی رکھ دیں اس کے اوپر باقی ماندہ سفوف گاجر رکھ کر اوپر ٹاٹ کا ٹکڑا رکھیں اور پانچ کلو کی آگ دیں شگفتہ کشتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک تا ۲ رتی ہمراہ مکھن یا بالائی

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ سوزش، جگر، ورم جگر، یرقان، سوزاک، پیشاب میں جلن غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۸۸) کشتہ ھڑتال، گودنتی

**ھو الشافی:** ہڑتال گودنتی ۵ تولہ، نغدہ گاجر ایک کلو

**ترکیب تیاری:** نغدہ گاجر میں رکھ کر گل حکمت کر کے پانچ کلو کی آگ دیں کشتہ تیار ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی سے ۴ رتی تک مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ دل کی جملہ امراض کے لیے مفید ہے۔

### (۱۸۹) کشتہ شنگرف

**ھو الشافی:** شنگرف ایک تولہ (ڈلی)، نغدہ گاجر ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** شنگرف کو نغدہ گاجر میں رکھ کر گل حکمت کر کے ۵ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ شگفتہ ملے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی تا ۲ رتی مناسب بدرقہ کے ہمراہ۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ مقوی باہ کمی انتشار جریان احتلام کیلئے مفید ہے۔



### (۱۹۰) کشتہ سنگ یشب برنگ سرخ

**ھو الشافی:** سنگ شب ایک تولہ، پانی گاجر بادامی رنگ آدھ کلو

**ترکیب تیاری:** یشب کو ابرک کے ٹکڑے پر رکھ کر کوئلوں میں سرخ کریں پھر گاجر کے پانی میں بجھاوے اور یہ کم از کم دس مرتبہ عمل دہرائیں۔ پھر گاجر کے پانی میں پختہ کھرل میں ڈال کر کھرل کریں کہ ٹکیہ بن جائے۔ گل حکمت کر کے ۱۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔

یہ عمل ۳ بار کریں۔ کشتہ ملائم اور سرخ رنگ کا برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ خمیرہ یا شربت دیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔ ضعف قلب، خفقان قلب، اختلاج قلب کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات گل کیسوٴ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۹۱) ٹکور برائے اورام غدی

**ھو الشافی:** گل کیسو ۲ تولہ' افیتون ۲ تولہ' اجوائن خراسانی ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو ۳ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح جوش دیں' پھر پن کر مقام درد پر ٹکور کر لیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ غدد اور ورم کے لئے بہت ہی مفید ہے۔

**ایک واقعہ:** ایک مریض جس کی تحریک غدی عضلاتی تھی۔ اس کی عمر تقریباً ۶۵ سال تک تھی کی انتشار کے لئے میں نے اسے گل کیسو کی ٹکور بتائی ہفتہ کے بعد مریض شفایاب ہوگیا۔

**دوسرا واقعہ:** حضرت حکیم یٰسین دینا پوری کے مطب لاہور میں شوگر کے مریض کے پاؤں میں تہوج واماس اور پیپ چل رہی تھی۔ استاد محترم نے اس مریض کو گل کیسو کی ٹکور بتائی مریض ایک ماہ کے بعد مطلب لاہور میں آیا۔ تو اس کا پاؤں پہلے سے بہتر اور پیپ بند

ہوگئی تھی۔ اس کے علاوہ اور بے شمار واقعات ہیں جو ہم نے اس کراماتی بوٹی میں دیکھیں ہیں۔ یہاں پر طوالت کے پیش نظر اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔

## مرکبات گل دھاوا' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۹۲) طلاء جلے ہونے کے لئے

**ھو الشافی:** گل دھاوا ایک تولہ' سرسوں ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** گل دھاوا کا سفوف بنا کر تیل میں ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** جلے ہوئے مقام پر آہستہ آہستہ لگائیں چند یوم میں شفا ہوگی۔

### (۱۹۳) سفوف مروڑ

**ھو الشافی:** گل دھاوا' سمندر سوکھ' چھلکا اسپغول ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماسہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب' مقوی و محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ غدی لکوریا' مغلظ منی' مولد منی' سرعت انزال دیگر غدی تحریک کی علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات گل سیوتی' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۹۴) سفوف سیوتی

**ھو الشافی:** گل سیوتی (نسرین) گل سرخ' صندل سفید' الائچی سبز' ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ' ہمراہ خمیرہ گاؤزبان سادہ یا دودھ شیریں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب' محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ مفرح قلب' گھبراہٹ قلب' بے چینی' تھکاوٹ کے لئے مفید ہے' غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔



### (۱۹۵) گلقند' مفرح قلب

**ھو الشافی:** گل سیوتی ایک پاؤ' چینی ۳ پاؤ'

**ترکیب ساخت:** دونوں باہم ملا کر زوردار ہاتھوں سے ملنا شروع کر کے اس قدر باہم ملیں کہ چینی اور پھول یکجان ہو جائیں۔ پھر اسے مرتبان میں ڈال کر پانچ سات دن روزانہ تیز دھوپ میں رکھ دیا کریں شام ہوتے ہی مرتبان کو اٹھا کر سنبھال کر رکھ لیں۔ جب دیکھیں کہ چینی پگھل کر پھولوں کے پانی کے ساتھ مل کر شیرہ بن جائے اور پھولوں کو کھانے سے ان میں مٹھاس معلوم ہونے لگے تو تیار شدہ گلقند کو محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک سے پانچ تولے' صبح و شام دیں۔

**نوٹ:** حسب عمر کمی بیشی بھی کی جا سکتی ہے۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب' مقوی و محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ مفرح قلب' محکن بد بوئے دہن (منہ) سر درد' بے خوابی' قبض' دق سل' ناک کا بند رہنا کے لئے مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات گندنا' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۹۶) دھونی بواسیر مسوں کے لئے

**ھو الشافی:** تخم گندنا ۶ ماشہ' تخم مولی ۶ ماشہ۔

**ترکیب استعمال:** انگار کوئلہ کے اوپر ڈال کر بواسیر مسوں کو دھونی دیں۔ تقریباً ایک ہفتہ۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ بواسیری مسوں کو ختم کرنے کی اکسیری دوا ہے۔

## مرکبات گل داؤدی' مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۱۹۷) جوشاندہ درد گردہ

**ھو الشافی:** پھول گل داؤدی ایک تولہ' نمک سیاہ ۴ رتی' پانی ایک گلاس۔

**ترکیب ساخت:** پانی میں گل بھگو کر جوش دیں۔ پن کر نمک ملا کر نوش کریں یہ ایک خوراک ہے۔

**مقدار خوراک:** صبح، شام دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد و مقوی مسکن عضلات ہے۔ ریح گردہ، مدر بول، مخرج پتھری گردہ مثانہ ہے۔

### (۱۹۸) سفوف پتھری گردہ

**ھو الشافی:** برگ گل داؤدی خشک ایک تولہ، پھول گل داؤدی خشک ایک تولہ، کوزہ مصری ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ کر لیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب مقوی و محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ پتھری گردہ و مثانہ حالبین (یوریٹرز) پتھری خارج کے لئے بے حد مفید ہے۔

### (۱۹۹) جوشاندہ مانع خون

**ھو الشافی:** پھول گل داؤدی خشک ایک تولہ، عناب ۵ دانہ، پانی آدھا کلو۔

**ترکیب تیاری:** پانی میں پھول اور عناب بھگو کر رات کو رکھ دیں صبح کو پانی کو یہاں تک ابال لیں کہ نصف پانی رہ جائے۔ حسب ذائقہ چینی ملا کر پلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب، مقوی غدد و محلل مسکن عضلات ہے، خونی پیشاب، تقطیر البول، تیزابیت دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح و شام پلائیں۔

### (۲۰۰) جوشاندہ برائے باقاعدگی حیض

**ھو الشافی:** پھول گل داؤدی ٦ ماشہ، پھول املتاس ٦ ماشہ، پانی ایک گلاس۔

**ترکیب تیاری:** پھولوں کو رات کو پانی میں بھگو دیں صبح جوش دے کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح، ایک شام کو پلائیں۔





**نوٹ:** دوران ایام بھی ایک یا دو دن اسی ترکیب سے بنا کر استعمال کروائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ بعض خواتین کے پیڑو کے مقام پر بوجھ کی سختی ہوتی ہے اور بے قائدگی حیض، عسرت طمث، کثرت طمث کے لئے بہت ہی یہ جوشاندہ مفید ہے۔

## مرکبات گوکھرو، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰۱) برائے اخراج پتھری

**ھو الشافی:** گوکھرو ٦ ماشہ، تخم کاسنی ٦ ماشہ، عود صلیب ۳ ماشہ، چینی حسب ذائقہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ دو کپ پانی میں رات کو بھگو دیں۔ یہاں تک جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح منہ نہار دیں۔ ایک کپ شام کو دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی پتھری گردہ مثانہ حالبین کے لیے مفید ہے۔

### (۲۰۲) نسخہ برائے بندش عسرت بول

**ھو الشافی:** گوکھرو ٦ ماشہ، سونف ایک تولہ، تخم تربوز ایک تولہ، قلمی شورہ ٦ ماشہ۔

### (۲۰۳) کمر درد

**ھو الشافی:** گوکھرو ایک تولہ، سنڈھ ایک تولہ، اسگند ناگوری ایک تولہ، سورنجان شیریں ایک تولہ، سوڈا اسلی سلاس ٦ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل و مقوی غدد مسکن عضلات ہے۔ کمر درد وجع المفاصل، غدی اور عضلاتی دردوں کے لئے بے حد مفید ہے۔

## مرکبات لاجونتی‘ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰۴) سفوف لاجونتی

**ھو الشافی:** لاجونتی‘ بہمن سرخ وسفید‘ مغز پنبہ دانہ‘ کوزہ مصری ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ تک ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب‘ محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ رقت منی‘ مغلظ منی‘ مولد منی‘ منی کو گاڑھا کر کے لذت کے لمحات کو بڑھاتا ہے۔ بواسیر خونی‘ تقطیر البول کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات لوبان‘ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰۵) حب ممسک

**ھو الشافی:** لوبان ایک تولہ‘ اجوائن خراسانی ایک تولہ‘ افیون ٦ ماشہ‘ کچلہ ٦ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** لوبان کو علیحدہ کوٹ کر سفوف بنالیں۔ پھر اسی طرح اجوائن خراسانی کو‘ افیون کو عرق گلاب میں کھرل کریں۔ کچلہ کو ریت میں بھون کر سفوف بنا کر دیگر ادویہ میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** چنے کے برابر ایک گولی صبح وشام کھانے کے بعد۔
وقت خاص کے دو گھنٹہ قبل دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب‘ محلل غدد‘ مسکن عضلات ہے۔ امساک‘ مغلظ منی‘ نزلہ زکام کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات مشکدانہ اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰٦) حب تشنج

**ھو الشافی:** مشک دانہ ایک تولہ‘ اسگندنا گوری ایک تولہ‘ الائچی سبز‘ زیرہ سفید ٦ ماشہ‘ صندل



سفید ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ، ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی‘ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مسکن دافع تشنج‘ تشنج‘ حرکات تشنجی کھانسی‘ ریح معدہ امعاء کو تحلیل کرنے کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات ملٹھی‘ مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰۷) سفوف اکسیر ورم معدہ

**ھو الشافی:** ملٹھی ایک تولہ‘ زیرہ سفید ٦ ماشہ‘ سونف ایک تولہ‘ ہلدی ایک تولہ‘ سہاگہ بریاں ایک تولہ‘ میٹھا سوڈا ۳۱ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ تک ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل ومقوی غدد مسکن عضلات ہے۔ ورم معدہ امعاء ورم جگر وطحال‘ یرقان اصفر‘ سوزاک غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات مولی مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۰۸) سفوف شب مدبر

**ھو الشافی:** مولی کا پانی ایک کلو‘ شب یمانی ۵ تولہ‘ (پھٹکری سفید)

**ترکیب ساختن:** پھٹکری کو کڑاہی میں ڈال کر آب ترب (پانی) اور آگ پر پکائیں‘ جب پانی ختم ہو جائے اور پھٹکری بریاں ہو جائے تو باریک پیس کر رکھ لیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ رتی سفوف ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ صبح وشام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی محرک اعصاب محلل غدد‘ مسکن عضلات ہے۔ درد

گردہ ریگی میں موثر ہے۔ درد سے تڑپتے ہوئے مریض کو صرف ایک خوراک کافی ہے۔

## (۲۰۹) مقوی باہ

**ھو الشافی:** مولی کے بیج ۶ ماشہ، نیم برشت انڈہ ایک عدد

**ترکیب تیاری:** مولی کے بیج کو پیس کر نیم برشت انڈے کے ساتھ کھلائیں۔

**مقدار خوراک:** صبح و شام

## (۲۱۰) کشتہ چاندی

**ھو الشافی:** برادہ چاندی ایک تولہ، سم الفار سفید ایک تولہ، مولی کا پانی ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** برادہ چاندی اور سم الفار کو کھرل میں ڈال کر اور مولی کا پانی ملا کر خوب کھرل کریں۔ یہاں تک کہ پاؤ بھر پانی بذریعہ کھرل جذب ہو جائے اب اس کی ٹکیہ بنا کر مٹی کی دو چھوٹی چھوٹی پیالیوں میں بند کر کے اسے گل حکمت کریں اور دس سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک:** نصف چاول مکھن یا بالائی تقریباً ایک چھٹانک کے ہمراہ ناشتہ کے بعد کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ بواسیر خونی و بادی سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

## (۲۱۱) کشتہ تانبہ برنگ سفید

**ھو الشافی:** تانبہ کا پیسہ ایک عدد، افیون ۳ تولہ، مولی بڑی ایک عدد

**ترکیب تیاری:** افیون کو پانی میں تغدہ بنا کر پیسہ کے اوپر لپیٹ دیں پھر ایک بڑی مولی میں بند کر کے گل حکمت کر کے ہوا محفوظ جگہ میں من بھر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ برنگ سفید کھیل ہوا نکلے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول تا دو چاول مکھن یا بالائی ایک چھٹانک میں رکھ کر کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ محرک باہ، قوی انتشار، سرعت انزال کے لیے



مفید ہے۔

## (۲۱۲) لیپ کیل مہاسے

**ھو الشافی:** تخم مولی، صندل سفید ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تخم مولی اور صندل کو کوٹ کر بھیڑ کے دودھ میں کھرل کر کے لیپ تیار کریں۔

**ترکیب استعمال:** لیپ کو کیل مہاسوں پر لگائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ کیل مہاسے، گرمی دانے کے لیے مفید ہے۔

## (۲۱۳) حب اکسیر بواسیر

**ھو الشافی:** سپیاں ۲ تولہ، مولی کا پانی پاؤ بھر، رسونت، ایلوا ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سپیوں کو مولی کے پانی میں یہاں تک کھرل کر لیں کہ پانی ختم ہو جائے۔ ٹکیہ بنا کر کوزہ میں بند کر کے گل حکمت کر کے ۱۰ اکلو اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ برآمد ہوگا۔ اس کشتہ کے برابر مذکورہ ادویہ ملا کر کھرل کر کے حب بقدر ایک رتی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب بوقت صبح گھی یا دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔ دو ہفتہ کافی ہے۔

بواسیری، خونی اور بادی کے لیے مفید ہے۔

## (۲۱۴) سفوف ریاحی بواسیر

**ھو الشافی:** تخم مولی، اجوائن دیسی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی۔

**فوائد:** بواسیر ریاحی، ریاحی دردوں کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۲۱۵) آب شفا پتھری گردہ و مثانہ

**ھو الشافی:** مولی کا پانی آدھ پاؤ، کلتھی دال ۶ ماشہ، قلمی شورہ ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر پانی میں ملا کر پئیں۔

**مقدار خواک:** یہ ایک خوراک ہے روزانہ ایک مرتبہ پیا کریں۔

**افعال و اثرات میں** اعصابی غدی ہے۔ جگری گردہ و مثانہ کے لیے مفید ہے۔ مدربول بھی غدی تحریک ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۲۱۶) آب بنفش پیشاب

**هو الشافی** تخم مولی ۲ ماشہ، کوزہ مصری حسب ضرورت، پانی نصف کلو

**ترکیب تیاری** تخم مولی کو کوٹ کر پانی میں گھوٹ کر مصری حسب ضرورت ملا کر پلائیں۔

**ترکیب استعمال** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات میں** اعصابی غدی ہے۔ تقلیل البول، سوزاک، عسر بول کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات موصلی سفید، اعصابی غدی تر گرم

### (۲۱۷) سفوف سدا جوانی، مجرب

**هو الشافی** موصلی سفید، الائچی، تعلب مصری، بیہمن، اسپغول، ستاور، دانہ تخم بہی دانہ، الائچی سبز، کوزہ مصری۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ تا ۲ ماشہ تک ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات میں** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ جراثیم منی کو بڑھاتا ہے، کرم جراثیم کو طاقت دیتا ہے۔ اگر منی میں حدت زیادہ ہو جائے۔ اس سے بہتر دوا تجربہ میں نہیں آئی۔

**واقعہ** ایک مریض نے مجھے آگاہی دی کہ میں جب ہمبستری کے بعد فارغ ہو جاتا ہوں۔ تو بدبو ناقابل برداشت ہوتی ہے۔ میں نے یہی نسخہ سفوف سدا جوانی اور ایک چمچ تریاق دافع جوارش شاہی کھانے کو دی۔

ایک ماہ علاج کرنے کے بعد مریض تندرست ہو گیا جواب تک تندرست ہے۔ یہ سچا واقعہ ہے۔ جو میں نے از راہ ہمدردی تحریر کیا ہے۔



## مرکبات ناگرموتھا، مزاج اعصابی غدی (تر گرم)

### (۲۱۸) خیساندہ یرقان اصفر

**هو الشافی** ناگرموتھا، گل نیلوفر، زیرہ سفید۔ ہم وزن

**ترکیب تیاری** رات کو مٹی کے برتن میں پانی ۳ کپ میں بھگو دیں۔ صبح ایک کپ پن کر پئیں اسی طرح دوپہر، شام کو پئیں۔

**افعال واثرات میں** محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ مدربول، مفرح قلب، سوزاک، یرقان اصفر کے لئے مفید ہے۔

## ناگ کیسر مزاج اعصابی (تر گرم)

### (۲۱۹) سفوف چھپاکی

**هو الشافی** دھنیا خشک، ناگ کیسر ہم وزن۔

**ترکیب تیاری** ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک** ۲ رتی تا ایک ماشہ شہد میں ملا دیں (چائے والی چمچ)

### (۲۲۰) سفوف بواسیری خونی

**هو الشافی** ناگ کیسر، ملا ٹھی، بیج، زیرہ سفید ہم وزن۔

**ترکیب تیاری** سب اشیاء کو یک جان کر لیں۔

**مقدار خوراک** ۲ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ دہی ایک پیالی صبح منہ نہار دیں۔

**افعال و اثرات** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ بواسیر خونی، نکسیر، آنتوں، خونی، دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## علاج بالغذا



### اعصابی غدی غذائیں

مندرجہ ذیل غذائیں، غدی تحریک کو حداعتدال پر لانے کے لیے استعمال کروائی جاتی ہیں۔

**صبح:** مربہ گاجر، حلوہ بادام، دیسی گھی سے تر باتر یا دلیا کھانے کے بعد زیرہ سفید الائچی سبز کا قہوہ۔

**دوپھر:** مولی، کدو، گھیا توری، ٹینڈے، گندم کی روٹی

**پھل:** کیلا، امرود اور ناشپاتی، گرما سردا، خربوزہ

رات کو دوپہر والا سالن مصالحہ زیرہ سفید کالی مرچ، دھنیا خشک نمک حسب ضرورت سالن میں استعمال کریں۔



## حضرت الحاج وحکیم انقلاب حضرت دوست محمد صابر ملتانیؒ کے فارماکوپیا کے مجربات ومرکبات

### (۲۲۱) محرک اعصابی غدی

**ھو الشافی:** محرک اعصابی غدی سہاگہ، ملٹھی ہر ایک سات تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک حسب ضرورت دیں ہمراہ آب تازہ۔

**افعال و اثرات میں:** محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ اس سے جسم میں رطوبات بڑھ جاتی ہیں۔ دافع سوزش گردہ مثانہ، امعاء اور دافع حرارت ہے، بندش بول کثرت طمث، سوزاک، تپ دق، غدی نزلہ، خشک کھانسی، غدی دمہ، چھپاکی، سرعت انزال ہر قسم کے جریان خون کے لیے مفید ہے۔

### (۲۲۲) شدید اعصابی غدی

**ھو الشافی:** سہاگہ ۷ تولہ، ملٹھی ۷ تولہ، آک کا دودھ نصف تولہ (۶ ماشہ)

**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف بنا کر آک کا دودھ ملا کر اچھی طرح کھرل کرلیں۔

**مقدار خوراک:** نصف رتی تا ڈیڑھ ماشہ تک ہمراہ آب تازہ صبح دوپہر وشام

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ اعصاب ودماغ کو کیمیائی طور پر تحریک دیتا ہے۔ قبض، پیشاب کی جلن، تقطیر البول، درد گردہ مثانہ، سوزاک، تپ دق، ہر قسم کے جریان خون کے لیے مفید ہے۔

### (۲۲۳) ملین اعصابی غدی

**ھو الشافی:** سہاگہ ۷ تولہ، ملٹھی ۷ تولہ شیر عشر ۶ ماشہ، ریوند چینی ۴ تولہ

## کتیرا گوند مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۸۹) حب دافع نسیان

**ھو الشافی:** کتیرا ۱۵ تولہ' فلفل دراز ۲ تولہ' برہمی بوٹی ۵ تولہ' کشتہ قلعی ایک تولہ' کشتہ شاخ ایک تولہ' (مرجان (مکھن والا)۔

**ترکیب ساختن:** ادویہ کا سفوف بنالیں۔ کشتہ قلعی کا طریقہ کار پچھلے صفحات میں دیکھ لیں۔

**طریقہ تیاری:** کشتہ شاخ مرجان' شاخ مرجان حسب ضرورت لے کر مکھن میں حل کر کے گل حکمت کر کے ۱۰ اکلو اوپلوں کی آگ دیں۔ پہلی آگ میں اگر کشتہ ہو جائے ورنہ دوسری بار آگ دینے سے کشتہ ہو جائے گا۔ نوٹ ہر بار مکھن ملانا ہے)۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ مکھن دیں۔ (صبح نہار مونہہ) رات کو دودھ کے ہمراہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے محرک اعصاب مسکن ومقوی عضلات محلل غدد ہے۔ دافع نسیان' مذی' سرعت انزال دیگر غدی تحریک کی علامات کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات کاسنی مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۹۰) شیرہ مدر البول

**ھو الشافی:** تخم کاسنی ۳ ماشہ' تخم بادیان ۳ ماشہ' تخم تربوز ۹ ماشہ' تخم قرفہ ۳ ماشہ' تخم کاہو ۳ ماشہ' جڑ سبز سرکنڈا ۱۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ اشیاء کو پانی ۲ پاؤ میں رگڑ کر شیرہ بنا کر چھان لیں اور اس میں شیر گاؤ ایک پاؤ شامل کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** چینی حسب ضرورت ملا کر نوش کریں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ ایسی ہی تین خوراک بنا کر دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی (تر سرد) محرک اعصاب مسکن' مقوی عضلات



محلل غدد ہے۔ پیشاب میں جلن' پیشاب میں بدبو کا آنا' تقطیر البول' (پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا) بندش بول' سوزاک کے لئے مفید ہے۔

### (۹۱) سفوف یرقان اصفر

**ھو الشافی:** تخم کاسنی ۳ تولہ' قلمی شورہ ایک تولہ' جوکھار ایک تولہ' سرد چینی ایک تولہ' ریوند چینی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۳ ماشہ صبح' دوپہر' شام ہمراہ پانی یا شربت حار بزوری دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی محرک اعصاب' مسکن ومقوی عضلات محلل غدد ہے۔ یرقان اصفر' (ہیپاٹائٹس B) پیشاب میں جلن بندش بول' تہوج' ماس دیگر غدی تحریک کی علامات کے لئے مفید ہے۔

### (۹۲) جوشاندہ خناق

**ھو الشافی:** برگ کاسنی ۳ ماشہ' برگ گل سرخ ۳ ماشہ' برگ گاؤزبان ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو ۲ کپ پانی میں جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے۔

**ترکیب استعمال:** نیم گرم جوشاندہ سے غرارے کروائیں۔ صبح وشام۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب' مسکن عضلات محلل غدد ہے۔ اورام حار خناق کے لئے مفید ہے۔

### (۹۳) جوشاندہ نزلہ حار

**ھو الشافی:** تخم کاسنی ۶ ماشہ' تخم خبازی ۶ ماشہ' تخم خیارین ۳ ماشہ' تخم بہی دانہ ۳ ماشہ' چینی حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو رات کو پانی ایک گلاس میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیں۔ پن کر چینی ملا کر نوش کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ نزلہ حار کھانسی دم کشی غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات' کالا دانہ (عشق پیچہ)

### (۹۴) سفوف کالا دانہ

**ھو الشافی:** کالا دانہ ۳ تولہ' گل سرخ ۲ تولہ' ریوند خطائی ایک تولہ' تخم کاسنی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ صبح' دوپہر' شام کھانے کے بعد ہمراہ پانی۔

**نوٹ:** حسب عمر۔

**مقدار خوراک:** کم وبیش بھی کی جاسکتی ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے' محرک اعصاب مسکن ومقوی عضلات محلل غدد ہے۔ استسقا زقی دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔ یہ ایک بے ضرر مسہل ہے۔

## مرکبات کاہو' مزاج اعصابی عضلاتی

### (۹۵) سردائی برائے سرعت انزال

**ھو الشافی:** تخم کاہو ۶ ماشہ' مغز بادام ۷ عدد' سونف ۶ ماشہ' کالی مرچ ایک ماشہ' خشخاش ۶ ماشہ' کوزہ مصری ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو اچھی طرح کھرل کر کے بعد ازاں کوزہ مصری اور دودھ ملالیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**ترکیب استعمال:** صبح نہار منہ شام کو ۵ بجے۔

### (۹۶) سفوف مانع خون

**ھو الشافی:** تخم کاہو' بہی دانہ' گوند کتیرا' کوزہ مصری۔



**ترکیب تیاری:** ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی محرک اعصاب مسکن ومقوی عضلات محلل غدد ہے۔ جریان خون سوزش جگر گردہ' مثانہ کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات گاؤزبان' مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۹۷) جوشاندہ برائے خشک کھانسی

**ھو الشافی:** برگ گاؤزبان ۳ ماشہ' سونف ۳ ماشہ' ملٹھی ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** دو کپ پانی میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک کپ رہ جائے۔

**ترکیب استعمال:** جوشاندہ ایک کپ لیں ایک چمچ دیسی گھی ڈال کر نوش کریں یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام دیں۔

### (۹۸) سفوف نسیان

**ھو الشافی:** گل گاؤزبان ایک تولہ' دانہ ہیل خورد (الائچی سبز) ایک تولہ' اسطوخودوس ایک تولہ' فلفل سیاہ ایک تولہ' برنج بادیان ایک تولہ' مغز بادام ایک تولہ' کوزہ مصری ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے' محرک اعصاب محلل غدد ومقوی مسکن عضلات ہے۔ نسیان مفرح قلب دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات گل سرخ' مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۹۹) شربت سر سام (غدی)

**ھو الشافی:** گل سرخ ۴ تولہ' گل بنفشہ ۲ تولہ' تخم کاسنی ۵ تولہ' عناب ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ شربت پانی میں ملا کر دن میں متعدد بار پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ سرسام، دموی، غدی کے لئے مفید ہے۔ دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کیلئے مفید ہے۔

## (۱۰۰) سفوف سدر دوار (سر چکرانا)

**ھو الشافی:** گل سرخ ۵ تولہ، الائچی سبز ایک تولہ، کشتہ چاندی ۶ ماشہ، طباشیر نقرہ ایک تولہ۔

**ترکیب ساختن:** جملہ اجزاء کو خوب کھرل کریں اور محفوظ کر کے رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ رتی صبح و شام ہمراہ دودھ گاؤ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے، خفقان قلب، سر چکرانے و دیگر غدی تحریک کی علامت کے لئے مفید ہے۔

## (۱۰۱) شمسی روغن گل سرخ

**ھو الشافی:** گلاب کی تازہ پنکھڑیاں ایک حصہ، روغن کنجد یا زیتون دو حصہ

**ترکیب تیاری:** گلاب کی پنکھڑیوں کو بوتل میں بھر دیں پھر بوتل کو روغن کنجد یا روغن زیتون سے پر کریں اور منہ بوتل کا بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں جب پھولوں کی پتیاں سفید ہو جائیں اور ان کی طاقت تیل میں آ جائے تو ان کو نکال کر اور تازہ گلاب کی پتیاں ڈال دیں، اسی طرح سات مرتبہ نئی پتیاں ڈال کر تجدید عمل کریں، شدید گرمیوں میں بیس دن تک اور سردیوں میں چالیس روز کے اندر تیار ہوتا ہے۔ یہی اصل روغن گل سرخ ہے۔ جو تاثیر میں قوی ہے۔ اور اسے روغن گل شمسی کہتے ہیں۔ فوائد قوی الاتاثیر ہے۔ سردرد عصابہ کے لیے مفید ہے۔

## (۱۰۲) روغن گل مائی

**ھو الشافی:** گل سرخ کی پتیاں ا حصہ، روغن کنجد یا روغن زیتون دو حصہ

**ترکیب تیاری:** پتیاں کو کسی بوتل میں بھر کر پھر روغن سے پر کریں۔ بعد ازاں بوتل کو کسی کنویں میں اس طرح لٹکائیں کہ پانی سے اوپر تقریباً ایک گز بوتل اوپر رہے اور اسی



حالت میں جب پتیاں سفید ہو جائیں تو اسی عمل کو سات مرتبہ کریں۔ تو اسے روغن گل سرخ مائی کہتے ہیں۔ فوائد سرد تاثیر رکھتا ہے سردرد حار کے لیے مفید ہے۔

## (۱۰۳) روغن گل سرخ ناری

**ھو الشافی:** گل سرخ کی خشک پتیاں ایک پاؤ، پانی ۲/۱ کلو، روغن کنجد ۲/۱ پاؤ، یا روغن زیتون۔

**ترکیب تیاری:** گل سرخ کو پانی میں رات کو بھگو دیں صبح یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ پاؤ رہ جائے تو چھن کر روغن کنجد یا روغن زیتون میں ملا کر یہاں تک روغن کو جوش دیں کہ پانی جل جائے پھر روغن کو چھن کر محفوظ کر لیں۔ یہی روغن گل سرخ ناری کہلاتا ہے۔

## (۱۰۴) جو شاندہ خفقان قلب

**ھو الشافی:** گل سرخ ایک تولہ، گاؤ زبان ایک تولہ، پانی ۲/۱ کلو

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ پاؤ رہ جائے تو چھن کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے صبح و شام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مقوی و مسکن عضلات ہے۔ خفقان قلب، فشار الدم، تہبوج اماس غدی تحریک کی علامت کیلئے مفید ہے۔

## (۱۰۵) جو شاندہ برائے ادرار بول

**ھو الشافی:** گل سرخ ایک تولہ، حب قرطم چھ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو ایک پاؤ پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ پاؤ رہ جانے پر چھن کر پلائیں۔

**مقدار خواک:** یہ ایک خوراک ہے صبح و شام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مقوی و مسکن عضلات ہے۔ مفرح قلب، درد گردہ، ادرار بول سوزاک ورم معدہ و جگر کیلئے مفید ہے۔

### (۱۰۶) حب گل سرخ

**ھوالشافی:** گل سرخ ۱تولہ' دھنیا خشک ۱تولہ' طباشیر نقرہ ۱تولہ' کافور ایک ماشہ' سقمونیا ایک ماشہ' کتیرا گوند ۴ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح' دوپہر' شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مقوی ومسکن عضلاتی ہے۔ ورم جگر' معدہ' خفقان قلب' پیشاب میں جلن' تقطیر البول' قبض' چھپا کی حار کے لئے مفید ہے۔

### (۱۰۷) شربت گل سرخ (مسھل)

**ھوالشافی:** گل سرخ تازہ ۲/۱کلو' تربد سفید ۳ تولہ' افتیمون ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو نیم کوفتہ کرکے پانی میں بھگو دیں۔ پانی اس قدر داخل کریں کہ چار انگلی اوپر آجائے رات بھگو دیں۔ صبح پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے پن کر چینی ۳ پاؤ ملا کر قوام بنائیں۔ شربت مسہل تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۶۰ گرام صبح وشام پلائیں۔

**افعال اثرات:** میں اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مقوی ومسکن عضلات ہے۔ قبض' ورم جگر و معدہ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

### (۱۰۸) شربت اسھال روك

**ھوالشافی:** گل سرخ ۲/۱کلو' مصطگی ۵ ماشہ' حب الاس ۵ ماشہ' صندل سفید ۵ ماشہ' آرد کنار ۵ ماشہ' طباشیر ۵ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** گل سرخ کو ۳ کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۲/۱ کلو رہ جائے باقی ادویہ کو کسی کپڑے کی پوٹلی بنا کر اس جوشاندہ میں ڈال دیں۔ بعد ازاں چینی ملا کر شربت کا قوام بنالیں۔



**مقدار خوراک:** ۲تولہ تا ۴تولہ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں عضلاتی اعصابی ہے۔ اسہال' اسہال مقوی دموی' مقوی معدہ مسکن جگر ہے۔

### (۱۰۹) شربت ورد مرکب

**ھوالشافی:** آب گل سرخ تازہ ۳ کلو تربد سفید ۳ تولہ' انجیر زرد ڈیڑھ تولہ' بادیان ڈیڑھ تولہ' ریوند چینی ڈیڑھ تولہ' چینی ۶ کلو۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا نیم کوب کرکے آب سرخ میں ایک رات' دن بھگو دیں اس کے بعد جوش دیں بعد ازاں پن کر چینی ملا کر شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ تولہ' ہمراہ مکھن ۶ تولہ صبح وشام پلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک عصاب۔ محلل غدد مسکن ومقوی عضلات ہے۔ درد گردہ ومثانہ ورم جگر ومعدہ پیچش' نفث الدم' دمہ ہچکی' خفقان قلب قرحہ امعاء تپ کے لئے مفید ہے۔

### (۱۱۰) معجون قبض کشائی

**ھوالشافی:** گلقند خالص ۱۰تولہ' مغز بادام مقشر ۵تولہ' مویز منقی ۵تولہ۔

**ترکیب تیاری:** پہلے بادام کو گرم پانی میں بھگو دیں چند منٹ کے بعد بادام کا چھلکا اتار لیں۔ منقی کو بیجوں سے صاف کرنا مویز کہلاتا ہے۔ بعد ازاں مغز بادام کو اچھی طرح کھرل کریں کہ بشکل مالیدہ ہو جائے پھر مویز منقی کو کھرل کریں کہ منقی خوب باریک بشکل مالیدہ ہو جائے دونوں کو آمیزہ کرلیں پھر گلقند میں ملالیں۔ پس معجون قبض کشاء تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲تولہ سے ۴تولہ رات کو نیم گرم دودھ کے ہمراہ یا آب تازہ کھلائیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ قبض کشائی کے لئے بہترین معجون ہے۔ قے الدم' اسہال دموی ورم معدہ وجگر کے

لئے بھی مفید ہے۔

### (۱۱۱) گلقند

**ھوالشافی:** ہرڑ جلابہ ۴ تولہ، گلقند ا پاؤ، عرق گلاب ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ہرڑ جلابہ کو سفوف بنا کر عرق گلاب میں کھرل کریں۔ کم از کم ایک گھنٹہ کھرل کریں۔ پھر اس میں گلقند خوب اچھی طرح آمیز کر دیں۔ اور محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ۴ ماشہ تک رات کو ہمراہ نیم گرم دودھ کھلائیں۔ نوٹ اس معجون کے کھانے کے بعد کوئی چیز نہ کھائیں۔ اگر اس مقدار سے قبض کشائی نہ ہو تو پھر مقدار ا تولہ کا اضافہ کر دیں۔ یقیناً قبض کشائی ہوگئی۔

### (۱۱۲) معجون گلقند

**ھوالشافی:** شیر خشت خالص ایک تولہ، گلقند ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** شیر خشت کو گلقند میں اچھی طرح ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ سے ۳ تولہ ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب۔ محلل غدد اور مسکن عضلات ہے۔ دائمی قبض کے لئے مفید ہے۔ یہ بالکل بے ضرر قسم کا معجون ہے۔ جس کے استعمال سے بلا کسی تکلیف کے اجابت با فراغت ہو جاتی ہے اور اجابت دست کی شکل میں رقیق قسم کی نہیں ہوتی بلکہ بستہ شکل میں کھل کر اجابت یا فراغت ہو جاتی ہے۔

### (۱۱۳) سفوف شباب سدا جوانی

**ھوالشافی:** گل سرخ ایرانی، سنا مکی کی پتیاں ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** سنا مکی کی صرف پتیاں ہونی چاہئے تنکے، پھول سے مبرا ہونا چاہیں پھر فائدہ ہوگا وگرنہ بمع پھول کے پیٹ میں مروڑ کے ساتھ پاخانہ آتا ہے۔ گل سرخ اور سنا مکی کا سفوف بنا کر شہد کے ہمراہ بقدر جنگلی بیر کے برابر بنا لیں۔

**نوٹ:** سدا جوانی کو قائم رکھنے کے لئے یہ حبوب چاند کی پہلی تاریخ سے لے ۱۵ تاریخ



تک استعمال کرتے رہیں زندگی بھر کے لئے یہ نسخہ استعمال کرنے سے جوانی بڑھاپے میں بھی برقرار رہتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ قبض کشائی کے لیے ضرر حبوب ہیں۔ اجابت کھل کر آتی ہے۔ ورم جگر و معدہ کے لئے بھی مفید ہے۔

### (۱۱۴) خوش ذائقہ قبض کشا خمیرہ

**ھوالشافی:** گل سرخ ایک پاؤ، سنا مکی مصفا ایک پاؤ، چینی ۳ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو رات بھر ایک کلو پانی میں بھگو دیں صبح یہاں تک پانی کو جوش دیں کہ پانی ڈیڑھ پاؤ رہ جائے تو پن کر ملا کر خمیرہ کا قوام کر کے محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک بچوں کو عمر کے لحاظ کے مطابق دیں۔

نوٹ اسہال لانے کے لئے مقدار زیادہ بھی کر سکتے ہیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی بے ضرر مسہل ہے۔ قبض کشائی کے لئے بہترین اعلیٰ قسم کا خمیرہ خوش ذائقہ اور شیریں ہے۔ جوان، بوڑھے، بچوں سب کے لئے یکساں مفید ہے۔ چہرہ اور پاؤں پر تہوج و اماس کے لئے ورم جگر، معدہ، ورم امعاء کے لئے بھی مفید ہے۔

### (۱۱۵) دیگر معجون قبض کشائی

**ھوالشافی:** گلقند ۵ تولہ، ریوند عصارہ ۳ ماشہ، گوند کیکر ۲ ماشہ، گوند کتیرا ۲۱ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر گلقند میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** دو ماشہ رات کو ہمراہ نیم گرم دودھ جلاب کے لئے چھ ماشہ سے ایک تولہ تک دے سکتے ہیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی مسہل ہے۔ قبض کشائی کے لیے بہترین محو معجون

ہے۔ دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے بھی مفید ہے۔

## (۱۱۶) خیسانده پیچش سدی

**ھوالشافی:** گلقند اڑھائی تولہ، سونف ایک تولہ، برگ شیشم گیارہ عدد۔

**ترکیب تیاری:** اول برگ شیشم کو تھوڑا سا پانی میں ڈال کر کھرل کریں بعد ازاں سونف کو بھی کھرل کریں پھر گلقند میں مذکورہ ادویہ کو خوب گھوٹیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ اسی مقدار سے اور اسی طریقہ سے دن میں تین بار گھوٹ چھان کر پلائیں۔

**نوٹ:** اگر موسم سرد ہو تو پھر بجائے پانی میں گھوٹ کر پلانے کے پانی میں جوش دے کر پلانا چاہیے نیز ایسے مریضوں کے لیے جن کے پیٹ میں پیچش کے ساتھ ساتھ پیٹ میں ہوا بھرتی اور رکتی ہو تو پھر اس میں برگ پودینہ سبز تھوڑا سا شامل کر لینا چاہیے۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غد مسکن عضلات ہے۔ قبض کشائی کے لئے مفید ہے۔ دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۷) معجون دبید الورد

**ھوالشافی:** گل سرخ ساڑھے ۴ تولہ، سنبل الطیب ساڑھے ۳ تولے، مصطگی ساڑھے ۳ تولے، دارچینی ساڑھے ۳ تولے، اذخرمکی ساڑھے ۳ تولے، اسارون ساڑھے ۳ تولے، قسط شیریں ساڑھے ۳ تولے، گل غافث ساڑھے ۳ تولے، لک مغسول ساڑھے ۳ تولے، تخم کاسنی ساڑھے ۳ تولے، فلفل دراز ساڑھے ۳ تولے، زراوند طویل ساڑھے ۳ تولے، حب بلسان ساڑھے ۳ تولے، عودغرقی ساڑھے ۳ تولے، چینی یا شہد سہ چند ادویہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر معجون بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے، استسقا ذقی، لحمی، طبلی کے لیے اور نفخ معدہ، ورم جگر و معدہ کے لئے بھی مفید ہے۔



## (۱۱۸) معجون دم کشائی

**ھوالشافی:** گلقند ۱۰ تولہ، سنا مکی ۵ تولہ، مغز بادام ۵ تولہ، مویز منقی ۵ تولہ، شہد خالص ۲/۱ کلو۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شہد میں ملا لیں۔ بس معجون تیار ہے۔ معجون کو ۱۵ یوم تک رکھ دیں۔ اس کے بعد استعمال کریں۔

**مقدار خوراک:** صبح نہار ایک تولہ ہمراہ عرق گاؤزبان ایک کپ کے ساتھ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن اعضلات ہے۔ بذریعہ پاخانہ بلغم کا اخراج ہوتا ہے اور آہستہ آہستہ مرض دمہ سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔ قبض کے ازالہ کے لیے بھی مفید ہے۔ استسقا، تہوج واماس دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## (۱۱۹) حب گل سرخ

**ھوالشافی:** گل سرخ ایک تولہ، اصل السوس ۶ ماشہ، سنبل الطیب ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب تا دو حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد و مقوی اور مسکن عضلات ہے۔ درد معدہ حار، تپ کہنہ، نزلہ زکام کے لئے مفید ہے۔ نوٹ تپ کہنہ کے لئے ہمراہ سکنجبین بزوری کے ساتھ دیں۔

## (۱۲۰) حب یرقان

**ھوالشافی:** گل سرخ ۳ تولہ، ملٹھی ۲/۱-۱ تولہ، تباشیر ساڑھے ۳ ماشہ، سنبل اطیب ۱ تولہ، مصطگی رومی ساڑھے ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر ہمراہ عرق گلاب کے حب بقدر نخود بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ حب صبح و دوپہر شام ہمراہ شربت بزوری و سکنجبین دینا دی ہر ایک

۱/۲ ۔ا تولہ عرق کاسنی مروق، عرق مکو مروق ہر ایک ۴ تولہ کے ساتھ دیں۔

**فوائد:** ہیپا ٹائٹس B پیلا یرقان کے لئے مفید ہے۔ تھوج واماس سوزاک کہنہ کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۱۲۱) کشتہ طلاء

**ھوالشافی:** برادہ، سونا ۵ تولہ، عرق گلاب سہہ آتشہ ایک کلو۔

**ترکیب تیاری:** بذریعہ کھرل جذب کر کے اور ٹکیہ بنا کر دو مٹی کے سکوراں میں بند کر کے پچیس کلو اوپلوں کی آگ دیں، اور یہ عمل پورے پندرہ بار کریں گویا پندرہ سیر عرق گلاب سہہ آتشہ جذب کرادیں بس بے نظیر کشتہ سونا تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول سے نصف چاول مکھن یا بالائی یا خمیرہ میں صبح نہار دیا کریں۔

**افعال واثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب سوکھا سڑا مریض دنوں میں توانائی حاصل کر لیتا ہے۔ گال گلاب ہی کی طرح سرخ، دہکتے لگتی ہیں تپ دق سل کے مریضوں کے لئے آب حیات سے مقوی باہ، نامرد کو مرد بنانے کے لئے بہت ہی اعلیٰ درجہ کا نسخہ ہے۔

## (۱۲۲) کشتہ ھیرا مرکب

**ھوالشافی:** کشتہ سونا ایک تولہ، کشتہ سہہ ۶ ماشہ، کشتہ الماس ایک رتی۔

**ترکیب تیاری:** ہر سہہ کشتہ جات کو عرق گلاب سہ آتشہ میں دن بھر (چھ گھنٹہ) کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور دو مٹی کے پیالوں میں بند کر کے گل حکمت کر کے ایک کلو اوپلوں کی آگ دیں علیٰ ہذا پوری ایک سوا ایک آگ دیں۔ پس کشتہ ھیرا مرکب تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** خشخاش ہمراہ مکھن، پیاس لگنے پر دہی اور مکھن پلاتے رہیں۔

**فوائد:** ضعف باہ، ذیابیطس، اعصاب کی کمزوری کے مفید ہے۔

## (۱۲۳) اکسیر الاثر کشتہ سونا

سونا تیزابی ۲ تولہ، عرق گلاب سادہ حسب ضرورت



**ترکیب تیاری:** سونا کو سات بار عرق گلاب کے ساتھ دھوئیں تاکہ اس کی تیزابیت ختم ہو جائے، پھر عرق گلاب گیارہ آتشہ ایک بوتل کے ہمراہ سونا کو کھرل کریں یہاں تک کہ بوتل عرق ختم ہو جائے، پھر مٹی کے کوزہ میں بند کر کے ہلکی سی گل حکمت کر کے صرف ایک کلو اوپلوں کی آگ دیں بس کشتہ اکسیر الاثر تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** بقدر دانہ باجرہ مکھن یا بالائی میں لپیٹ کر کھلائیں۔

**افعال واثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی ومسکن اعصاب ہے۔ محرک باہ، مقوی جگر واعصاب ہے۔ تھکن، سستی نامردی کیلئے مفید ہے۔

## (۱۲۴) کشتہ الماس بنانے کی آسان ترکیب

**ھوالشافی:** الماس کے ریزے ۳ رتی، تیزاب فاروقی جرمن ابرک حسب ضرورت، گل سرخ تازہ ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** الماس کے ریزے کو تیزاب میں رکھ چھوڑیں اور پھر نکال کر ایک ٹکڑا ابرک پر رکھ کر دہکتے ہوئے انگاروں پر رکھیں اور جب الماس کے دانے سرخ ہو جائیں تو اس عطر گلاب قسم اوّل ۳ ماشہ کے اندر بجھاوے دیں پھر ایک فولادی چمٹی سے الماس کے دانوں کو نکال کر پھر ابرک کے ٹکڑے پر رکھ کر سرخ انگار کریں اور بدستور سابق عطر گلاب میں بجھائیں جب عطر مذکورہ ختم ہو جائے تو اس میں تین ماشہ عطر اور ڈال دیں۔ تاکہ وہ دانے ہر مرتبہ عطر میں ڈوب جائیں اس طرح اس وقت تک یہ عمل جاری رکھیں کہ دانوں میں خستگی آ جائے۔ پھر گل سرخ تازہ ۵ تولہ کے نغدہ میں رکھ کر تین گلپٹیاں کر کے خشک ہونے پر پانچ کلو کوئلوں کی آگ میں پھونک دیں۔ پھر سنگ سماق کے کھرل میں ڈال کر تمام دن آب گل سرخ یا عرق گلاب پانچ آتشہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دو کلو اوپلوں میں پھونک دیں پھر پانچ آتشہ میں کھرل کر کے دو کلو اوپلوں کی آگ لیں۔ بہترین کشتہ تیار ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک:** ایک خشخاش دانہ کے برابر سخت سردی کے موسم میں ہر مہینہ ایک

خوراک کل تین خوراک، مکھن، گھی دودھ سے کھلائیں۔

**فوائد:** محرک باہ مقوی عضلات نیز اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۵) کشتہ طلاء

**هوالشافی:** برادہ سونا' آب گل سرخ یا عرق گلاب دو آتشہ' آب بیخ گل عباسی' آب بیخ گل کلیال' آب پوست نیم' آب برگ تلسی ہر ایک دس تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ترتیب وار کھرل کر کے غلولہ بنا کر گل حکمت کر کے ہوا سے محفوظ کر کے گڑھے میں بارہ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ ہوگا۔

**فوائد:** مقوی اعضائے رئیسہ جگر و معدہ و حرارت غریزی اور ممسک اعلیٰ درجہ کا ہے۔

### (۱۲۶) صلایہ طلاء

**هوالشافی:** سونا برادہ ایک تولہ سیسہ دو ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو گلا کر کوٹ لیں اور کھرل میں ۳۶ گھنٹہ عرق گلاب میں کھرل کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک چاول ہمراہ مکھن بالائی۔

**فوائد:** امراض سوداویہ' مالیخولیا' تقویت اعضائے رئیسہ میں مفید ہے۔

### (۱۲۷) کشتہ طلاء مقوی باہ

**هوالشافی:** براوہ سونا' سنگ یشب ہر ایک ایک تولہ شیرہ گلاب حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** شیرہ گلاب میں ۱۲ گھنٹہ متواتر کھرل کر کے ٹکیہ بنا لیں۔ اور کوزہ میں بند کر کے پانچ کلو اوپلوں کی آگ دیں اسی طرح کم از کم سولہ مرتبہ کھرل کریں۔ اور آگ دیں۔ برنگ گل سرخ کشتہ ہوگا۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ ماکھن یا بالائی۔

**افعال واثرات:** میں غدی عضلاتی ہے' مقوی اعضا کے رئیسہ دافع سل و دق' اسہال' کھانسی' ضیق النفس ہے۔ حرارت غریزی کو بڑھاتا ہے۔ اساک کیلئے بھی مفید ہے۔



### (۱۲۸) صلایہ نقرہ

صلایہ نقرہ چاندی ایک تولہ' قلعی' سیسہ ہر ایک دو ماشہ سب کو گلا کر سرد کریں اور کوٹ لیں۔ اور سنگ سماق کے کھرل میں عرق گلاب کے ساتھ ۳۶ گھنٹہ تک کھرل کریں خشک کر کے محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک سے دو رتی موسم گرما میں گرم مزاج والوں کے لئے طباشیر' الائچی خورد' دھنیا خشک کوزہ مصری ہم وزن ایک ماشہ ہمراہ دودھ' موسم سرما میں مرطوب مزاج والوں کے لئے لونگ ۲ عدد۔ جائفل ۲/۱ عدد کے ہمراہ صبح کھانے کے بعد دیں۔

**فوائد:** جریان سرعت انزال سوزاک تقطیر البول کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۹) تریاق زهر

**هوالشافی:** گلقند آفتابی ایک تولہ' ریوند عصارہ ایک ماشہ' بادام روغن ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** ریوند عصارہ کو گلقند میں پیس کر ملا لیں۔ اور پھر روغن بادام شامل کر لیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے ہمراہ دودھ گھی میں ملا کر پلائیں۔ نوٹ یہ خوراک نو عمر سے لے کر ضعیف عمر آدمی کے لئے ہے۔ بچوں کو حسب عمر دیں اس سے قے اور دست آئیں گے۔ ہر قے اور دست کے بعد ۵ تولہ عرق سونف پلاتے رہیں زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔

**افعال واثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن و مقوی اعصاب ہے، زہروں کا تریاق ہے۔ اس سے قے اور دست آئیں گے جس سے زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## مرکبات گل گڑھل مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۱۳۰) معجون جنون

**هو الشافی:** گلقند گڑھل ایک پاؤ' الائچی سبز ۲ تولہ' صندل سفید ۲ تولہ' دھنیا خشک ۲ تولہ'

چھوٹی چندن ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** گلقند گڑھل، گل گڑھل ایک پاؤ کو چینی ملا کر دھوپ میں رکھیں۔ ہر روز اس مرکب کو زور دار ہاتھوں سے ملیں جب گلقند کے قوام کے مطابق بن جائے تو اسے مرتبان میں محفوظ کر لیں۔ مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر گلقند میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ گاؤ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے، خفقان قلب، فشار الدم، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳۱) شربت جنون فشار الدم

**ھو الشافی:** گل گڑھل ۵ تولہ، خس ۲ تولہ، ترنجبین ایک تولہ، بہمن، سرخ سفید ایک تولہ، گل سرخ ۲ تولہ، الائچی سفید ایک تولہ، صندل سفید ایک تولہ، چینی ڈیڑھ کلو۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیں جوشاندہ پا نیکو پن کر چینی ملا کر یہاں تک جوش دیں کہ شربت کا قوام بن جائے۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ صبح و شام دیں۔ پانی میں ملا کر۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ (تر سرد) محرک اعصاب مقوی و مسکن عضلات محلل غدد، جنوں، فشار الدم، تقطیر البول، خفقان قلب دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات لونیا ساگ مزاج، اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۱۳۲) جوشاندہ برائے مانع خون

**ھو الشافی:** برگ لونیا ساگ ۳ ماشہ، کالی مرچ ۷ دانہ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق جوشاندہ بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ ایک چمچ گھی ڈال کر صبح و شام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے، محرک اعصاب محلل غدد مقوی و مسکن عضلات



ہے۔ صفراوی پیاس، جوش خون ہر قسم کے جریان خون کو روکنے کے لئے مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات مونگی مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۱۳۳) جوشاندہ برائے بخار (صفرادی)

**ھو الشافی:** دال مونگی ۳ ماشہ، برگ خرفہ ۳ ماشہ، برگ کاہو ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** دو کپ پانی میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں ایک کپ رہ جائے۔ یہ ایک خوراک ہے۔ صبح و شام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے، محرک اعصاب محلل غدد مقوی و مسکن عضلات ہے۔ صفراوی قے، بخار کے لئے مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

## مرکبات مکھن، اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۱۳۴) مسمن بدن

**ھو الشافی:** مکھن ۵ تولہ، مغز بادام ۷ عدد، چینی حسب ذائقہ۔

**ترکیب تیاری:** بادام گری کو رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح چھیل کر کھرل کریں۔ بعد ازاں مکھن اور چینی ملا کر کھائیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔

**ترکیب استعمال:** نہار مونہہ کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد، مقوی و مسکن عضلات ہے۔ مسمن بدن، سوزش معدہ وجگر، جریان خون ہر قسم کے خاص کر بواسیری خونی کے لئے بہت ہی مفید پایا گیا ہے۔

## مرکبات نیلوفر، مزاج اعصابی عضلاتی (تر سرد)

### (۱۳۵) سفوف مالیخولیا و جنون

**ھو الشافی:** گل نیلوفر، گل سرخ، گل گاؤزبان، تخم کاسنی، مغز خیارین، اسرول، الائچی سبز،

صندل سفید' ہر ایک ایک تولہ کوزہ مصری ۱۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کا سفوف بنالیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ (تر سرد) محرک اعصاب محلل غدد' مسکن و عضلات ہے۔ نسیان' جنون' فشاالدام قوی دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کیلئے مفید ہے۔

## (۱۳۶) شربت مفرح قلب

**ھو الشافی:** گل نیلوفر' گل سرخ' گل گڑھل' گل گاؤزبان' تخم کاسنی' خس' ترنجبین' تودری سرخ وسفید ہر ایک ایک تولہ چینی ۳ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق شربت تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** شربت ۵ تولہ پانی میں ملا کر پلائیں۔ صبح وشام دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک عصاب' محلل غدد مسکن ومقوی عضلات سے گھبراہٹ قلب' تے صقرادی دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کیلئے مفید ہے۔

## (۱۳۷) شربت فشار الدم

**ھو الشافی:** گل نیلوفر ۵ تولہ' کشنیز خشک ۲ تولہ' برگ گاؤزبان ۲ تولہ' بادرنجبویا ۲ تولہ' الائچی سبز ایک تولہ' اسرول ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** شربت صبح وشام پانی میں ملا کر پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے' محرک اعصاب محلل غدد' مسکن ومقوی عضلات ہے۔ فشارلدم' قوی' نسیان' گھبراہٹ قلب دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے۔

# مرکبات نشاستہ مزاج اعصابی عضلاتی مزاج (تر سرد)

## (۱۳۸) معجون مقوی دماغ

**ھو الشافی:** نشاستہ ۳ تولہ' مغز بادام شیریں' مغز کدو' مغز خیارین' مغز تربوزہ ۳ تولہ' مغز





پستہ' مغز فندق ہر ایک ۵ تولہ' الائچی کلاں ایک تولہ' ورق نقرہ ایک دفتری روغن گاؤ حسب ضرورت شہد یا چینی سہ چند۔

**ترکیب تیاری:** تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر روغن زرد میں بریاں کریں۔ بعدازاں چینی یا شہد ڈال کر معجون بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ صبح نہار' رات کو بوقت خواب کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد' مقوی ومسکن عضلات ہے۔ اعلیٰ درجہ کا دماغ کے لئے ٹانک ہے۔ نسیان دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لئے موزوں ہے۔

## الحاج وحکیم انقلاب حضرت دوست محمد صابر ملتانیؒ کے فارماکوپیا کے مجربات ومرکبات

### علاج بالغذا

یہ غذائیں غدی تحریک کوحد اعتدال پر لانے کے لیے استعمال کی جاتی ہیں۔

**صبح**: انڈے کی سفیدی، ڈبل روٹی، چاول، دودھ، دلیا، مربہ گاجر، حلوہ بادام کھانے کے بعد گل سرخ، سونف کا قہوہ

**دوپہر**: شلجم، بھنڈی توری، اروی، چقندر، سری پائے کا گوشت، دال مونگی ہیز

پھل: تربوز سردا، ککڑی، کھیرا۔

رات کو دوپہر والا سالن۔

**نوٹ**:۔ان میں سے جو مناسب ہو تجویز کر کے کھائیں۔

### اعصابی عضلاتی (ترسرد) اغذیہ

**(۱۳۹) محرک اعصابی عضلاتی (ترسرد)**

**ھو الشافی**: قلمی شورہ ۳ تولہ، تخم کاسنی ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔ حرارت جسم کا اخراج پیشاب میں جلن، چھپاکی، صفراوی پتھریوں گردہ مثانہ کے لیے مفید ہے۔



**(۱۴۰) اعصابی عضلاتی شدید (تر سرد)**

**ھو الشافی**: قلمی شورہ ۳ تولہ، تخم کاسنی ۵ تولہ، جوکھار ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔ تقطیر البول، حرارت جسم کا بڑھ جانا چھپاکی، سوزاک غدی تحریک کی علامت کے لیے مفید ہے۔

**(۱۴۱) اعصابی عضلاتی ملین (ترسرد)**

**ھو الشافی**: قلمی شورہ ۳ تولہ، تخم کاسنی ۵ تولہ، جوکھار، ۲ تولہ، گل سرخ ۸ تولہ

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ایک ماشہ

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔ حرارت جسم کا بڑھ جانا، پیشاب کا بند ہونا، سوزاک، جلن، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

**(۱۴۲) اعصابی عضلاتی مسہل (ترسرد)**

**ھو الشافی**: قلمی شورہ ۳ تولہ، تخم کاسنی ۵ تولہ، جوکھار، ۲ تولہ، گل سرخ ۸ تولہ، کالا دانہ ۲۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔ غدی قبض، بندش بول، سوزاک، جلن، یرقان، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

**(۱۴۳) اکسیر اعصابی عضلاتی (ترسرد)**

**ھو الشافی**: الائچی کلاں، طباشیر، کشتہ قلعی ہر ایک ایک تولہ ورق نقرہ ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر ورق نقرہ اچھی طرح کھرل کر لیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ فشارالدم، تقطیر البول، سوزاک، سرعت انزال ہر قسم کی غدی تحریک کے لیے موزوں ہے۔

### (۱۴۴) تریاق اعصابی عضلاتی (ترسرد)

**ھو الشافی:** افیون ایک ماشہ، لوبان کوڑیا ایک تولہ، قند سفید ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** نصف رتی سے ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ ہر قسم کی دردوں اور بے چینی، سوزاک گردہ و ورم جگر غدی کھانسی، سینہ کی جلن دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## روغنیات اور ارواح

## (لطیف ادویات)

### (۱۴۵) اعصابی عضلاتی روغن

**ھو الشافی:** روغن بادام ۹ تولہ، کافور ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** چند بوند مقام ماؤف پر مالش کریں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ غدی سر درد بلے پتلے اعضاء پر مالش کرنے سے موٹاپا پیدا کرتا ہے۔ جلے ہوئے مقام پر لگانے سے جلن اور درد کو فوری طور پر آرام آ جاتا ہے۔

### (۱۴۶) کحل، کاجل

**ھو الشافی:** سرمہ سیاہ، شورہ قلمی ہر ایک ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بشکل سرمہ تیار کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** سلائی کے ساتھ لگا کر آنکھوں میں لگائیں۔





**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ آنکھوں میں جلن سوزش اور خشکی وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

### (۱۴۷) فرنی دافع سوزش

**ھو الشافی:** ساگودانہ ایک تولہ، تخم ریحان ۶ ماشہ، اسپغول ۶ ماشہ، انڈا ایک عدد، دودھ کلو

**ترکیب تیاری:** پہلی تینوں اشیاء کو پاؤ بھر پانی میں گھول کر آگ پر رکھیں جب ساگودانہ گل جائے تو اس میں انڈے کی سفیدی ڈال کر خوب پھینٹ لیں پھر دودھ گرم کر کے ملا دیں۔
حسب ضرورت چینی ملا کر استعمال کریں۔

**مقدار خوراک:** مندرجہ بالا ایک خوراک ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ معدہ امعاء مثانہ کی سوزش کے لیے مفید ہے اسہال جلن دار آئیں پیشاب میں جلن، سرعت انزال، مذی اور ودی کی کثرت کے لیے مفید ہے ہاتھ پاؤں کی جلن کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۱۴۸) مقوی اعصابی عضلاتی خمیرہ

**ھو الشافی:** گاؤزبان ۴ تولہ، ابریشم ۴ تولہ، کشنیز ۴ تولہ، برادہ صندل ۳ تولہ، الائچی خورد ایک تولہ، گل سرخ ۴ تولہ، قند سفید اڑھائی کلو

**ترکیب تیاری:** اوّل ابریشم کو کاٹ کر صاف کرلیں تاکہ کیڑے نکل جائیں پھر تمام ادویہ کو بمعہ ابریشم عرق گلاب میں رات کو بھگو دیں۔ صبح جوش دیں جب آدھا پانی جل جائے تو اتار کر پُن چھان کر چینی ملا کر خمیرہ کے قوام پر لے آئیں۔ جب قوام تیار ہو جائے تو لکڑی کے دستہ سے گھوٹ لیں بس خمیرہ تیار ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن و مقوی عضلات ہے۔ مفرح قلب، خفقان قلب، نزلہ زکام، کھانسی، ثقل سماعت اور ضعیف بصارت بوجہ گرمی خشکی سرعت انزال فشارالدم، السر امعاء کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۹) برفی دافع سوزش

**ھو الشافی:** کھویا ایک پاؤ، مغز بادام آدھ پاؤ، مغز کدو آدھ پاؤ، خشخاش آدھ پاؤ، الا ئچی خورد۲ تولہ، چینی ایک کلو، ورق نقرہ ایک دفتری

**ترکیب تیاری:** اوّل چینی میں پانی ڈال کر آگ پر رکھیں جب پانی ابلنے لگے تو اس میں کھویا ڈال دیں پھر یہاں تک آگ پر رکھیں کہ برفی کا قوام پک جائے آگ سے اتار کر اس میں بادام، کدو، خشخاش باریک شدہ ڈال دیں اور اچھی طرح ملا دیں بس تیار ہے ورق لگا کر برفی کاٹ لیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ تا ۵ تولہ صبح نہار منہ ہمرہ نیم گرم دودھ۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ مقوی بدن غذا بدن کو خوبصورت اور فربہ کرنے اور سرعت انزال غدی کھانسی، نزلہ زکام، دماغی محنت کرنے والوں کے لیے مقوی دماغ ہے۔

## (۱۵۰) اعصابی عضلاتی جوشاندہ

**ھو الشافی:** بہی دانہ ۳ ماشہ، تخم خبازی ۶ ماشہ، تخم کاسنی ۶ ماشہ، تخم خیارین ۶ ماشہ، چینی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو ڈیڑھ پانی میں ڈال کر پکائیں۔ یہاں تک کہ پانی ایک پاؤ رہ جائے اتار کر پُن چھان کر پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ نزلہ زکام، کھانسی، غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۵۱) اعصابی عضلاتی شربت

**ھو الشافی:** صندل سفید۲ تولہ، الا ئچی خورد ایک تولہ، گل گاؤزبان ۲ تولہ، خس ۵ تولہ، چینی ایک کلو۔



**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوفتہ بیختہ کر کے رات کو ایک کلو پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش یہاں تک دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ چینی ملا کر شربت کے قوام پر لے آئیں۔ بس شربت مفرح قلب تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ سے ۵ تولہ تک پانی میں ملا کر پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد؟ مسکن عضلات ہے۔ دل کی گھبراہٹ، سوزش معدہ امعاء مثانہ ہاتھ پاؤں کی جلن بوجہ غدی تحریک کے لیے مفید ہے۔

## (۱۵۲) اعصابی عضلاتی روغن

**ھو الشافی:** کافور۲ تولہ، روغن تارپین ۴ تولہ، کسٹر آئل ایک پاؤ، بیش ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** اوّل بیش (میٹھا تیلیہ) کو کسٹر آئل میں جلالیں۔ جب بیش جل جائے تو آگ سے اتار لیں پن چھان کر پھر کافور کو روغن تارپین میں حل کر لیں جب اچھی طرح حل ہو جائے تو جلے ہوئے کسٹر آئل میں ملا لیں بس روغن تیار ہے۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ سر درد، وجع المفاصل دبلے پتلے اعضاء کو فربہ کرنے اور جلے ہوئے مقام پر لگانے سے جلن اور درد کو رفع کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال:** چند بوند سر درد کے لیے ماتھے پر مالش کریں۔

## (۱۵۳) اعصابی عضلاتی قطور

**ھو الشافی:** افیون ۳ ماشہ، ہلدی ۲ تولہ، عرق گلاب ایک بوتل

**ترکیب تیاری:** اول افیون کو پھر ہلدی کو باریک مثل سرمہ بنا لیں۔ بعد ازاں عرق گلاب تھوڑا تھوڑا ڈال کر کھرل کرتے جائیں۔ جب اچھی طرح یک جان ہو جائیں تو تھوڑی دیر پڑا رہنے دیں پھر پن چھان کر بوتل میں ڈال لیں۔

**ترکیب استعمال:** آنکھوں میں قطرہ قطرہ ڈراپ ڈالیں۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔آنکھوں میں جلن سوزش اور خشکی وغیرہ کے لیے مفید ہے۔نوٹ کان درد کے لیے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

### (۱۵۴) اعصابی عضلاتی مرھم

**ھو الشافی**: آب کاسنی سبز۵تولہ،آب مکوسبز۵تولہ،روغن زیتون۱۰تولہ

**ترکیب تیاری**: سب کوآگ پر رکھیں جب پانی نصف رہ جائے تو اتار کر ٹھنڈا کر کے محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال**: روئی یاتھوڑے سے کپڑے کے ٹکڑے پر لگا کر مقام ماؤف پر لگائیں۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔دردجگر،ورم جگر کے مقام پر ہلکی سی مالش کریں۔

**نوٹ**: اگراس روغن یا مرہم کے استعمال کرنے کے بعد مقام جگر پر سرخی، یا خارش دانے وغیرہ نکل آئیں تو یہ علامت بہتر ہے۔

اس کے بعد مالش کا عمل موقوف کر دیں، یہ عمل دوتین مرتبہ کریں۔



# غدی عضلاتی حصہ کے مفرداد ویہ کے مرکبات

## مرکبات اجوائن دیسی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱) حب وجع القلب (درد دل)

**ھوالشافی**: اجوائن دیسی۲حصہ،تھوم۲حصہ،زعفران چوتھائی حصہ(۳ماشہ)

**ترکیب تیاری**: تھوم کا پانی نکال کر دیسی اجوائن میں کھرل کریں۔بعدازاں زعفران ملا کراچھی طرح کھرل کریں۔

**مقدار خوراک**: حب نخودی صبح و دوپہر شام ہمراہ قہوہ لونگ۲عدد،الائچی۲عدد زیرہ سفید۱ماشہ۔

**نوٹ**! شدید درددل کی صورت میں حب کو بار بار منہ میں رکھ کر چوسیں۔

**افعال و اثرات**: میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔درددل،سدۃ الشریان، وال کا بند ہونا کے لیے مفید ہے۔

### (۲) سفوف درد معدہ

**ھوالشافی**: دیسی اجوائن۲تولہ،پودینہ۲تولہ، کالانمک ۶ ماشہ، کالی مرچ۶ ماشہ،زیرہ سفید۶ماشہ۔

**ترکیب تیاری**: تمام ادویہ کاسفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۱ماشہ تا۲ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی۔

**افعال و اثرات**: میں محرک غدد،محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔دردمعدہ۔گیس،تبخیر کے لیے موزوں ہے۔

## (۳) شاهی منجن

**هوالشافی:** دیسی اجوائن ۲ تولہ' کھتہ ۲ تولہ' پھٹکری بریاں ۲ تولہ' نیلا تھوتھا ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** پھٹکری ۴ تولہ کو سوختہ کر لیں۔ تا کہ ۲ تولہ رہ جانے پر اچھی طرح کھرل کر کے باقی مذکورہ ادویہ کا بھی سفوف بنا کر باہم ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** صبح و شام کھانے کے بعد برش کے ساتھ یا شہادت کی انگلی کے ساتھ دانتوں اور مسوڑوں پر لگائیں۔ محرک غدد محلل عضلات و مسکن اعصاب ہے۔

**افعال و اثرات:** دانت درد کو رفوری طور پر تسکین دیتا ہے۔ منہ کی بدبو کو دور کرتا ہے۔ ماسخورہ دانتوں کو پانی کا لگنا اور درد ہونے کے لیے مفید ہے۔ اس کا مسلسل استعمال دانتوں اور مسوڑوں کو مضبوط کر کے ہلنے سے روکتا ہے۔

## (۴) سفوف موٹاپا

**هوالشافی:** آسارون ۵۰ گرام' فلفل دراز ۵۰ گرام' لونگ ۳۰ گرام' زنجبیل ۵۰ گرام الائچی کلاں ۲۵ گرام' دارچینی ۵۰ گرام' مرچ سیاہ ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ عرق چہار

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ موٹاپا' پیٹ کی تو ند بڑھنے معدہ کی گیس اور سردی دور کرنے کے لیے لاجواب دوا ہے۔

# مرکبات اسارون مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

## (۵) حب اسارون

**هوالشافی:** آسارون ۵۰ گرام' بالچھڑ ۵۰ گرام' فلفل دراز ۵۰ گرام' خولنجاں ۵۰ گرام' زنجبیل ۵۰ گرام' دارچینی ۵۰ گرام

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر حب نخودی بنا لیں۔



**مقدار خوراک:** ایک تا دو حب صبح دوپہر شام کھانے کے بعد۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے' محرک مخدر محلل عضلات و مقوی عضلات مسکن اعصاب ہے۔ معدہ و امعاء کے لیے خصوصیت سے مفید ہے۔ بدہضمی قے' اسہال' مثانہ کی قوت ماسکہ کو بڑھا کر زیادہ پیشاب آنے کو روکتی ہے۔ بواسیر' دمہ عضلاتی و بلغمی کے لیے مفید ہے۔ پتھری گردہ مثانہ کو توڑ دیتی ہے۔ بلکہ آئندہ بننے سے بھی روک دیتی ہے۔

# مرکبات اجمود: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

## (۶) حب سلسل بول

**هوالشافی:** اجمود (کرفس) ۲ تولہ' کندر ۲ تولہ' سعد کوفی ۱ تولہ' جاوتری ۶ ماشہ' گڑ پرانا ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر گڑ کو اچھی باہم ملا کر حب نخودی بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ تا دو حب ہمراہ لونگ دارچینی دیسی اجوائن کے قہوہ کے ہمراہ دیں۔ صبح و شام کھانے کے بعد

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب' سلسل بول (زیادتی پیشاب)' بول فی الفراش' قے بدہضمی کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۷) سفوف مقوی معده

**هوالشافی:** اجمود ۲ تولہ' مرچ سیاہ ۱ تولہ' پودینہ ۲ تولہ' لونگ ۱ تولہ' دارچینی ۲ تولہ' دیسی اجوائن ۲ تولہ' عود ہندی ۱ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ (گرم خشک) مقوی معدہ امعاء ہے۔ سردی کی وجہ سے معدہ میں درد ہو' گیس' تبخیر' دیگر اعصابی' تا عضلاتی تحریک کی علامات کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات اخروٹ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۸) سفوف مقوی باہ

**ھوالشافی:** مغز اخروٹ، مغز چلغوزہ، تل سفید ہم وزن لیں۔

**ترکیب تیاری:** تمام مغزیات کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** روزانہ صبح نہار منہ ایک تا دو چمچ ہمراہ دودھ نیم گرم دیں۔ مرد و عورت دونوں کے لیے یکساں مفید ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ مولد منی، مغلظ منی کی انتشار کے لیے بے حد مفید ہے۔ خاص کر شوگر کے مریضوں کے لیے نہایت ہی مفید ہے۔ کیونکہ شوگر کے مریضوں کی قوت باہ بالکل مفقود ہو جاتی ہے۔ اور یہی نسخہ شوگر کو بھی بغیر دودھ کے استعمال کرنے سے مفید ثابت ہوا ہے۔

### (۹) دوائے شوگر

**ھوالشافی:** مغز اخروٹ، مغز بادام، کشمش، مغز پستہ، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** تمام مغزیات کا سفوف بنالیں۔

**نوٹ!** کشمش کو ثابت ہی سفوف مغزیات میں ملا دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ شوگر عضلاتی اور اعصابی کے لیے مفید ہے۔ مقوی باہ، مغلظ منی ہے۔

## مرکبات اشق (گوند): مزاج (غدی عضلاتی)

### (۱۰) حب عروسک

**ھوالشافی:** اشق ۱ تولہ، کرم عروسک ۱ تولہ (بیر بہوٹی) اسارون ۱ تولہ، تخم میتھرے ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو جدا جدا باریک کر کے ملا کر کھرل کریں اور ہمراہ شہد حبوب بقدر نخود تیار کریں۔



**مقدار خوراک:** ایک حب بدرقہ مناسبہ صبح و شام کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ احتباس طمث، ورم رحم بلغمی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات بٹیرا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۱) سفوف مقوی باہ

**ھوالشافی:** بٹیرا ایک عدد، کافور حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** بٹیرا کو غلاظت سے مصفا کر کے کفور سے بھر دیں۔ اس کے اوپر دھاگہ لپیٹ دیں اور آٹا سے اچھی طرح گل حکمت کی طرح کریں۔ بعد ازاں ۱۰ اکلو اوپلوں کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ رات بوقت خواب ہمراہ دودھ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے، محرک قوت باہ، سستی نامردی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات بچھو (عقرب) مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۲) نایاب طلاء

**ھوالشافی:** بچھو ۶ ماشہ، خراطین مصفا ۶ ماشہ، جونک خشک ۶ ماشہ، بیر بہوٹی ۶ ماشہ، جند بیدستر ۶ ماشہ، بگوکتا ۶ ماشہ، روغن دارچینی ۱ تولہ، روغن عقرقرحا ۳ ماشہ، جوہر سم الفار ۳ ماشہ، چربی سانڈہ ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کی بشل سرمہ کھرل کر کے چربی میں دو روز تک کھرل کریں کہ یک جان ہو جائیں۔ بس نایاب طلاء تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** اول عضو تناسل کو گرم پانی سے دھو کر صاف کرلیا کریں۔ بعد ازاں دو سے تین قطرہ مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** کجی تضیب' لاغری' کمی انتشار' دور کر کے عضو کو فربہ اور دراز کرتا ہے۔

## مرکبات برنا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۳) پلستر برنا

**ھوالشافی:** برنا کے پتوں کا سفوف ۱ تولہ' رائی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باریک کر کے محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** اورام تازہ یا مزمن پر لیپ کریں۔ خصوصاً گرقسم کے پھوڑے اور نمونیا کے مریض کو ورم کے مقام پر لیپ کریں۔ فوراً درد میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ نمونیہ' اور ہر قسم کے گڑ اورام کے لیے مفید ہے۔ چونکہ یہ پلستر مخرش ہے اس لیے یہ پلستر جلق اور کجی کے مریض کو بھی عضو تناسل پر استعمال کرا سکتے ہیں۔

### (۱۴) جوشاندہ برنا

**ھوالشافی:** برنا کے پتوں کا سفوف ۱ تولہ' اجوائن ۱ تولہ' نوشادر ۱ تولہ پانی ½ ۱ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو پانی میں باریک کر کے بھگو دیں کچھ دیر بعد ابال لیں جب نصف پانی رہ جائے۔

**مقدار خوراک:** مریض کو ایک چھٹانک دن میں تین بار پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ عسر البول' اور سنگ گردہ مثانہ کا ادرار کرتا ہے۔ پتھریاں ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔

**نوٹ!** چونکہ اس کا مزاج غدی عضلاتی ہے۔ یہ عضلاتی اعصابی تحریک اور عضلاتی غدی تحریک کی وجہ سے پیشاب میں بندش ہو یا پتھریاں اسی تحریک میں پیدا ہو تو ان کے لیے یہ جوشاندہ مفید ہے۔ کیونکہ غدی عضلاتی حامل مزاج کی ادویہ پیشاب کو روکتی ہیں۔ اس لیے





یہ نوٹ نئے طالب علم قانون مفرد اعضاء کے لیے لکھا گیا ہے۔

## مرکبات بکائن: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۵) حب بکائن

**ھوالشافی:** بکائن ۱ تولہ' گندھک آملہ سار ۱ تولہ' افسنتین ۱ تولہ' جمال گوٹہ ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔ (چنے کے برابر)

**مقدار خوراک:** ایک حب تا دو حب ہمراہ دودھ یا چائے۔ صبح دوپہر شام۔

**نوٹ!** اگر پاخانہ زیادہ آئے تو صبح و شام کر دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی (گرم خشک) محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بواسیر خونی' بادی خارش' تر و خشک' دھدر چنبل ہر قسم کی خرابی خون کے لیے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔ عظم جگر کے لیے اندرونی بیرونی طور پر مفید ہے۔

**نوٹ!** یہ دوا ہیپا ٹائٹس C کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات بندال ڈوڈا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۶) حب بواسیر

**ھوالشافی:** بندال ڈوڈا ۲ تولہ' اجوائن دیسی ۴ تولہ' رائی ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر حب نخودی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ دائمی قبض قولنج دوائی تیل میں ملا کر مسوں پر لگانے سے مسے خشک ہو جاتے ہیں اور بواسیری مسوں کے لیے۔ ادویہ کا سفوف کوئلوں پر چھڑک کر دھواں دینے سے بھی بواسیر کو خاطر خواہ فائدہ ہوتا ہے۔

### (۱۷) حب مدر حیض

**ھوالشافی:** مرکی۲تولہ مصبر ۱تولہ بندال ڈوڈا ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کاسفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱حب صبح وشام ہمراہ پانی تازہ۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی محرک غدد محلل عضلاتی مسکن اعصاب ہے۔ مدتوں کے رکے ہوئے حیض کو جاری کرتا ہے۔ عضلاتی اور اعصابی موٹاپا کے لیے بھی موزوں ہے۔ قبض دائمی کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۱۸) شیاف مدر حیض

**ھوالشافی:** مرکی مصبر بندال ڈوڈا ہرایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ باریک کر کے پانی کی مدد سے شیاف بنالیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ جب کسی وجہ سے بچہ پیٹ میں مرجائے اور کسی دوا سے خارج نہ ہوتا ہو تو اس شیاف کو اندر رکھواتے ہیں۔ اور اندرونی طور پر یہ دوا کھلانے سے فوراً بچہ باہر آ جاتا ہے۔ مدت سے رکے ہوئے حیض کو جاری کرتا ہے۔

## مرکبات بھنگرہ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۹) روغن بھنگرہ

**ھوالشافی:** بھنگرہ کا پانی ۴کلو روغن ناریل یا روغن کنجد ۱کلو لوہ چون ہرڑ آملہ عشبہ ہر ایک ۴تولہ

**ترکیب تیاری:** تازہ بھنگرہ کو کوٹ کر پانی نکال لیں۔ روغن ناریل یا روغن کنجد کڑاہی میں ڈال کر باقی ادویہ کو باریک کر کے ایک پوٹلی باندھ کر کڑاہی میں لٹکا دیں اور آگ پر گرم کریں جب تمام پانی روغن میں خشک ہو جائے تو پوٹلی نچوڑ کر پھینک دیں یہی روغن بھنگرہ ہے۔



**افعال و اثرات:** میں بالوں کو قبل از وقت گرنے سے روکتا ہے۔ بینائی تیز کرتا ہے اس کے استعمال کرنے سے بال لمبے گھنے اور سیاہ ہو جاتے ہیں۔

### (۲۰) سفوف برائے مصفی خون

**ھوالشافی:** تخم بھنگرہ افسنتین عشبہ گندھک ہرایک ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کاسفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ماشہ تا ۲ماشہ ہمراہ تازہ پانی صبح دوپہر شام۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہر قسم کی خرابی خون کے لیے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

## مرکبات پلاس پاپڑہ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۲۱) مرہم ناسور

**ھوالشافی:** پلاس پاپڑہ ۱تولہ نیلا تھوتھا ۶ ماشہ جمال گوٹہ ۶ ماشہ صابن دیسی ۵تولہ سندھور ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** صابن کے علاوہ تمام دواؤں کو باریک مثل سرمہ کرلیں پھر صابن کو پگھلا کر دوسری دواؤں کو ملادیں بس اعلیٰ درجہ کا مرہم تیار ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب یہ مرہم ناسور بھگندر بواسیری مسے چنبل دھدر گڑ وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** بواسیری مسوں پر احتیاط سے یعنی گندم کے دانہ کے برابر لگائیں۔ اس کے علاوہ عضو تناسل کی کجی اور جلق کے مریض کے لیے بھی موزوں ہے۔

### (۲۲) حب برائے قاتل کیچوے

**ھوالشافی:** پلاس پاپڑا کمیلہ مصبر رائی ہرایک ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب تا دو حب ہمراہ تازہ پانی صبح و شام دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات و مقوی، مسکن اعصاب ہے۔ قاتل کرم کیچوے کے لیے بے ضرر مسہل ہے۔ بلغمی اور عضلاتی اعصابی دم کشی کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات پنواڑ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۲۳) محلل اورام برائے نمونیہ و طحال

**ھوالشافی:** پنواڑ، رائی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کو پیس کر مقام اورام پر لیپ کرتے ہیں۔ یعنی طحال کے مقام پر لیپ کرتے ہیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ نمونیہ اور طحال، برص، بہق، سخت اور سرخ رنگ کے پھوڑوں پر لیپ کرتے ہیں جو بہت ہی مفید ہے۔

### (۲۴) دیگر سفوف محلل اورام

**ھوالشافی:** پنواڑ، پوست جڑ کریر، بابچی، تخم مولی، رائی، انزروت ہر ایک وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل، عضلات مسکن اعصاب، درد نمونیہ کے لیے چھاتی پر لیپ کر دیں چند منٹوں میں درد کافور ہو جائے گا۔ داد چنبل، برص، بہق پر لیپ کریں۔

**نوٹ!** برص، بہق اس کا لیپ لیموں کے پانی کی مدد سے تیار کر کے لگانا فوراً فائدہ کرتا ہے۔





## مرکبات پودینہ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۲۵) دوائے شریٰ

**ھوالشافی:** پودینہ تازہ ۱ تولہ، چینی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کو پانی میں گھوٹ کر پلائیں

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک مخدر محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ شریٰ اور دیگر امراض معدہ کے لیے مفید ہے۔

### (۲۶) عرق پودینہ (عرق النساء)

**ھوالشافی:** پودینہ ۱۰ تولہ، بادیان ۱۰ تولہ، بزنگ کابلی ۵ تولہ صعتر فارسی ۵ تولہ، تخم خیارین ۵ تولہ، تخم خربزہ ۵ تولہ، ہیل کلاں (بڑی الائچی) ۵ تولہ، پرسیاؤشاں ۵ تولہ، خارخسک ۵ تولہ، گاؤ زبان ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** حسب دستور عرق ۵ بوتل کشید کریں۔

**مقدار خوراک:** ۱۰ تولہ صبح و شام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی محرک غدد محلل عضلات، مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ عرق النساء دائیں طرف کے لیے نہایت ہی مفید ہے۔ دیگر عضلاتی اور غدی عضلاتی امراض و علامات کے لیے مفید ہے۔

### (۲۷) حب پودینہ برائے عرق النساء

**ھوالشافی:** پودینہ، بادیان رومی (انیسوں)، فلفل سیاہ، ہالوں، سنبل طیب، نوشادر، نمک لاہوری (کھانے کا نمک) ہر ایک ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو حسب دستور کوٹ چھان گودہ گھیکوار میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ عرق بادیان صبح و شام کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ عرق النساء (لنگڑی کا درد) دائیں طرف کے لیے موزوں ہے۔

## (۲۸) سیال ہاضم

**ہوالشافی:** آب پودینہ، آب لیموں، سرکہ انگوری خالص ہر ایک ۲۰ تولہ، زنجبیل، فلفل سیاہ، نمک سیاہ، نوشادر قلمی، بڑی الائچی ہر ایک ۲½ تولہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ خشک اشیاء کو کوٹ چھان کر آب کو بوتل میں ڈال کر اس میں سفوف ملا دیں۔ اور خوب اچھی طرح مل کر محفوظ کر لیں۔
**مقدار خوراک:** ایک تا دو تولہ مذکورہ پانی ۵ تولہ آب تازہ میں ملا دیں۔ صبح و شام بعد از غذا پلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب دافع متلی، قے، درد معدہ یا باؤ گولہ، ریاح شکم اور مقوی قوت ہاضمہ ہے۔

## (۲۹) حب پودینہ

**ہوالشافی:** پودینہ ۱۰ تولہ، گل مدار ۵ تولہ، فلفل دراز ۲½ تولہ، فلفل سیاہ ۲½ تولہ، دیسی اجوائن ۲½ تولہ، نمک سنگ ۲½ تولہ۔
**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو جدا جدا کوٹ چھان کر ہمراہ آب کھرل کر کے حبوب کنا دشتی بنائیں۔
**مقدار خوراک:** ایک تا ۴ حب ہمراہ تازہ پانی دیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ ہیضہ میں اس کی پہلی خوراک جادو اثر دکھاتی ہے۔ قے، بدہضمی، اسہال کے لیے موزوں ہے۔



## (۳۰) سفوف پودینہ

**ہوالشافی:** پودینہ ۳ تولہ، پوست دانہ سماق ۱½ تولہ، نمک لاہوری ۱½ تولہ، فلفل سیاہ ۹ ماشہ، نوشادر ۱ تولہ، زنجبیل ۱ تولہ، انار دانہ ۹ ماشہ، ست لیموں ۶ ماشہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ۳ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ ہضم کی اصلاح کرتا ہے اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

## (۳۱) آب کوثر ہاضم

**ہوالشافی:** آب پودینہ، آب لیموں، آب ادرک، آب ترب، آب لہسن، ہر ایک ۱۰ تولہ، ملح اسود، ملح النار ہر ایک ۵ تولہ۔
**ترکیب تیاری:** آب مذکورہ کو بوتل میں ڈال کر کارک لگا کر خوب ہلائیں کہ پوری طرح یک جان ہو جائیں۔ باقی دونوں اجزاء سائیدہ کو اس میں ملا کر حل کر کے رکھیں۔
**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ لے کر آب تازہ ۱۰ تولہ میں ملا کر پلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلاتی مسکن اعصاب ہے، درد معدہ، قے، متلی، ہیضہ کے لیے مفید ہے۔

## (۳۲) امرت دھار قدیمی

**ہوالشافی:** ست پودینہ، ست اجوائن، کافور ہموزن
**ترکیب تیاری:** تینوں کو ایک صاف شیشی میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ یا معمولی حرارت پہنچائیں۔ سب اجزا حل ہو جائیں۔
**مقدار خوراک:** ایک تا ۳ قطرے بتاشہ میں رکھ کر کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ درد معدہ، قے، متلی، ہیضہ، گیس اپھارہ کے لیے مجرب المجرب ہے۔

## مرکبات تارامیرا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۳۳) دوائے شوگر انسولین کا نعم البدل

**ھوالشافی:** تارامیرا، کلونجی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں اشیاء کو اچھی کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ تا ۳ ماشہ صبح نہار منہ رات کو سوتے وقت ہمراہ تازہ پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے، محرک غدد محلل عضلات، مسکن اعصاب شوگر کے ان مریضوں کے لیے جو روزانہ انسولین لگاتے ہیں۔ ان کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

**نوٹ!** مریض انسولین کی مقدار کو آہستہ آہستہ کم کرتے جائیں۔ چند یوم گزر جانے کے بعد انسولین کی ضرورت نہیں پڑے گی۔

### (۳۴) حب برائے مصفی خون

**ھوالشافی:** تارامیرا، گندھک آملہ سار، بانچی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ پانی صبح دوپہر شام کھانے کے بعد

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلاتی مسکن اعصاب ہے۔ بواسیر خونی بادی، سفید داغ دھبے، خارش تر و خشک کے لیے مفید ہے۔ درد نمونیہ کے لیے اس کا چھاتی پر لیپ کرنا بہت ہی مفید ہے۔ عضلاتی تحریک کی ہر علامات کے لیے مفید ہے۔

### (۳۵) طلائے مجلوق

**ھوالشافی:** تارامیرا ۶ ماشہ، جمال گوٹہ ۲ ماشہ، ست اجوائن ۲ ماشہ، ویزلین ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** اول جمال گوٹہ کا مغز لے کر ہاون دستہ میں رگڑیں جب تیل ہو جائے تو ست اجوائن ملا کر رگڑیں۔ جب یک جان ہو جائے تو پھر تارامیرا کا سفوف ملا دیں، جب سب اشیاء باہم اچھی یک جان ہونے پر ویزلین میں تھوڑی تھوڑی مقدار ڈال کر کھرل



یہاں تک کریں کہ ویزلین ختم ہو جائے۔ بس طلاء مجلوق تیار ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی (گرم خشک) ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مجلوق کے عضو تناسل کا حشفہ اور نیچے سیون چھوڑ کر دونوں طرف اور اوپر تھوڑا تھوڑا اطلاء کریں۔

اگر طلاء لگانے سے سوزش نہ کرے یا جلن سی نہ ہو تو دوسرے دن ذرا زیادہ لگائیں جب جلن سی معلوم ہو تو پھر روزانہ چند بار اتنے وزن میں لگاتے رہیں۔ یہاں تک کہ پھنسیاں نکل آنے پر طلاء بند کر دیں۔ چند بار ایسا کرنے سے عضو تناسل کی کجی اور کمزوری دور ہو جائے گی۔

یہ طلاء صرف مجلوق کے لیے ہی مفید نہیں ہے بلکہ اسے عضلاتی اعصابی (سردی، خشکی) کے درد، ریحی دردوں، تحجر مفاصل کے دردوں کو رفع کرنے کے لیے بھی مفید ہے۔

دردوں کے مقامات پر استعمال کرنے سے پسینہ آ جایا کرتا ہے۔ اگر نہ ہو تو سمجھ لیں غدد میں نہایت ہی سکون ہے۔ اسے زیادہ وزن میں لگائیں اس کے علاوہ داد چنبل، خارش کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات تیزپات: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۳۶) جوشاندہ برائے درد گلہ

**ھوالشافی:** تیزپات ۳ عدد، دیسی اجوائن ۱ ماشہ، نمک حسب ذائقہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ نیم کوفتہ کریں۔

**ترکیب استعمال:** دو کپ پانی میں جوش دیں۔ جب پانی اچھی طرح پک جائے۔ تو پن کر نیم گرم جوشاندہ کے غرارے کریں اور چند گھونٹ پئیں۔ صبح و شام کریں۔

### (۳۷) دوا وجع الفواد

**ھوالشافی:** تیزپات ۱ تولہ، بادیان رومی ۹ ماشہ، ریوند خطائی ۷ ماشہ، دانہ الائچی کلاں ۵ ماشہ، زنجبیل ۵ ماشہ، تخم کاسنی ۵ ماشہ، دارچینی ۵ ماشہ، گل سرخ ۵ عدد، نبات سفید ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ تا ۴ ماشہ ہمراہ عرق بادیان ۱۰ تولہ یا مناسب بدرقہ کے ساتھ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ ہچکی کے ساتھ درد ہو۔ تو یہ سفوف نہایت ہی موزوں ہے۔

### (۳۸) سفوف فواق (ہچکی)

**ھوالشافی:** تیزپات ۱ تولہ' دیسی اجوائن' پودینہ' سونف' زیرہ سفید' تخم کرفس' الائچی سبز' نمک لاہوری ہر ایک ۹ ماشہ' مصطگی رومی ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ ہچکی' وجع الفواد دیگر معدہ کے ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۳۹) قہوہ دافع فواق (ہچکی)

**ھوالشافی:** تیزپات ۶ ماشہ' ملٹھی ۶ ماشہ' قرنفل ۴ عدد' خردل ۶ ماشہ' پودینہ ۶ ماشہ' الائچی سبز ۶ عدد' زرشک شیریں ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو ½ پاؤ پانی میں جوش دیں۔ یہاں تک کہ پانی نصف رہ جائے

**مقدار خوراک:** جوشاندہ میں ۳ تولہ شربت انار ملا کر پلائیں۔

**افعال و اثرات** ہچکی میں مفید ہے۔

## مرکبات تیلنی مکھی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۴۰) مرہم تیلنی مکھی

**ھوالشافی:** تیلنی مکھی' موم زرد' چربی بھیڑ' سندھور ہر ایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** تیلنی مکھی کے علاوہ باقی ادویہ کو گرم کر کے باہم ملالیں۔ بعد ازاں تیلنی



مکھی کو باریک کر کے مذکورہ ادویہ میں ملا دیں۔ بس مرہم تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** مقام گنج پر ہلکا سا لیپ کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ یہ مرہم گنج' بال چر' داد چنبل' برص کے لیے مفید ہے۔

## جگنو: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۴۱) طلاء بواسیری

**ھوالشافی:** جگنو' دیسی اجوائن' سفید کاشغری ہموزن

**ترکیب تیاری:** پہلے جگنو کو اچھی طرح کھرل کر کے محفوظ کر لیں باقی ادویہ اچھی طرح سفوف کر کے ملا دیں۔ بس طلاء بواسیری مسے تیار ہے

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بواسیر کے مسوں پر اس کا لیپ کریں چند یوم طلا لگانے سے مسے ختم ہو جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ داد چنبل' برص کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۴۲) روغن برائے بہرہ پن

**ھوالشافی:** جگنو ا تولہ' گل روغن ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** جگنو کو باریک کر کے گل روغن میں اچھی طرح کھرل کر کے باہم ملا دیں۔ بس گل روغن بہرپن تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** چند قطرے صبح و شام کان میں ڈالیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ یہ بہرہ پن' سیلان (کانوں سے پیپ آنے) کو روکتا ہے۔

### (۴۳) سفوف برائے سنگ گردہ مثانہ

**ھوالشافی:** جگنو ا عدد' شکر سرخ یا گڑ ا تولہ

**ترکیب استعمال:** جگنو کو شکر یا گڑ میں ملا کر کھلانے سے سنگ گردہ مثانہ کے لیے مفید پایا

گیا ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی (گرم خشک) ہے۔ پتھری کو ریزہ ریزہ کر کے خارج کرتا ہے۔ گردہ مثانہ' عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات جمال گوٹہ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۴۴) حب السلاطین

**ھوالشافی:** مغز جمال گوٹہ ۱ تولہ' بادیان ۱ تولہ' زنجبیل ۱ تولہ' فلفل سیاہ ۱ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ چھان کر ہمراہ شہد خالص کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب ہمراہ نیم گرم پانی صبح کھلائیں بعد از غذا ایک حب رات کو سوتے وقت دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی مسہل ہے۔ محرک اعصاب محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ قبض' ریحی دردوں' وجع المفاصل بواسیر ریحی کے لیے موزوں ہے۔

### (۴۵) طلائے حب سلاطین

**ھوالشافی:** مغز جمال گوٹہ' تارامیرا ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کو باہم اچھی طرح کھرل کر کے یک جان کر کے محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** دانہ گندم کے برابر۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ داد چنبل بال چر کے لیے مفید ہے۔

### (۴۶) حب قبض کشائی

**ھوالشافی:** مغز جمال گوٹہ ۱ تولہ' مغز تخم کرنجوہ' دارچینی فلفل سیاہ' گیرو ہر ایک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** اول مغز جمال گوٹہ کو اچھی طرح یہاں تک کھرل کریں کہ روغن بن



جائے۔ بعد ازاں باقی ادویہ کو کوٹ چھان کر ملا دیں۔ حب بقدر دانہ مسور بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب بعد از غذا ہمراہ نیم گرم پانی رات کو سوتے وقت دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ قبض' دار چنبل خارش دیگر عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے موزوں ہے۔

**نوٹ!** اگر دوائی کھانے کے بعد گھبراہٹ محسوس ہو تو نمک کھانے والا دیں۔ اگر اسہال کی زیادتی ہو جائے تو سبوس اسپغول ۶ ماشہ شربت بنفشہ پلائیں' حاملہ' مریض تپ دق استعمال نہ کرے۔

## مرکبات چترک (عربی شیطرج) مزاج غدی عضلاتی

### (۴۷) مرھم خارش

**ھوالشافی:** چترک ۶ ماشہ' جمال گوٹہ ۶ ماشہ' رائی ۶ تولہ' باپچی ۶ تولہ

**ترکیب تیاری:** جمال گوٹہ کو مثل روغن بنا لیں۔ بعد ازاں باقی ادویہ کا سفوف اچھی طرح کھرل کر کے محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** دوا کے برابر گھی یا سرسوں کا تیل ملا کر بوقت ضرورت استعمال کریں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ خارش چنبل داد برص پر تھوڑی مقدار میں لیپ کریں اگر دوا مقام ماؤف پر لگے یا آبلے ڈالے تو دوسرے دن دوا کو پہلے سے ۳ تا ۴ گنا کم مقدار میں لیپ کریں۔ بلکہ ایک دو دن کا وقفہ کر دیا جائے تو بہتر ہے۔ جب دوا معمولی جلن پیدا کرے مگر آبلہ نہ ڈالے تو بہتر ہے۔ مسلسل دو ہفتہ لگانے پر کلی طور پر آرام آ جائے گا۔

**نوٹ!** اسی دوا کو بطور طلاء مجلوق کے لیے بھی ہلکی مقدار کے ساتھ استعمال کر سکتے ہیں۔

## مرکبات چیونٹا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۴۸) روغن مور چہ

**ھوالشافی:** چیونٹے ۱۰۰ اعدد، روغن چمبیلی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** چیونٹوں کو باریک کر کے روغن میں ملا دیں۔ اور تین ہفتے دھوپ میں رکھ دیں یا روڑی وغیرہ میں دفن کر دیں اس مدت کے بعد چھان کر محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** عضو تناسل پر روزانہ طلاء کریں۔ اور پان کا پتہ باندھ دیا کریں۔ عضو مخصوص کو بے انتہا قوت بخشتا ہے۔ اور اس میں سختی اور فربہی پیدا کرتا ہے۔

## مرکبات حب البطم: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۴۹) حب دم کشی

**ھوالشافی:** حب البطم ۱ تولہ، مغز بادام ۲ تولہ، چینی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** حب بقدر نخود بنالیں۔

**افعال و اثرات:** یں غدی اعصابی ہے۔ دم کشی عضلاتی، خشک کھانسی، بلغم سے سینہ کو پاک کرتی ہے اور عسر الطمث، دبلے جسم کو فربہ کرنے کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۵۰) روغن بال چر

**ھوالشافی:** حب البطم ۱ تولہ، روغن سرسوں ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** حب البطم کو جلا لیں اس کی راکھ کو روغن میں ملا لیں۔ اور استعمال کر لیں۔

**مقدار خوراک:** مقام ماؤف پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** یں غدی عضلاتی ہے۔ بال چر چند یوم استعمال کرنے سے بال دوبارہ پیدا ہو جاتے ہیں۔ سکری خشکی، بالوں کو لمبا کرنے کے لیے بھی مفید ہے۔



## مرکبات حسن یوسف: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۵۱) جوشاندہ دوائے برائے دمہ بلغمی

**ھوالشافی:** حسن یوسف ۱ ماشہ، رائی ۶ ماشہ، نمک ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو پانی ایک پاؤ میں گرم کریں۔

**مقدار خوراک:** پھر پن کر مریض کو نصف مقدار پلائیں۔ اگر قے کھل کر نہ آوے تو تھوڑی دیر بعد دوسری خوراک بھی دے دیں۔ فوراً دمہ کا دورہ رفع ہو جائے گا۔

## مرکبات خولنجاں: مزاج گرم خشک

### (۵۲) سفوف مقوی باہ

**ھوالشافی:** خولنجاں، دارچینی، رائی، عقرقرحا، ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات:** یں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مقوی باہ، کمی انتشار، عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۵۳) دوائے برائے خناق

**ھوالشافی:** خولنجاں ۱ تولہ، ملٹھی ۱ تولہ، شہد حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ کر لیں۔ بوقت ضرورت شہد میں ملا کر مریض کو چٹائیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ ہمراہ شہد

**افعال و اثرات:** یں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن و اعصاب ہے۔ گلے میں غلیظ بلغم جمع ہو کر آواز بیٹھ جائے تو اس کے لیے نہایت ہی مجرب ہے۔

## مرکبات دادمردن: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

(۵۴)

**ھوالشافی:** دادمردن ۶ ماشہ، گندھک آملہ سار ا تولہ، رائی ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام داد پر لیپ کریں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ داد، چنبل، خارش، بواسیری مسوں کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات درمنہ ترکی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشکی)

### (۵۵) طلاء داء ثعلب

**ھوالشافی:** درمنہ ترکی ۲ تولہ، روغن زیتون ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** روغن زیتون میں جلالیں۔

**ترکیب استعمال:** روزانہ مقام بال چر پر ہلکی سی مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ (گرم خشک) بالوں کو جلد اگانے کے لیے مفید ہے۔

### (۵۶) جوشاندہ درد دانت

**ھوالشافی:** درمنہ ترکی ۳ ماشہ، برگ چمبیلی ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** ایک کپ پانی میں جوش دیں۔ نیم گرم جوشاندہ سے کلیاں کریں۔

**افعال و اثرات:** دانتوں کے درد اور مسوڑھوں کے پھول جانے کے لیے مفید ہے۔



## مرکبات رائی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۵۷) برائے لکنت زبان

**ھوالشافی:** رائی، سرخ مرچ، ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کا سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** زبان پر دن میں ۴ مرتبہ لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ زبان کی لکنت، ہیضہ، دیگر عضلاتی اعصابی ہر علامات کے لیے مفید ہے۔ اور مریض بالکل بولنا بند ہو گئے ہوں ان کے لیے بھی مفید ہے۔ مجرب المجرب ہے۔

### (۵۸) ابٹن

**ھوالشافی:** رائی، بابچی، ہلدی ہموزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنائیں۔

**ترکیب استعمال:** سفوف کو دہی میں ملا کر چہرہ پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب چہرے کے کیل مہاسے داغ دھبے، چند دن استعمال کرنے سے چہرہ حسین و جمیل ہو جاتا ہے۔

### (۵۹) سفوف تریاق زھر

**ھوالشافی:** رائی، تیزپات ہموزن

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ تا ۸ ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن و اعصاب، افیون، دھتورہ، کچلہ، میٹھا تیلیہ وغیرہ زہروں کے اثرات ختم کرنے کے لیے زیادہ مقدار میں دوائی کھلانے سے قے آجاتی ہے جس سے زہروں کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں اور مریض موت کے منہ سے بچ

جاتا ہے اور صحت یاب ہو جاتا ہے۔

## مرکبات روغن تارپین: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۶۰) روغن برائے وجع المفاصل (جوڑوں کا درد)

**هوالشافی:** روغن تارپین ۶۰ گرام، روغن کنجد ۶۰ گرام، روغن لونگ ۳۰ گرام، ست پودینہ ۱ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام روغنیات کو باہم ملا کر ست پودینہ اچھی طرح ملا دیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام درد پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ درد جسم کے کسی حصہ میں ہو فوراً مالش کرنے سے سکون ہو جاتا ہے۔ قروح خبیثہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۶۱) برائے قاتل کرم شکم

**هوالشافی:** روغن تارپین، روغن ارنڈ ہر ایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** رات کو سوتے وقت دودھ میں ڈال کر پلائیں۔ روغنیات ایک چمچ تا دو چمچ ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ کدو دانے چمونے وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

### (۶۲) روغن برائے قروہ خبیثہ

**هوالشافی:** روغن کنجد ½ کلو، روغن تارپین ایک چھٹانک، کافور ۲ تولہ، سندھور ½ پاؤ، شہد ۱۰ تولہ، دیسی گھی یا ویزلین ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** روغنیات ویزلین یا گھی اور سندھور کو آگ پر رکھ کر جوش دیں تیز جوش کی صورت میں سندھور کو ملا کر ہلا دیں جب اچھی طرح آمیز ہو جائے تو آگ سے اتار لیں۔ بعد ازاں شہد اور کافور ملا دیں۔



**ترکیب استعمال:** قروہ خبیثہ پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** افعال و اثرات میں غدی عضلاتی ہے۔ قروہ خبیثہ، دیگر پھوڑے پھنسیاں داد چنبل پر بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

### (۶۳) برائے سنگ گردہ مثانہ (پتھری)

**هوالشافی:** سالٹ (میگنیشیا) ۲½ تولہ روغن تارپین ۶۰ قطرے لیکوئیڈ کلوروفارم ایک اونس پانی ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** اول پانی میں میگنیشیا سالٹ حل کر لیں پھر کلوروفارم ملا دیں بعد میں روغن تارپین شامل کر کے مریض کو پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ عضلاتی اعصابی (سرد خشک) مزاج کے تحت پائی جانی والی پتھریوں کے لیے مفید ہے۔

ریح گردہ سنگ گردہ مثانہ، حالبین سے خارج کرنے کے لیے فوری اثر ہے۔

### (۶۴) برائے نمونیہ

**هوالشافی:** روغن کنجد، تارپین ہموزن

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام درد پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد مخلل عضلات محلل اعصاب ہے۔ نمونیہ، کمر درد، موچ، چوٹ، وجع المفاصل کے لیے بے حد مفید ہے۔

## مرکبات زعفران: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۶۵) برائے وضع حمل آسانی ولادت

**هوالشافی:** زعفران ۳ ماشہ، عرق گلاب ½ پاؤ

**ترکیب تیاری:** زعفران کو پہلے اچھی طرح کھرل کر لیں۔ بعد ازاں عرق گلاب میں

ملادیں۔

**ترکیب استعمال:** جب مریضہ کو کچی دردیں جوکہ وضع حمل میں ہوا کرتی ہیں شروع ہو جائیں تو اس وقت ایک چھٹانک تک پلادیں۔ باقی ½ گھنٹہ کے بعد دوسری چھٹانک پلادیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔اس کے استعمال کرنے سے بچہ کی ولادت بہ آسانی ہوجاتی ہے۔اور غلاظتین بھی اچھی طرح خارج ہوجاتی ہیں۔ یہ بہت ہی مجرب نسخہ ہے۔

## (٦٦) حب وجع القلب

**هوالشافی:** زعفران ۳ ماشہ' دیسی اجوائن ۲ تولہ' رائی ۲ تولہ' تھوم کا پانی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** زعفران کو علیحدہ اچھی طرح کھرل کرلیں۔ بعدازاں ادویہ کا سفوف بنا کر زعفران ملالیں۔ مذکورہ سفوف میں تھوم کا پانی اتنا ڈالیں کہ سفوف تر با تر ہوجائے۔ کسی موم کاغذ پر لیپ کردیں۔ چند گھنٹے کے بعد خشک ہوجائے گا۔ بعدازاں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ دیسی اجوائن، پودینہ دیں۔

**نوٹ!** درد کی شدید صورت میں حب کو منہ میں رکھ کر چوسیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ دردِ دل کو فوری طور پر سکون ہوجاتا ہے۔ اسکا مسلسل استعمال دل والو کو کھول دیتا ہے۔ درد معدہ' قے ہچکی کے لیے بھی مفید ہے۔

# مرکبات سالٹ (میگنیشیا): مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

## (٦٧) قبض کشائی عرق

**هوالشافی:** سالٹ ۵ تولہ' پتری فولاد ۳ ماشہ' سبز کائی ۳ ماشہ' جوکھار ۳ ماشہ' قلمی شورہ ۳ ماشہ' نوشادر ۳ ماشہ' عرق سونف ایک بوتل

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر عرق سونف میں ملادیں۔



**مقدار خوراک:** ۲ تولہ تا ۳ تولہ کھانے کے بعد صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ قبض کشائی کے لیے بہترین مسہل ہے۔اس کے استعمال کرنے سے کسی جسم کی گھبراہٹ بے چینی یا کمزوری نہیں ہوتی ہے یہ ایک بے ضرر مسہل ہے۔

## (٦٨) سفوف قبض کشائی

**هوالشافی:** سالٹ ۵ تولہ' سنڈھ ۱ تولہ' ریوند خطائی ۱ تولہ' کالی مرچ ٦ ماشہ'

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ تا ٦ ماشہ ہمراہ تازہ پانی صبح وشام بعداز غذا

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔قبض کشائی کرنے کی بہترین دوا ہے۔ تہوج و اماس' ورم جگر' درد جگر کے لیے بھی مفید ہے۔

# مرکبات ستیاناسی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

## (٦٩) سفوف برص و بہق

**هوالشافی:** ستیاناسی کی جڑ ۱ تولہ' کالی مرچ ٦ ماشہ

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بواسیر ریحی برص و بہق' پھوڑے پھنسی' خارش چنبل کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

# مرکبات سرسوں: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

## (٧٠) سفوف فیل پا (ہاتھی کا پاؤں)

**هوالشافی:** سرسوں، فلفل سیاہ' دیسی اجوائن' خولنجاں ہموزن

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ صبح ودوپہر شام کھانے کے بعد ہمراہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ فیل پا، داد چنبل خارش، وجع المفاصل، دیگر عضلاتی تحریک کی ہر علامات کے لیے موزوں ہے۔

**نوٹ!** یہی سفوف فیل پا پر روزانہ لیپ کریں۔ چند یوم کے بعد فیل پا سے صحت یابی ہوگی۔

## مرکبات سداب: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۷۱) سفوف مقوی باہ

**ہوالشافی:** تخم سداب ۵ تولہ، عقرقرحا، سنڈھ ۲ تولہ، کالی مرچ ۱ تولہ، دارچینی ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ محرک مقوی باہ، بوجہ تری کہ منی کا قوام پتلا ہو جانے کے لیے مفید ہے۔ عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سنگدانہ مرغ

### (۷۲) معجون سنگ دانہ مرغ

**ہوالشافی:** سنگدانہ مرغ ۹ ماشہ، طباشیر ۹ ماشہ، پودینہ ۵ ماشہ، پوست بیرونی پستہ ۵ ماشہ، پوست ہلیلہ زرد ۸ ماشہ، گل سرخ ۱ تولہ، بہمن سرخ وسفید ہر ایک ۶ ماشہ، صندل سرخ ۶ ماشہ، کشنیز خشک ۶ ماشہ، حب الآس ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سہہ چند وزن ادویہ شہد یا چینی کا قوام بنا کر معجون بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ صبح وشام



**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ سنگ گردہ مثانہ، حالبین کے لیے مفید ہے۔

### (۷۳) سفوف پتھری توڑ

**ہوالشافی:** سنگدانہ مرغ، سوڈا بائی کارب (میٹھا سوڈا) حجر الیہود ہموزن

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ دن میں صبح ودوپہر شام ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ پتھری گردہ مثانہ پتہ حالبین کو ریزہ ریزہ کر کے خارج کرتا ہے۔

### (۷۴) سفوف معدہ

**ہوالشافی:** سنگدانہ مرغ، میٹھا سوڈا، نمک، کالی مرچ، سنڈھ ہر ایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ درد معدہ، ورم معدہ۔ گیس، تبخیر معدہ، قراقر معدہ کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** جن کے ہاتھ اور پاؤں سے تپش زیادہ ہو رہی ہو ان کے لیے بھی مفید ہے۔ چند روز استعمال جاری رکھنے کے بعد آرام آ جاتا ہے۔

## مرکبات سونا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۷۵) آب سلطانی (ماء الذہب)

**ہوالشافی:** سونا حسب ضرورت، تیزاب شورہ ۳ حصہ، تیزاب نمک ۴ حصہ

**ترکیب تیاری:** دونوں تیزابوں کو کسی کھلے منہ والی بوتل شیشی میں ملا دیں اور شیشی کا منہ کھلا رہنے دیں۔ جب کچھ گیس سا خارج ہو جائے، تو پھر سونا اس محلول میں ڈال دیں۔ کچھ دن

پڑا رہنے دیں۔ کسی چیز سے محلول کو ہلاتے رہیں۔ سونا محلول میں حل ہو کر غائب ہو جائے گا۔ پھر اس محلول میں ۳ گنا پانی ملا دیں بس آب سلطانی ماءالذہب تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے' محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مقوی باہ' ضعف اعصاب جسم میں توانائی حرارت غریزی کو بڑھاتا ہے۔

## مرکبات صنوبر: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۷۶) جوشاندہ برائے گلہ

**ھوالشافی:** برگ صنوبر ۳ ماشہ (درخت چیڑ)' تیزپات ۳ ماشہ
**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کو ۱½ کپ پانی میں جوش یہاں تک دیں کہ ایک کپ پانی رہ جائے۔
**ترکیب استعمال:** جوشاندہ کو پی کر غرارے کریں۔
**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ گلے کے درد اور پھیپھڑے کے زخم کے لیے مفید ہے۔

### (۷۷) دھونی مدر حیض

**ھوالشافی:** برگ صنوبر ۳ ماشہ' تیزپات ۳ ماشہ' رائی ۳ ماشہ
**ترکیب استعمال:** حیض کو جاری کرنے کے لیے رحم میں دھونی دینی چاہیے۔ اس سے حیض جاری ہو جاتا ہے۔

## مرکبات عقرقرحا: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۷۸) حب عقرقرحا

**ھوالشافی:** عقرقرحا ۲½ تولہ' مغز بادام ۴ تولہ' جوزبوا ۱½ تولہ' اسگندناگوری ۱½ تولہ نخود بریاں ۴





تولہ' تخم قنب ۶ ماشہ' سبوس اسپغول ۲ تولہ
**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر شہد میں حبوب بنالیں۔
**مقدار خوراک:** جریان و احتلام کے لیے ایک حب صبح و شام ہمراہ دودھ امساک کے لیے دو گھنٹہ قبل جماع ہمراہ دودھ دیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ جریان' احتلام سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔ ممسک بے نظیر ہے۔

### (۷۹) سفوف عقرقرحا

**ھوالشافی:** عقرقرحا ۱ تولہ' زرد چوب ۱ تولہ' مالکنگنی ۱ تولہ
**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ روزانہ صبح و شام ہمراہ دودھ۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ جریان' احتلام' سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۸۰) حب مقوی باہ

**ھوالشافی:** عقرقرحا ۱ تولہ' فلفل دراز ۱ تولہ' فلفل سیاہ ۱ تولہ' زنجبیل ۱ تولہ' اذراقی مدبر ایک تولہ' زعفران ۴ ماشہ' افیون ۳ ماشہ' مویز منقیٰ ۵ تولہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر مدبر منقیٰ ملا کر حبوب بقدر نخود بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ دودھ نیم گرم صبح و شام کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ مقوی باہ' جریان' احتلام' سرعت انزال' وجع المفاصل' فالج' نزلہ' رعشہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۸۱) برائے لکنت

**ھوالشافی:** عقرقرحا' نوشادر' مرچ سیاہ ہر ایک ہموزن
**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال**: بوقت ضرورت ۱ ماشہ کی مقدار میں زبان پر مالش کریں۔ ایسی ہی دن میں تین بار ہمراہ قہوہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ لکنت زبان کھانسی کے لیے مفید ہے۔

**(۸۲) برائے درد دانت**

**ھوالشافی**: عقرقرحا، لونگ ہموزن

**ترکیب تیاری**: باریک سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال**: مسوڑوں پر لگائیں۔ فوراً درد غائب ہو جائے گا۔

## مرکبات عودبلسان: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

**(۸۳) سفوف ھاضم**

**ھوالشافی**: عودبلسان، پودینہ، سنڈھ، کالی مرچ، نوشادر ہموزن

**ترکیب تیاری**: تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مقوی معدہ، گیس تبخیر کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات غافث مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

**(۸۴) شربت مصفی خون**

**ھوالشافی**: گل غافث ۳ تولہ، افسنتین ۲ تولہ، ملٹھی گل ایک تولہ، سرخ ۲ تولہ، عشبہ ا تولہ، چرائتہ ایک تولہ، عناب ۶۰ گرام، چینی ۳ پاؤ

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کو رات ایک کلو پانی میں بھگو دیں۔ صبح پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۱/۲ کلو رہ جائے پُن کر چینی ملالیں۔ اور شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔

**مقدار خوراک**: میں ایک تا دو چمچ صبح و شام۔



**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مصفی خون، پھوڑے پھنسی، خارش، داد، چنبل، کھجلی، وائرس، ھیپاٹائٹس B اور C کو ٹھیک کرنے کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کالی زیری: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

**(۸۵) سفوف گلٹی**

**ھوالشافی**: کالی زیری ا پاؤ، مولی کا پانی ۲ کلو

**ترکیب تیاری**: کالی زیری کو کسی کڑاہی کے برتن میں ڈال کر مولی کا پانی ڈال دیں۔ ہلکی آنچ پر پکائیں۔ یہاں تک کہ پانی خشک ہو جائے۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی تا ۱ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ گلٹیاں، رسولیاں، خاص کر عورتوں کو پستان پر جو گلٹی ہوتی ہے اس کے لیے بے حد مفید ہے۔ مجرب ہے۔

**نوٹ**! اس کے ہمراہ دیسی گھی ضرور دیں۔

## مرکبات کباب چینی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

**(۸۶)**

**ھوالشافی**: کباب چینی ۲ تولہ، دار چینی ۲ تولہ، رائی ۲ تولہ، عاقرقرحا ا تولہ، مصطگی رومی ا تولہ

**ترکیب تیاری**: تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ا ماشہ، صبح و شام ہمراہ دودھ نیم گرم

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ کمی انتشار، قوت اعضاء رئیسہ، سرعت انزال، ممسک ہے، ایک گھنٹہ قبل از جماع۔

### (۸۷) **جوشاندہ گلہ بیٹھ جانے پر**

**ھوالشافی:** کباب چینی ۳ ماشہ' خولنجان ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** ایک کپ پانی میں ادویہ کو جوش دیں۔

**مقدار خوراک:** جوشاندہ پن کر پئیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ گلے بیٹھ جانے' درد گلہ' کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کٹائی خورد

### (۸۸) **جوشاندہ عضلاتی (خشک) دمہ**

**ھوالشافی:** کٹائی خورد بیخ ۳ ماشہ' کالی مرچ ۷ دانہ' شہد حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کا جوشاندہ بنا کر شہد ملا کر نوش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ مریض کی غلیظ بلغم کو رقیق کر کے خارج کرتا ہے۔ پیٹ کے کیڑے مارتا ہے۔ سکے ہوئے پستانوں پر اس کا لیپ کرنے سے دوبارہ اصل حالت پر لے آتا ہے۔

## مرکبات کچور: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۸۹) **سفوف ھاضم**

**ھوالشافی:** کچور ۵ تولہ' سنڈھ ۲ تولہ' فلفل دراز ۲ تولہ' زیرہ سفید ا تولہ' سونف ۲ تولہ' نوشادر ۶ ماشہ' کالا نمک ا تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ تا ۲ ماشہ ہمراہ تازہ پانی

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ درد معدہ' گیس' تبخیر معدہ' قے' ابکائی کے لیے مفید ہے۔



## مرکبات گگرونده' گگڑ چھڈی): مزاج غدی عضلاتی

### (۹۰) **سفوف بواسیر**

**ھوالشافی:** گگرونده تازہ' کالی مرچ رسونت ہر ایک تولہ' چاکسو ۲ تولہ' پھٹکڑی سفید ا تولہ۔

**ترکیب تیاری:** گگرونده تازہ کو پانی نکال کر مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر کھرل کریں۔ گگروند کا پانی تقریباً (½ پاؤ) یہاں تک کھرل کریں کہ پانی ختم ہو جائے۔ سفوف بواسیر تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ' صبح نہار منہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ بواسیر ریحی اور خونی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کندر: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۹۱) **روغن وجع المفاصل**

**ھوالشافی:** کندر ۲ تولہ' روغن زیتون ۵ تولہ' شہد ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** کندر کا سفوف بنا کر روغن اور شہد میں اچھی طرح ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام درد پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی' وجع المفاصل' درد کمر کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کوڑ (کالی کٹکی) مزاج غدی عضلاتی

### (۹۲) **دوائے بخار سفوف کوڑ**

**ھوالشافی:** کوڑ ا تولہ' افسنتین ا تولہ' گلو خشک ا تولہ' مغز کرنجوہ ا تولہ' فلفل دراز ۶ ماشہ' فلفل سیاہ ۶ ماشہ' میٹھا سوڈا ۱۶ ماشہ' شورہ قلمی ۶ ماشہ' کشتہ گودنتی ۴ ماشہ' شاہترہ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ جملہ حمیات میں مفید ہے۔

### (۹۳) روغن فالج

**ھوالشافی**: کوڑ‘لونگ‘جوز بوا ہر ایک ۶ ماشہ برگ عشر (آک کے پتے) ۱۵ عدد‘برگ بید انجیر (ارنڈ) ۱۵ عدد‘روغن کنجد اکلو

**ترکیب تیاری**: جملہ اجزاء کو کوفتہ بیختہ روغن کنجد میں ملا کر آگ پر رکھیں جل جانے پر چھان کر روغن کو محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال**: بوقت ضرورت عضو ماؤف پر روغن مذکورہ کی مالش کریں اور ہوا سے محفوظ رکھیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ وجع المفاصل‘فالج‘رعشہ‘لقوہ‘کزاز میں مفید ہے۔

## مرکبات گندھک: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۹۴) حب نزلہ دائمی

**ھوالشافی**: گندھک آملہ سار‘پارہ‘فلفل سیاہ‘تخم جوز ماثل ہموزن

**ترکیب تیاری**: اول پارہ اور گندھک کی کجلی بنائیں۔ یہاں تک کھرل کریں کہ چمک باقی نہ رہے بعدازاں اس میں تخم جوز ماثل اور فلفل سیاہ کا سفوف ملا کر کھرل کریں۔ حب بقدر سیاہ مرچ بنائیں۔

**مقدار خوراک**: ایک حب ہمراہ عرق گاؤزبان صبح وشام کھلائیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے‘نزلہ دائمی کے لیے مفید ہے۔

### (۹۵) اکسیر تشنج

**ھوالشافی**: گندھک آملہ سار ا تولہ‘پارہ مصفیٰ ا تولہ‘قرفہ ا تولہ‘قرنفل ا تولہ‘جوز بوا ا تولہ‘ بسباسہ ا تولہ‘زعفران ا تولہ۔

**ترکیب تیاری**: اول سیماب (پارہ) اور گندھک کی کجلی بنائیں۔ یہاں تک کھرل کریں



کہ چمک باقی نہ رہے۔ بعدازاں باقی ادویہ کو حسب دستور سفوف بنا کر اس میں ملائیں اور خوب کھرل کر کے محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک**: ارتی ہمراہ شوربہ گوشت بکرا‘یا یخنی بٹیرا و کبوتر یا مرغ کھلائیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ تشنج‘فالج‘لقوہ‘رعشہ‘صرع‘کزاز استرخا وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات گوشت چڑیا: مزاج غدی عضلاتی

### (۹۶) حب مقوی باہ

**ھوالشافی**: گوشت چڑیا ا عدد‘شنگرف ا تولہ‘دیسی گھی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری**: ایک عدد چڑیا نر کو مصفا کر کے ا تولہ شنگرف کو اس کے اندر رکھ کر محفوظ کر لیں۔ بیسن کے آٹا سے اس پر اچھی طرح لیپ کریں۔ جب خشک ہو جائے۔ پھر دیسی گھی میں بھون لیں۔ بعدازاں دونوں کو اچھی طرح کھرل کر کے محفوظ کر لیں۔ حب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک**: ایک حب کھانے کے بعد ایک حب رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات**: میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک باہ‘فالج‘لقوہ‘سرعت انزال کیلئے مفید ہے۔

**نوٹ**! بلغمی مزاج والوں کے لیے مفید ہے۔

### (۹۷) شافہ معین حمل

**ھوالشافی**: مغز سر کنجشک نر ا عدد‘شہد حسب ضرورت

**ترکیب تیاری**: مغز کو اچھی طرح کھرل کر کے شہد ملا لیں۔ شافہ بنا کر اندام نہانی میں چند منٹ کے لیے رکھیں۔ بعدازاں نکالے کے بعد مباشرت کریں۔ فوائد معین حمل ہے۔

## مرکبات لٹوکری: مزاج غدی عضلاتی گرم خشک)

### (۹۸) لٹوکری (جل دھنیا)

### روغن جل دھنیا) برائے چنبل دھدر

**ھوالشافی**: لٹوکری (جل دھنیا) ۲ تولہ‘روغن تارامیرا ۳۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** لٹوکری کو روغن میں اچھی طرح کھرل کریں اور محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر لگائیں۔صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں چنبل' دھدر' خارش کے لیے مفید ہے۔طلا عضو تناسل کے لیے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔کجی اور کمزوری عضو کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات مرچ سرخ: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۹۹) برائے زبان بند

**ھوالشافی:** سرخ مرچ' رائی ہموزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** اگر زبان خشکی سردی یا تری کی وجہ سے پھول گئی ہو۔تو اس کو اس سفوف کو زبان پر ملیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔بندش زبان' ہیضہ' کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۰) حب تریاق دمہ بلغمی

**ھوالشافی:** مرچ سرخ' گوداتمہ ہموزن

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا کر حب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ لونگ دارچینی۔

### (۱۰۱) اکسیر مصفیٰ

**ھوالشافی:** شنگرف' سرخ مرچ ہموزن

**ترکیب تیاری:** پہلے شنگرف کو اچھی طرح بشکل سرمہ تیار کرلیں۔ بعد ازاں مرچ ملا کر کھرل کریں۔حب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔داد، چنبل، خارش، مقوی باہ کیلئے بھی مفید ہے۔



### (۱۰۲) مقوی باہ

**ھوالشافی:** سم الفار ۱ماشہ' مرچ سرخ ۱۲تولہ

**ترکیب تیاری:** سم الفار کو اچھی طرح کھرل کر کے سرخ مرچ کے ساتھ مسلسل ایک دو گھنٹہ کھرل کریں۔حب بقدر سیاہ مرچ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام بعد از غذا

**نوٹ!** اس کے ساتھ دیسی گھی کا استعمال ضرور کریں۔یہ تمام مرکبات افعال واثرات میں غدی عضلاتی ہیں۔جو کہ اعصابی' اور عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات مروڑ پھلی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۰۳) جوشاندہ ملیریا بخار

**ھوالشافی:** مروڑ پھلی ۳ماشہ' چرائتہ ۳ماشہ

**ترکیب تیاری:** ½ اکپ پانی کو جوش دیں کہ ایک کپ رہ جائے۔تو پن کر پئیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ملیریا بخار' رگی دردوں' اپھارہ' نفخ پیٹ درد کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۴) روغن درد قولنج

**ھوالشافی:** مروڑ پھلی ۵تولہ' کسٹرائل ۱۰تولہ

**ترکیب تیاری:** مروڑ پھلی کا سفوف بنا کر کسٹرائل میں ملادیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو چمچ صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔درد قولنج اس کے استعمال کرنے سے سدے بڑی آسانی سے خارج ہوجاتے ہیں۔کان درد کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات مصطگی رومی: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۰۵) حب شب رنگین

**ھوالشافی:** مصطگی رومی ۲ تولہ، زعفران ا تولہ، شنگرف ا تولہ، سہاگہ خام ا تولہ، گوند کیکرا تولہ۔

**ترکیب تیاری:** اول شنگرف کو اچھی طرح یہاں تک کھرل کریں کہ چمک باقی نہ رہے۔ بعد ازاں مصطگی رومی کو باقی ادویہ کا سفوف بنا کر باہم ملا لیں۔ حب نخودی بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک مقوی باہ، سرعت انزال، احتلام، جریان، نزلہ زکام، دیگر اعصابی اور عضلاتی علامات کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۶) سفوف اکسیر جگر شیریں

**ھوالشافی:** مصطگی رومی ۵ تولہ، بادیان ۵ تولہ، انیسون ۵ تولہ، پودینہ ۵ تولہ، فلفل سیاہ ۳ تولہ، الائچی سبز ۳ تولہ، چینی اکلو

**ترکیب تیاری:** اول مصطگی کو اچھی طرح کھرل کے مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر باہم ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** اماشہ تا ۳ ماشہ صبح و شام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ ورم جگر، ورم معدہ، درد معدہ، اپھارہ، نفع تقطیر البول، سوزاک کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۷) حب مقوی باہ

**ھوالشافی:** مصطگی رومی ا تولہ، ریگ ماہی ا تولہ، دارچینی ا تولہ، کباب چینی ا تولہ، خولنجاں ا تولہ، عاقرقرحا ا تولہ، زعفران ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان کر حب بقدر نخود بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** دو حب رات کو سوتے وقت ½ کلو نیم گرم دودھ ہمراہ پلائیں۔



**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ محرک قوت باہ، فالج، لقوہ، وجع المفاصل، دیگر اعصابی اور عضلاتی امراض علامات کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات ملیم مزاج: غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۰۸) نسوار کرم دماغ

**ھوالشافی:** ملیم ۵ تولہ، بندال ڈوڈا ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** بوقت ضرورت نسوار سونگائیں۔ دن میں کئی بار یہ عمل دہرائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ نسوار لینے سے دماغ کے کیڑے بذریعہ ناک خارج ہو جائیں گے۔ ان دونوں ادویہ کا پانی بھی نکال کر ناک میں ٹپکائیں۔

## مرکبات میتھی: غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۰۹) سفوف شوگر

**ھوالشافی:** بیج میتھی، کلونجی، رائی، ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** اماشہ صبح دوپہر شام (ہمراہ پانی) بعد از غذا

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ اعصابی شوگر، سلسل بول، وجع المفاصل، دیگر اعصابی اور عضلاتی مرض و علامات کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات ہرن کھری: مزاج غدی عضلاتی (گرم خشک)

### (۱۱۰) سفوف مصفیٰ خون

**ھوالشافی:** ہرن کھری، منڈی بوٹی، مرچ سیاہ ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔
مصفی خون، خارش، جذام، آتشک کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۱۱۱) عرق مصفی خون

**هوالشافی:** ہرن کھری ۱۰ تولہ، عشبہ ولایتی ۵ تولہ، منڈی بوٹی ۵ تولہ، سرکہ پھوکہ ۱۰ تولہ، شاہترہ ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے عرق کشید کریں۔

**مقدار خوراک:** روزانہ ۵ تولہ عرق صبح و شام پلائیں۔ روغن گاؤ کثرت سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ جذام، آتشک، خارش جسم کا سیاہی مائل ہو جانے، فساد خون، برص دمامیل کے لیے مفید ہے۔

### (۱۱۲) ہرن کشتہ چاندی مقوی

**هوالشافی:** ہرن کھری ایک پاؤ، برادہ چاندی ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** برادہ چاندی کو ہرن کھری کے نغدہ میں رکھ کر ۱۵ تا ۲۰ کلو اوپلوں کی ہوا سے بچا کر آگ دیں۔ اسی طرح یہ عمل سہ بار دہرائیں۔

**فوائد:** مقوی باہ اور امساک کے لیے بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ چاول ہمراہ دودھ گھی۔ شام ۶ بجے روزانہ ایک تا دو ہفتہ کورس کافی ہے۔



# غدی عضلاتی مرکبات فارماکوپیا صابر ملتانیؒ

## علاج بالغذا

### غدی عضلاتی غذائیں

**صبح:** مغز اخروٹ، بادام خوبانی کھا کر دیسی اجوائن پودینہ کا قہوہ،

**دوپہر:** میتھی کا ساگ، سرسوں کا ساگ، پالک گوشت، دال مسور، ثابت مسور، چنے کا شوربا ان میں سے کوئی سالن پکا کر کھا سکتے ہیں۔

**رات:** یہی سالن کھا سکتے ہیں۔ بعد از غذا دیسی اجوائن پودینہ کا قہوہ

### (۱۱۳) غدی عضلاتی محرک

**هوالشافی:** اجوائن دیسی ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** ہیں محرک غدد، محلل عضلات مسکن غدد ہے۔ معدہ امعاء کے درد، بے چینی، ریاح شکم نیز عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۱۴) غدی عضلاتی شدید

**هوالشافی:** اجوائن دیسی ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ، تیزپات ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ معدہ امعاء کی درد،

ریاح شکم، قے۔ بلڈلو، دیگر عضلاتی مراض وعلامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۵) غدی عضلاتی ملین

**ھوالشافی:** دیسی اجوائن ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ، تیزپات ۴ تولہ، گندھک آملہ سار ۱۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ یورک ایسڈ کی زیادتی، خونی پیچش، قولنج، رعشہ، تحجر مفاصل، گردہ مثانہ کی پتھریاں، داد چنبل، خارش، مدرحیض کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۶) غدی عضلاتی مسہل

**ھوالشافی:** اجوائن دیسی ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ، تیزپات ۴ تولہ، گندھک آملہ سار ۱۲ تولہ، مغز جمال گوٹہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے جمال گوٹہ کو خوب اچھی طرح باریک پیس لیں۔ مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ تا دو گولی ہمراہ آب تازہ یا چائے۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بے ضرر مسہل ہے، قبض، درد قولنج، ریحی دردوں، بیرونی طور پر داد، خارش چنبل اور پھوڑے پھنسی پر تیل میں ملا کر لگانے سے فوراً شفا دکھاتی ہے۔ ویزلین میں بھی ملا کر لگا سکتے ہیں۔ دیگر عضلاتی تحریک کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** اگر غلطی سے زیادہ مقدار میں کھالیا جائے اور سمی علامات ظاہر ہوں تو دست زیادہ آنے لگیں اور پیٹ میں مروڑ اور گھبراہٹ ہو تو ایسی صورتوں میں گوند کتیرا یا اسبغول چھلکا آب تازہ کے ہمراہ دیں دو تین خوراک سے آرام ہو جائے گا۔



## (۱۱۷) غدی عضلاتی تریاق

**ھوالشافی:** مرچ سرخ ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ، سم الفار ۱ ماشہ

**ترکیب تیاری:** اول سم الفار کو نہایت بمثل سرمہ باریک پیس لیں پھر مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر سم الفار کو ملالیں حب بقدر نخودی بنالیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محل عضلات، مسکن اعصاب یہ دوا تمام غدی عضلاتی ادویات سے فوری اثر ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی معدہ وامعاء ہے۔ ہیضہ جیسی موذی مرض کے لیے تریاق ہے۔ یہ دوا ہیضہ کے مریض کو پندرہ پندرہ منٹ بعد قہوہ سے دینی چاہیے جس طرح دوا کا وقفہ کم سے کم کیا جاتا ہے اس طرح دوا کی مقدار خوراک دگنی کر دیں صرف تیسری خوراک سے ہیضہ کی تمام علامات ختم ہو کر صحت کامل ہو جاتی ہے۔ کاسر ریاح ہے۔ ایسے مریض جو کسی وجہ سے بولنا بند ہو چکے ہوں ان کے لیے اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے اسکا زبان پر ملنا، اور کھلانا ضروری ہے۔ گلے کو صاف کرتی ہے باؤلے کتے کے کاٹے ہوئے مقام پر لگانے سے شفا ہوتی ہے۔ اور کھلانے کے لیے ہر پندرہ پندرہ منٹ کے بعد دوا دیں ہمراہ قہوہ یا جس طریقہ سے مریض دوا کھا سکتا ہو۔ آب حیات ثابت ہوگی، جامع الفوائد کے حامل دوا ہے۔ اعصابی وعضلاتی تمام علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۸) غدی عضلاتی اکسیر

**ھوالشافی:** جس کو کیمیائے حیات کہتے ہیں آیورویدک میں اس کو رسائن کہتے ہیں ایسی دوا جس سے جوانی واپس آجائے۔ اس دوا میں تین خوبیاں لازماً پائی جاتی ہیں۔

(۱) دائمی اثر (۲) جاذب (۳) برقی اثر

(۱) دائمی اثر سے مراد یہ ہے کہ استعمال کے بعد اس کا اثر فوراً ختم نہ ہو جائے بلکہ کافی مدت تک اس کا اثر جسم میں جاری رہے۔

(۲) جاذب کا مقصد یہ ہے کہ دوا استعمال کے بعد فوراً جسم میں خود جذب ہو جائے اور خون و رطوبت اپنی طرف جذب کرنے کے ساتھ ساتھ جزو بدن بنانے کی

کوشش کرے۔

(۳) برقی اثر کی صورت یہ ہے کہ وہ اپنے اثرات سے جسم میں برقی رو جاری کر دے۔ نیز اپنے اثر میں برق رفتار ہوتا کہ خلیات میں دور تک پہنچ سکیں اگر دوا میں تینوں خوبیاں نہ ہوں بلکہ صرف ایک یا دو پائی جائیں تو اس میں باقی پیدا کرنی چاہئیں۔ پھر وہ اکسیر کہلانی کی مستحق ہے۔ ورنہ یونہی کسی دوا کا نام اکسیر رکھ دینا فن سے جہالت کہا جائے گا۔

(۱۱۹)

**ھوالشافی:** پارہ ا تولہ، گندھک آملہ سارے تولہ

**ترکیب تیاری:** پارہ اور گندھک کو اس قدر کھرل کریں کہ سرمہ کی طرح سیاہ رنگ ہو جائے بس اکسیر تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی تا ۴ رتی ہمراہ آب تازہ یا چائے دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ مقوی بدن دافع امراض بلغمی، سوداوی، پرانے اسہال، مصفی خون، مقوی باہ، آتشک، جذام، قروح خبیثہ، خارش، چنبل، داد، رعشہ، فالج، لقوہ، دمہ، ذکاوت حس، احتلام کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** جس دوا میں یہ اکسیر ملا دی جائے اس کے اثرات کو بیس گنا بڑھا دیتی ہے۔ اگر غدی عضلاتی ملین یا مسہل کے ساتھ ملا کر دی جائے تو مندرجہ بالا علامات کو چند دن میں ہمیشہ کے لیے ختم کر دیتی ہے۔

## (۱۲۰) غدی عضلاتی مقوی جوارش

**ھوالشافی:** مربہ آملہ خشک ۱۰ تولہ، زنجبیل، پودینہ، اجوائن دیسی، فلفل سیاہ، مصطگی رومی، فلفل دراز، عقرقرحا، بادیان، زیرہ سیاہ ہر ایک ۲½ تولہ، زعفران ۹ ماشہ، چینی ۱½ کلو یا شہد ۱½ کلو

**ترکیب تیاری:** اول مربہ آملہ کو کوٹ لیں پھر تمام ادویات کا سفوف بنا کر اس میں ملا لیں چینی یا شہد کے قوام بنا کر سفوف ملا لیں بس جوارش مقوی تیار ہے۔



**مقدار خوراک:** ٦ ماشہ تا ا تولہ صبح و شام بعد از غذا۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ جگر کے لیے بے حد مقوی و محرک ہے مقوی معدہ و امعاء ہے، منہ سے بدبو کا آنا بوجہ خرابی ہضم پیشاب کی زیادتی، پتھری گردہ مثانہ، ریح گردہ درد، بواسیر بادی، اسہال مزمنہ دیگر عضلاتی تحریک کی ہر مرض و علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۲۱) غدی عضلاتی روغن وجع المفاصل

**ھوالشافی:** روغن تارپین ۱۴ تولہ، روغن لونگ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** روغنیات کو اچھی طرح ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** حسب ضرورت

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ وجع المفاصل درد نمونہ، درد دانت، کان کے لیے مفید ہے۔

## (۱۲۲) غدی عضلاتی سرمہ، کحل، کاجل۔

**ھوالشافی:** مامیراں چینی ا تولہ، مغزنیم ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دونوں کو علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے پھر دونوں کو اچھی طرح کھرل کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح و شام سلائی سے آنکھ میں لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ آنکھ کی سرخی، خارش، دھند جالا کے لیے مفید ہے۔

## (۱۲۳) سرمہ برائے کالا موتیا

**ھوالشافی:** انزروت ا تولہ، مینگنی سانڈہ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں کو سرمہ کی طرح علیحدہ علیحدہ باریک کر کے آپس میں ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** سلائی سے آنکھوں میں ڈالیں۔

### (۱۲۴) چٹنی مقوی جگر اور مولد خون

**هوالشافی:** امبی خام آم ۲ کلو، کشمش ½ پاؤ، سرکہ ۱ کلو، ادرک ½ پاؤ، گڑ یا چینی ½۲ کلو، نمک مرچ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** اول امبی آم کو کاٹ کر پانی میں پکائیں۔ جب اچھی طرح گل جائے تو اتار کر پن لیں پھر سرکہ اور گڑ یا چینی ملا کر آگ پر رکھیں جب اچھی طرح پک جائے تو اتار کر پن لیں۔ اور امبی والے پانی میں ملا دیں۔ پھر کشمش اور ادرک کو ملا کر کوٹ لیں، امبی اور گڑ والے پانی میں ملا کر آگ پر رکھیں جب قوام گاڑھا ہو جائے تو اتار لیں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ تا ۵ تولہ کھانے کے بعد

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ جگر کو تقویت دینے کے لیے بہترین غذائے دوا ہے۔ ہاضم بواسیر بادی، تبخیر معدہ کیلئے مفید ہے۔

### (۱۲۵) دوائے مقوی جگر و مولد خون

**هوالشافی:** ہیرا کسیس ۱ تولہ، سنڈھ ۵ تولہ، نوشادر ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح و شام بعد از غذا ہمراہ آب نیم گرم

**افعال و اثرات:** میں غدی محرک محلل عضلاتی، مسکن اعصابی ہے۔ مقوی جگر و مولد خون، ہاضم و ملین، دافع ریاح و بلغم، عظم جگر و طحال، کمی خون، تنگی نفس کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۶) غدی عضلاتی جوشاندہ (مجرب المجرب ہے)

**هوالشافی:** دیسی اجوائن ۳ ماشہ، تیز پات ۳ ماشہ، پودینہ ۳ ماشہ، کالا نمک ۱ ماشہ

**ترکیب تیاری:** ½ کلو پانی میں سب کو ڈال کر یہاں تک جوش دیں۔ کہ پانی نصف رہ جائے پن کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ، صبح و شام بعد از غذا پلائیں۔



**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ گلے کا درد، پیٹ کا درد، قے، ابکائی، متلی، کثرت بول، نزلہ زکام کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۷) غدی عضلاتی اکسیر بواسیر

**هوالشافی:** پارہ ۱ تولہ، گندھک آملہ سار ۷ تولہ، پوست ریٹھہ، مغز گھیکوار ۱ پاؤ

**ترکیب تیاری:** اول پارہ اور گندھک کی کجلی تیار کریں۔ یہاں تک کھرل کریں کہ چمک باقی نہ رہے سرمہ کی مانند سیاہی ہو جائے پھر اس میں مغز گھیکوار کو میں تھوڑا تھوڑا کر کے یہاں تک کھرل کریں کہ گھیکوار ختم ہو جائے بعد ازاں ریٹھہ کا سفوف بنا کر اس اکسیر میں ملا دیں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ تا دو حب ہمراہ آب تازہ دن میں ۳ بار دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ بواسیر خونی و بادی خرابی خون، خارش، داد چنبل کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۸) غدی عضلاتی طلاء

**هوالشافی:** روغن جمال گوٹہ ۱ تولہ، روغن اجوائن ۳ تولہ، روغن رائی ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** روغنیات اچھی طرح ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** عضو کا حشفہ اور نیچے کا حصہ چھوڑ کر عضو کے اوپر چند بوند لے کر مالش کریں۔

**نوٹ!** پہلے دو تین دن قلیل مقدار میں لگائیں کیونکہ دوا بہت تیز ہے۔ زیادہ لگانے سے زخم بن جاتے ہیں اور آدمی چلنے پھرنے کے قابل نہیں رہتا۔ احتیاط بہت ضروری ہے جب دانے نکل آئیں تو لگانا ختم کر دیں۔ دیسی گھی یا ڈالڈا گھی۔ یا مکھن عضو پر لگائیں۔ یہ عمل دو تین مرتبہ کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ جلق، اغلام بازی، عضو کی کجی کمزوری، لاغری کے لیے مفید ہے۔ اس کے علاوہ داد چنبل، خارش کے لیے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

**نوٹ!** خارش کے لیے طلاء احصہ' تیل سرسوں ۳ حصہ میں ملا کر تیار کر لیں۔

## (۱۲۹) حب احتباس الطمث (حیض کا بند ہو جانا)

**ھوالشافی:** ابہل ۴ تولہ' رائی ۲ تولہ' مرکی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو حب صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ یا آب تازہ دیں

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بندش حیض' بڑھا ہوا پیٹ حم و پیٹ کی رسولیاں' موٹاپا' وجع المفاصل' ضعف رحم' سلابت رحم' اختناق الرحم' کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۱۳۰) تریاق معدہ و امعاء

**ھوالشافی:** گندھک آملہ سار ۲ تولہ' اجوائن دیسی ۴ تولہ' پودینہ ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ تا دو ماشہ ہمراہ آب نیم گرم۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات و مسکن اعصاب ہے۔ درد معدہ و امعاء قے' متلی' ابکائی' اسہال کہنہ یورک ایسڈ کی زیادتی' ریاح شکم خارش' مصفی خون دافع نزلہ زکام کے لیے مفید ہے۔

## (۱۳۱) غدی عضلاتی ہاضم

**ھوالشافی:** نوشادر ٹھیکری ا تولہ' نمک خوردنی ۳ تولہ' انزروت ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ دن میں چار مرتبہ ہمراہ آب نیم گرم۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات' مسکن اعصاب ہے۔ شکم درد' ریاح' جسم کی ترشی و تیزابیت ہاضمہ کی خرابی کے لیے مفید ہے۔



## (۱۳۲) سفوف تریاق گوشت خورہ

**ھوالشافی:** اسفنج سوختہ ۳ تولہ' سیپ سوختہ ۶ تولہ' مرکی ۳ تولہ' فلفل گرد ا تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کا سفوف بنا کر اسفنج سوختہ اور سیپ میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**ترکیب استعمال:** یہی سفوف دانتوں کو بذریعہ برش یا مسواک لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد' محلل عضلات' مسکن اعصاب ہے۔ ماس خورہ کے لیے تریاق ہے۔ دانتوں سے خون آنا درد' پیپ آنا' دانتوں کا ہلنا کیلئے مفید ہے۔

## (۱۳۳) حب عرق النساء

**ھوالشافی:** اسپند ا تولہ' سورنجان شیریں ا تولہ' ست مصبر ا تولہ

**ترکیب تیاری:** ست مصبر' ایک چھٹانک مصبر لے کر باریک کر لیں اس کو کسی قلعی دار برتن میں ڈال کر اس میں تین چھٹانک پانی ڈال دیں اور خوب ہلا کر چوبیس گھنٹے پڑا رہتے دیں کبھی کبھی ہلاتے رہیں اس کے بعد پانی کو مقطر کر کے قلعی دار برتن میں آگ پر خشک کر لیں بس ست مصبر تیار ہے۔ باقی ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں۔ حبّ بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب ہر دو گھنٹہ بعد اس سے پاخانے آتے ہیں جب درد میں آفاقہ ہو جائے تو وقفہ دوائی بڑھا دیں۔ اگر درد میں شدت زیادہ ہو تو حب بھی تعداد میں زیادہ دیں۔ خواہ ایک وقت میں چار جب کیوں نہ دینی پڑیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ عرق النساء اور کہلوں کے درد' نقرسی دردیں نزلہ زکام' قبض' ریاح شکم پیٹ کا بڑھ جانا کے لیے مفید ہے۔

## (۱۳۴) دوائے دمہ کلوی

**ھوالشافی:** نمک خوردنی ۴ تولہ' نمک مدار ۲ تولہ' نمک سیاہ ۲ تولہ' نمک تمباکو ۴ تولہ' گندھک آملہ سار ۴ تولہ' فلفل سیاہ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے نمک تیار کرلیں باقی ادویہ کا سفوف بنا کر ملا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۲رتی تا ۴رتی ہمراہ آب تازہ دیں۔ قے لانے کے لیے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ دمہ کلوی کھانسی' نزلہ زکام کے لیے مفید ہے۔
اگر قبض ہو تو غدی عضلاتی مسہل کا استعمال کرائیں۔

## (۱۳۵) روغن اوجاع

**ھوالشافی:** روغن کنجد (تل) ۱۰ تولہ' رتن جوت ۵ تولہ' روغن تارپین ½۲ تولہ' کافور ¼۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** اول روغن کنجد میں رتن جوت کو جوکوب کر کے جلا لیں اور روغن کو چھان کر محفوظ کرلیں روغن تارپین میں کافور حل کریں جب اچھی طرح حل ہو جائے تو دونوں کو اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے' ہر قسم کے جوڑوں کے درد کو فوری طور پر آرام آ جاتا ہے۔ تڑپتا ہوا مریض چند منٹ کے بعد آرام محسوس کرے گا۔ اگر ہڈی ٹوٹ جائے تو اس کو جوڑ کر مضبوطی سے باندھنے کے بعد اس روغن سے پٹی کو تر کردیں۔ اور تین چار روز تک تر رکھیں پھر کھول کر دیکھیں اگر ہڈی جڑ گئی ہو تو پھر روزانہ اس تیل کے ساتھ ہلکی ہلکی مالش کریں چند یوم میں ٹوٹی ہوئی ہڈی جڑ جاتی ہے۔ بشرطیکہ ہڈی کا جوڑ صحیح طور پر باندھا گیا ہو۔



# غدی اعصابی (گرم تر) مفردادویہ کے مرکبات

## مرکبات ادرک مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۱) روغن اوجاع (دردوں)

**ھوالشافی:** ادرک یا سنڈھ پوست ۵ تولہ' بیخ بید انجیر ۵ تولہ' قرنفل ٦ ماشہ' اسپندا تولہ' دارچینی ا تولہ' لہسن ½ کلو' آب پیاز ۲ تولہ' زردی بیضہ مرغ ۲ عدد' روغن کنجد ۲۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ کر روغن کنجد میں ملا کر آگ پر رکھیں۔ سرخ ہونے پر زردی بیضہ مرغ ملائیں۔ جب سب چیزیں سیاہی پر آ جائیں تو آگ سے اتار کر سرد کریں اور چھان کر محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** روزانہ مقام ماؤف پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل' چوٹ کے لیے مفید ہے۔

### (۲) چٹنی درد کمر

**ھوالشافی:** ادرک ۳ ماشہ' کالی مرچ ۷ عدد' زیرہ سفید ا ماشہ' دھنیا خشک ا ماشہ

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ سے چٹنی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ صبح و شام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل درد کمر کے لیے مفید ہے۔

### (۳) حلوہ وجع المفاصل

**ھوالشافی:** ادرک ا پاؤ' دودھ خالص ۲ کلو' مغز بادام ۵ تولہ' مغز اخروٹ ۵ تولہ' مغز پستہ ۵ تولہ' چہار مغز ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** اول ادرک کو چھیل کر کوٹ لیں کہ لیوی سی بن جائے۔ بعد ازاں دودھ کو آہنی کڑاہی پر ڈال کر بمع ادرک کھویا بنائیں۔ جب کھویا تیار ہو جائے تو اسے دیسی گھی میں بھون لیں۔ یہاں تک کہ سرخ ہو جائے۔ مذکورہ مغزیات کا سفوف بنا کر کھویا میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ۵تولہ روزانہ ہے نہار منہ ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ وجع المفاصل نقرس درد کمر کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات ارنڈ مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴) روغن وجع المفاصل

**ھوالشافی:** تخم ارنڈ ۱۰ تولہ اسگند ناگوری ۱۰ تولہ جوز ماثل ۱۰ تولہ برگ مدار ۱۰ تولہ روغن کنجد ۲۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو جوکوب کر کے پانی دو سیر میں بوقت شب بھگو کر صبح جوش دیں کہ ایک تہائی رہنے پر اتار کر چھان کر لیں۔ اب اس میں روغن کنجد ملا کر آگ پر رکھیں۔ جب صرف روغن رہ جائے تو اتار کر چھان لیں اور محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل نقرس عرق النساء دائیں طرف کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** جوشاندہ کے فضلہ کو پیس کر حب بقدر دانہ مونگ بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

### (۵) روغن شاہی (بالوں کو سیاہ)

**ھوالشافی:** روغن ارنڈ روغن سرسوں روغن ناریل ہم وزن

**ترکیب تیاری:** روغنیات کو باہم ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح و شام سر پر لگا کر مساس کریں۔



**افعال و اثرات:** غدی اعصابی ہے۔ بالوں کو گھنا کرنے اور سفید بالوں کو سیاہ کرنے کے لیے تقریباً ایک سال کا کورس ہے۔

**نوٹ!** اس کے ساتھ غدی عضلاتی اغذیہ ادویہ کا کھلانا ضروری ہے۔

## مرکبات اڑوسہ مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶) شربت کھانسی

**ھوالشافی:** برگ بانسہ ۲۰ تولہ برگ گاؤزبان ۵ تولہ اصل السوس مقشر ½۲ تولہ پوست خشخاش ا تولہ خاکسی ۲ تولہ بادرنجبویہ ۲ تولہ نبات سفید ۳ پاؤ

**ترکیب تیاری:** حسب دستور شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ صبح و شام آب تازہ پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ شدید کھانسی نزلہ و زکام دم کشی کیلئے مفید ہے۔

### (۷) لعوق سعال

**ھوالشافی:** برگ بانسہ ۵ تولہ تخم کتان ۱۰ تولہ برگ گاؤزبان ۵ تولہ اصل السوس مقشر ۵ تولہ آب مصفی ۴ کلو نبات سفید ۳ کلو۔

**ترکیب تیاری:** تخم کتان اصل السوس کو جوکوب کر کے باقی اجزاء ملا کر حسب دستور لعوق تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۳ تا ۶ ماشہ صبح و شام آب تازہ میں حل کر کے پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ کھانسی اور نزلہ زکام امراض سینہ کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات اسگندھ ناگوری مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۸)

**ھوالشافی:** حب اسگندناگوری ا تولہ ستاور ا تولہ زنجبیل ا تولہ سورنجان شیریں ا تولہ بیخ طرخون ا تولہ مویز منقیٰ ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو حسب دستور کوٹ چھان کر ہمراہ آب کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام (بوقت خواب) ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل ریحی دردوں فالج، رعشہ کے لیے مفید ہے۔

## (۹) حب اسگندھ مرکب فلفلین وجع المفاصل

**ھوالشافی:** اسگندھ ناگوری ۱ تولہ، اذراقی مدبر ۶ ماشہ، فلفل اسود ۶ ماشہ، فلفل ابیض ۶ ماشہ، فلفل دراز ۶ ماشہ سورنجان شیریں ۱ تولہ، مویز منقیٰ ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر مویز منقیٰ ملا کر حب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح، شام ہمراہ آب تازہ یا کسی عرق مصفا خون کے ہمراہ دیں۔

## (۱۰) مسمن بدن

**ھوالشافی:** اسگندھ ناگوری، ستاور، زیرہ سفید، ملٹھی، سنڈھ ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ روزانہ صبح نہار منہ ہمراہ نیم گرم شیریں دودھ

**نوٹ!** دودھ کو شہد سے شیریں کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بدن کو فربہ چاک و چابند، خوبصورت، مغلظ منی، مولد منی، امساک کے لیے موزوں ہے۔

# مرکبات افتیمون مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

## (۱۱) شربت مالیخولیا

**ھوالشافی:** افتیمون، گل سرخ، گل گاؤزبان، گل نیلوفر، برگ ریحان، تخم کاسنی، تخم خیارین، تربد سفید مجوف غاریقون مغربی افسنتین رومی ہرایک ایک تولہ نبات سفید (چینی) ۱ کلو



**ترکیب تیاری:** حسب دستور شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲½ تولہ ہمراہ آب تازہ صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی مالیخولیا، مصفی خون دیگر غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریکات کے لیے مفید ہے

## (۱۲) ٹکور درد پتہ

**ھوالشافی:** افتیمون ۲ تولہ، گل کیسو ۲ تولہ، اجوائن خراسانی ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو ۲ کلو پانی میں رات کو بھگودیں یا بوقت ضرورت پانی میں جوش دیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر جوشاندہ نیم گرم ڈالیں۔ یا کسی تولیہ کو بھگو کر مقام درد پر رکھیں۔ یہ عمل مسلسل ۱۰ تا ۱۵ منٹ تک جاری رکھیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل، درد کمر، درد پتہ وجگر درد معدہ ورم کی وجہ سے ہو تو یہ ٹکور بہت ہی مفید پائی گئی ہے۔ مجرب المجرب ہے۔

**نوٹ!** کمی انتشار بوجہ سردی خشک یا گرمی خشکی کی وجہ سے نامکمل رہتی ہو تو اس کا روزانہ عضو تناسل پر جوشاندہ کا پانی ڈالنا مفید پایا گیا ہے۔ مجرب ہے۔

# مرکبات اگر مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

## (۱۳) دبید الورد: معجون ہیپاٹائٹس B اور C

**ھوالشافی:** اگر (عود ہندی، عود غرقی) تخم کثوث، مجیٹھ، سنبل الطیب، دانہ الائچی خورد، تخم کرفس، زروند طویل، تخم کاسنی، حب بلسان، اذخر مکی، قسط شیریں، گل غافث، اسارون، گل سرخ ایرانی، ہر ایک ہم وزن

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق تیار کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہیپاٹائٹس کی تمام اقسام کے لیے مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ورم جگر ومعدہ ہیپا ٹائٹس B اور C کیلئے مفید ہے۔

### (۱۴) منجن مطیب دھن

**ھوالشافی:** کالی مرچ ۶ ماشہ' زاج سفید بریاں ۲ تولہ' کتھ ا تولہ' دارچینی ا تولہ' لونگ ا تولہ'
عاقرقرحا ا تولہ

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو بشکل سرمہ پیس کر محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** کھانے کے بعد برش یا شہادت کی انگلی سے لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں عضلاتی غدی ہے۔مسوڑھوں کو مظبوط و توانا دانتوں کو صاف۔
دانتوں کو پانی ٹھنڈا گرم لگنے ماسخورہ دانت ہلتے اور بدبودھن کو دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات انیسوں (بادیان رومی) بچوں کے لیے

### (۱۵) سفوف اسہال

**ھوالشافی:** انیسوں (بادیان رومی) ۶ ماشہ' زرنباد ۶ ماشہ' سوڈا بائیکارب ۳ ماشہ' ریوند
خطائی ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی تا ۴ رتی یا حسب عمر عرق بادیان کے ہمراہ حل کر کے تین بار پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔اسہال اور خونی پاخانہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات اسطوخودوس: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۱۶) سفوف اسطوخودوس

**ھوالشافی:** اسطوخودوس ۲½ تولہ' سونف نیم بریاں ۱۰ تولہ' مغز بادام ۴ چھٹانک' پوست
ہلیلہ کابلی ۵ تولہ' مغز تخم تربوز ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو باریک پیس کر محفوظ کرلیں۔



**مقدار خوراک:** ۲ تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم گرم صبح اور رات کو بوقت خواب کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔دائمی نزلہ زکام اور دماغی کمزوری کے لیے بھی
مفید ہے۔

### (۱۷) حب اسطوخودوس

**ھوالشافی:** اسطوخودوس ا تولہ' قرفہ ۶ ماشہ' گل بنفشہ ۶ ماشہ' ہلیلہ سیاہ ا تولہ' الائچی سبز ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کا سفوف بنا کر حب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔یا عرق گاؤزبان کے ہمراہ دیں۔

**افعال و اثرات:** افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے نزلہ زکام' سردرد کیلئے مفید ہے۔

### (۱۸) جوشاندہ درد شقیقہ

**ھوالشافی:** اسطوخودوس ۳ ماشہ' کالی مرچ ۷ عدد' دھنیاں خشک ۳ ماشہ'

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا جوشاندہ بنائیں۔

**ترکیب استعمال:** بوقت ضرورت پیئیں۔درد کو فوری طور پر نارمل کرتا ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔درد شقیقہ' بے خوابی' نزلہ زکام کیلئے مفید ہے۔

### (۱۹) سفوف مقوی دماغ

**ھوالشافی:** اسطوخودوس ۳ تولہ' مغز بادام ۵ تولہ' مغز تخم کدو شیریں ۵ تولہ' بادیان ۵ تولہ'
خشخاش سفید ۵ تولہ' کشتہ نقرہ ۲ ماشہ' یا ورق چاندی کوزہ مصری ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب کے
دائمی نزلہ زکام' نکسیر' جریان خون ہر قسم سردرد' مقوی دماغ و حافظہ' بصر ہے۔

## مرکبات بھوا (باتھو) مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۲۰) دوائے مار گزیدہ

**ھوالشافی:** بھوا ۲/۱ کلو' خرمہرہ زرد ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** بھوا کا نغدہ بنا کر درمیان میں کوڑیاں رکھ کر گل حکمت کرکے پندرہ اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیس لیں اور محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ کشتہ ہمراہ آب تازہ ہر ایک گھنٹہ بعد کھلائیں اور مقام ماؤف پر پچھنے لگا کر دوائی لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ سانپ کے زہر کا تریاق صفت نسخہ ہے۔ اس کے علاوہ غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات برنجاسف: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۲۱) دوائے عسر ولادت

**ھوالشافی:** برنجاسف ۲ تولہ' کینچلی مار سیاہ ۱ عدد (جس سانپ کا سارا جسم سایہ ہو)

**ترکیب تیاری:** تابہ آہنی پر کینچلی کو رکھ کر اوپر پیالہ اوندھا رکھ دیں تاکہ ہوا اندر داخل نہ ہوسکے پھر آگ پر رکھ کر جلا لیں اور خاکستر کو محفوظ رکھیں۔ بعد ازاں برنجاسف کا سفوف کر کے ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی تا ۴ رتی ہمراہ دودھ گھی ۵ تولہ ملا کر کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بہت جلد یا آسانی ولادت ہوگئی۔

### (۲۲) سفوف یرقان

**ھوالشافی:** برنجاسف ا تولہ' نوشادر ا تولہ' کالی مرچ ا تولہ' سنڈھ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ صبح و شام ہمراہ عرق مکوہ کاسنی ملا کر کھلائیں۔





**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ یرقان اصفر سیاہ عظم جگر و طحال کیلئے مفید ہے۔

### (۲۳) ذرور برائے زخم

**ھوالشافی:** برنجاسف' گندھک آملہ سار' ہلدی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو باریک کرکے ناسور قسم کے زخموں پر خشک دوا ہی لگایا کریں۔ اگر کان بہتا ہو تو ایک روئی کی بتی بنا کر شہد میں تر کرکے اس دوا میں پھیر کر کان میں رکھیں تو پیپ آنا بند ہو جائے گی۔

## مرکبات بسکھپرا

### (۲۴) سفوف بسکھپرا

**ھوالشافی:** بسکھپرا' ریوند خطائی' نوشادر ہر ایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ عظم جگر و طحال ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۲۵) جوشاندہ مدر بول

**ھوالشافی:** بسکھپرا کی جڑ خشک ٦ ماشہ' فلفل سیاہ ۷ عدد' الائچی سبز ۳ عدد

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو ا پاؤ بھر پانی میں بھگو کر یہاں تک جوش دیں کہ ۲/۱ پاؤ پانی رہ جانے پر پن کر ٹھنڈا کر کے پئیں۔

**نوٹ!** گرمی کے موسم میں ٹھنڈا کر کے سرد موسم میں نیم گرم کر کے پئیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح و شام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ جلن بول' سوزاک تقطیر البول کیلئے مفید ہے۔

### (۲۶) شیرہ مفتت۔ سنگ گردہ مثانہ

**ھوالشافی:** بیخ بسکھپرا، ۶ ماشہ' بیخ چرچٹہ ۶ ماشہ' فلفل گرد ۵ عدد

**ترکیب تیاری:** یہ ایک خوراک پانی ا پاؤ میں شیرہ تیار کر کے پلائیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ سنگ گردہ مثانہ پتہ حالبین کیلئے سریع الاثر ہے۔

## مرکبات بکن مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۲۷) حب اولاد نرینہ

**ھوالشافی:** بکن خشک ۵ تولہ' فلفل سیاہ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان کر محفوظ کر لیں۔ اور شہد ملا کر حب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح ودوپہر شام ہمراہ شیر گاؤ جس نے نر بچہ جنا ہو۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ اولاد نرینہ۔ بواسیر خونی' جریان خون ہر قسم کے لیے مفید ہے۔

### (۲۸) شیرہ سنگ گردہ مثانہ

**ھوالشافی:** بکن تازہ ا تولہ' فلفل دراز ۵ عدد

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق شیرہ نکال کر فلفل دراز کا سفوف ملا کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ پتھری گردہ مثانہ کو ریزہ ریزہ کر کے خارج کرنے کے لیے مفید ہے۔ ۳ دن میں پتھریاں ختم ہو جاتی ہیں۔

### (۲۹) حب نواسیر

**ھوالشافی:** بکن ا تولہ' تخم بکائن ا تولہ' مغز تخم بندق ۶ ماشہ' فلفل سیاہ ۶ ماشہ



**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے بواسیر' نواسیر کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات بنولہ: مزاج غدی اعصابی

### (۳۰) سفوف مغلظ تولد کرم

**ھوالشافی:** مغز بنولہ' ثعلب مصری' مولی سفید انڈیا' چھلکا اسپغول' کوزہ مصری ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ صبح نہار منہ ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مولد منی' مغلظ منی سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** چھلکا اسپغول کو کھرل کیے بغیر سفوف میں ملا دیں۔

### (۳۱) سفوف افزائش دودھ

**ھوالشافی:** زیرہ سفید' مغز بنولہ' کالی مرچ کوزہ مصری ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ صبح' شام ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ جن عورتوں کو دودھ کم مقدار میں آتا ہو ان کے لیے بہت ہی مفید ہے۔ بدن کو فربہ و طاقتور بناتا ہے۔ دبلے پتلے کمزوروں کے لیے بہت ہی موزوں ہے۔

## مرکبات بورہ ارمنی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۳۲) سفوف بورہ ارمنی ہاضم

**ہوالشافی:** بورہ ارمنی ۱ تولہ، زیرہ سفید ۱ تولہ، سنڈھ ۱ تولہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ، تخم سداب ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح وشام کھانے کے بعد صبح وشام۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی معدہ کے سرریاح، ورم معدہ، ورم جگر، دردمعدہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات بوزیدان: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۳۳) حب نقرس

**ہوالشافی:** بوزیدان ۲ تولہ، بادیان رومی ۲ تولہ، سورنجان شیریں ۲ تولہ، قسط شیریں ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا کر شہد کے ملا کر حبوب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ آب تازہ دیں صبح ودوپہر شام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے، نقرسی دردیں، وجع المفاصل کے لیے مفید ہے۔

### (۳۴) حب وجع المفاصل

**ہوالشافی:** بوزیدان ۳ تولہ، سورنجان شیریں ۴ تولہ، اسگند ناگوری ۴ تولہ، مصطگی رومی ۲ تولہ غاریقون مغربی ۱½ تولہ، مقل ارزق ۱½ تولہ، تربد مجوف ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں نوٹ مصطگی کو علیحدہ پیس لیں مقل کو پانی میں حل کر کے رس سفوف گوندھ کو حبوب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ آب تازہ صبح وشام کھلائیں۔



**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل، نقرس عرق النساء دائیں طرف کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات پدماکھ

### (۳۵) سفوف مانع خون

**ہوالشافی:** پدماکھ ۱ تولہ، ریوند چینی ۶ ماشہ، نوشادر ۶ ماشہ، کالی مرچ ۶ ماشہ، گل سرخ ایرانی ۱ تولہ، کہربا شمعی ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** کہربا شمعی کو علیحدہ باریک کر کے مذکورہ ادویہ کا سفوف کر کے کہربا میں ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے ۳ ماشہ صبح ودوپہر شام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ نکسیر، بواسیر خونی، ہر قسم کے جریان خون یک لیے مفید ہے۔

### (۳۶) حب یرقان

**ہوالشافی:** پدماکھ ۱ تولہ، ریوند خطائی ۱ تولہ، ریوند چینی ۱ تولہ، کالی مرچ ۶ ماشہ، نوشادر ۶ ماشہ، قلمی شورہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ، صبح وشام ہمراہ بزوری حار دیں۔

**افعال و اثرات:** میں محرک غدد، محلل عضلات ومسکن اعصاب ہے۔ یرقان، اصفر، اسود کے لیے دیگر غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریک ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۳۷) شربت بزوری حار

**ہوالشافی:** تخم کشوث ۲۴ گرام، تخم قطمی ۳۰ گرام، خیاری ۳۰ گرام، جڑ سونف ۵۰ گرام، تخم سونف ۳۰ گرام، جڑ کاسنی ۵۰ گرام، تخم کاسنی ۳۰ گرام، الائچی سبز ۶ ماشہ، مغز بادام ۷ عدد

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق شربت تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ دن میں ۴ مرتبہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ یرقان، تہوج، اماس، تقطیر البول، سوزاک، دم کشی غدی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات پیپلی (مگاں)

### (۳۸) سفوف مقوی باہ

**هوالشافی:** پیپلی ۱ تولہ، اذراقی مدبر ۶ ماشہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ، عقرقرحا ۱ تولہ، سنڈھ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی ہمراہ نیم گرم دودھ صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ محرک باہ، احتلام، وجع المفاصل، نقرس کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۳۹) سفوف هاضم

**هوالشافی:** فلفل دراز ۱ تولہ، سونف ۱ تولہ، سنڈھ ۱ تولہ، زیرہ سفید ۶ ماشہ، کالا نمک ۶ ماشہ، کپو کچری ۱ تولہ، نوشادر ۶ ماشہ، کالی زیری ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ، صبح وشام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، پیٹ درد، اپھارہ، نفخ، قے، متلی، ابکائی کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات پیپلامول: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۰) حب انجانا برقی اثر

**هوالشافی:** پیپلامول ۱ تولہ، سونجان شیریں ۱ تولہ، اسگندنا گوری ۱ تولہ، عصارہ لوبان ۱ تولہ



تخم اسپند ۱ تولہ، کشتہ شاخ گوزن ۱ تولہ، شیر مدار ۲ تولہ، آب مروق شیطرج ہندی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔ پھر شیر مدار میں ملا کر کھرل کریں۔ بعد ازاں آب مروق شیطرج ہندی سفوف میں ملا کر حب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع القلب، وجع المفاصل، نقرس، عرق النساء، ہر قسم کے دردوں کے لیے مفید ہے۔

### (۴۱) حب درد کمر

**هوالشافی:** پیپلامول، سنڈھ، اسگندھ نا گوری، قسط شیریں ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ اجزاء کو کوٹ چھان کر محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل، نقرس، درد کمر، مہروں کی درد کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات تخم کثوث: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۲) عرق سبعہ برائے هیپاٹائٹس هر قسم

**هوالشافی:** تخم کثوث، تخم کاسنی، تخم سونف، افسنتین، دھماسہ، برگ بانسہ، مکو ہر ایک ہموزن

**ترکیب تیاری:** عرق حسب ضرورت ادویہ کے اوزان کے مطابق عرق کشید کریں۔

**مقدار خوراک:** آدھا کپ صبح و دوپہر اور شام پلائیں۔

**نوٹ!** اگر مریض کو بخار بھی ہوتا ہو تو پھر گلو کا اضافہ کرلیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، یرقان، ہیپاٹائٹس ہر قسم کے لیے مفید ہے۔

### (۴۳) جوشاندہ برائے هچکی

**هوالشافی:** کثوث کی جڑ (امربیل) ۳ ماشہ، کالی مرچ ۲ عدد، گل سرخ ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا جوشاندہ بنائیں

**مقدار خوراک:** ایک کپ پئیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہچکی، عظم جگر و طحال کے لیے بھی مفید ہے۔ عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات جل نم، مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۴) حب جل نم

**ھوالشافی:** جل نم ۱ تولہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ، عسل خالص حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ چھان کر ہمراہ عسل خالص حبوب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ آب تازہ صبح و شام کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ سرخ داغ دھبے عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۴۵) حب عقر

**ھوالشافی:** جل نم ۱ تولہ، نانخواہ ۱ تولہ، فلفل سیاہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** مقدار خوراک ۲ حب صبح، شام ہمراہ شربت عناب کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے، عقر (بانجھ پن) عسر طمث دیگر عضلاتی تحریک کی علامات کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات چرچٹہ: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۶) سفوف چرچٹہ

**ھوالشافی:** نمک چرچٹا ۱ تولہ، سنڈھ ۱ تولہ، قلمی شورہ ۱ تولہ، مرچ سیاہ ۱ تولہ، ریوند عصارہ ۶ ماشہ



**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے ۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ یرقان، زرد و سیاہ، عظم جگر و طحال، تقطیر البول، سوزاک، تہوج اماس، دیگر عضلاتی اور غدی عضلاتی تحریکات کی ہر علامات کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات حب الزلم: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۷) برائے سوزاک جوشاندہ

**ھوالشافی:** حب الزلم، قلمی شورہ، گل کیسو، مغز خیارین، مغز تربوز، مغز خربوزہ ہر ایک ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کو جوکوب کرلیں۔ آدھا کلو پانی میں یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ پن کر محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ صبح دوپہر، شام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے سوزاک، تقطیر البول، دیگر غدی عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات خربوزہ: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۴۸) شربت وجع الکلیہ

**ھوالشافی:** تخم خربوزہ ۳ تولہ، بیخ کاسنی ۳ تولہ، بیخ بادیان ۳ تولہ، برگ انگور سفید ۵ تولہ، چینی ۳ پاؤ، تخم خیارین ۱ تولہ، حب القلت ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو جوکوب کرکے آدھا کلو پانی میں بھگودیں، یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف رہ جائے۔ پن کر چینی ملا کر قوام بنالیں پس شربت تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ تولہ شربت ۱۰ تولہ پانی میں ملا کر روزانہ نہار منہ پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع الکلیہ میں مفید ہے۔

### (۴۹) جوشاندہ تقطیر البول

**هوالشافی:** تخم خربوزہ ۳ ماشہ' خیارین ۳ ماشہ' تربوز ۳ ماشہ' گل کیسو ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو جوکوب کر کے ایا ؤ بھر پانی میں جوش دیں کہ نصف رہ جائے پن کر نیم گرم پییں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔ صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی (تر گرم) تقطیر البول' سوزاک' دیگر غدی عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات دروںج عقربی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۵۰) سفوف یرقان اسود

**هوالشافی:** درونج عقربی ۲ تولہ' سنڈھ ۱ تولہ' کالی مرچ ۶ ماشہ' نوشادر ۶ ماشہ' حب الزلم ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح وشام' ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ یرقان سیاہ، یرقان زرد دیگر عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۵۱) دوا المسک معتدل

**هوالشافی:** درونج عقربی' گل سرخ ایرنی' ابریشم مقرض' بہمن سرخ وسفید' بادرنجبویا' عود ہندی' دانہ الائچی خورد' صندل سفید' کشنیز خشک' گل گاؤزبان' تخم خرفہ' زرشک شیریں' چینی برابروزن ادویہ شہد کوزہ مصری کے برابر رب سیب شہد کے برابر

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔ پھر شہد اور چینی رب سیب کا قوام تیار کریں بعدازاں ادویہ کا سفوف ملادیں۔ بس دوالمسک معتدل تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ صبح وشام عرق گاؤزبان یا عرق سونف



**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی (تر گرم) محرک اعصاب محلل غدد' مسکن عضلات ہے۔ خفقان قلب' ضعف قلب حار' مالیخولیا مراقی میں مفید ہے' سوزش جگر ومعدہ وامعاء کو رفع کرنے کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات دودھ اونٹنی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۵۲) دوائے استسقاء زقی

**هوالشافی:** دودھ اونٹنی ۱۰ تولہ' شربت بزوری حار ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** دونوں باہم ملالیں۔

**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے صبح وشام پلائیں۔ نوٹ اس سے اگر اسہال نہ آئیں تو دودھ مقدار زیادہ کردیں۔ تاکہ اسہال کے ذریعے استسقاء کا مادہ کم ہوجائے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ استسقا زقی تہوج اماس کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات دوقو: مزاج غدا عصابی (گرم تر)

### (۵۳) حب برائے کدو دانے

**هوالشافی:** دوقو ۴ تولہ' مرچ سیاہ ۴ تولہ' ریوند عصارہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ کدو دانوں کو بذریعہ اسہال خارج کرتا ہے۔ استسقا زقی یرقان اصفر کے لیے بھی مفید ہے۔ دائمی قبض اور غدی دردوں کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات دونا مروا: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۵۴) سفوف برائے استسقا قسم

**هوالشافی:** دونا مروا ایک تولہ' فلفل دراز ۶ ماشہ' زیرہ سفید ۶ ماشہ' الائچی سبز ۶ ماشہ' قلمی

شورہ ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعضابی ہے استسقاء خصیہ' پیٹ' دماغ' پھیپھڑے' جسم کے کسی بھی جوف میں پانی پڑجانے کے لیے مفید ہے۔

### (۵۵) سفوف برائے وجع المعدہ

**ھوالشافی:** دونا مروا' سنڈھ' نمک کھانے والا مرچ سیاہ' سونف' زیرہ سفید' ہم وزن

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے' درد پیٹ ریحی وقولنج ریحی' گیس متلی تے ابکائی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات رسونت: مزاج غدی اعصابی (گرمی تر)

### (۵۶) حب رسوت

**ھوالشافی:** رسونت مصفا ۱ تولہ' کالی مرچ ۱ تولہ' ہلیلہ سیاہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بواسیر دموی کے لیے مفید ہے۔

### (۵۷) سفوف مانع خون

**ھوالشافی:** رسونت ۱ تولہ' پھٹکڑی ۲ تولہ' کالی مرچ ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہر قسم کے جریان خون کے لیے مفید ہے۔



## مرکبات رودنتی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۵۸) سفوف مقوی باہ

**ھوالشافی:** رودنتی' مغز بنولہ' کوزہ مصری' ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ' صبح وشام ہمراہ دودھ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ مولد منی، مغلظ منی امساک کے لیے بھی مفید ہے۔

## مرکبات روغن زیتون: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۵۹) روغن قبض کشائی

**ھوالشافی:** روغن زیتون' روگن کسٹر آئل' روغن بادام ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں کو باہم ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ تا دو چمچ رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے قبض کشائی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سرپھوکہ: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۰) جوشاندہ برائے پتھری توڑ

**ھوالشافی:** سرپھوکہ ۶ ماشہ' گوکھرو ۶ ماشہ' دال کلتھی ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جوشاندہ بنا کر پئیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کپ صبح وشام پلائیں۔ ہر ایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ پتھری گردہ مثانہ حالبین، پتہ کے اخراج کے لیے مفید ہے۔

### (۶۱) جوشاندہ برائے مدر بول

**ھوالشافی:** سرپھوکہ ۶ ماشہ، گوکھرو ۶ ماشہ، قلمی شورہ ۳ ماشہ، جوکھار ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** پہلے جڑی بوٹی کا جوشاندہ بنالیں۔ جوشاندہ کو پن کر قلمی شورہ، جوکھار ملادیں۔

**مقدار خوراک:** ہرایک خوراک ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ تقطیرالبول، سوزاک، خونی بول کیلئے مفید بھی ہے۔

### (۶۲) حب مصفی خون

**ھوالشافی:** سرپھوکہ، رسونت مصفیٰ، چاسکو، منڈی بوٹی، برہم ڈنڈی، نیلوفر، برادہ صندل، شاہترہ، برگ حنا خشک، برگ نیب، برگ بکائن، کشنیز خشک، گل کچنال ہرایک ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب صبح وشام ہمراہ شربت عناب کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** مصفی خون ہر قسم پھوڑے پھنسی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سنا مکی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۳) سفوف سنا مکی

**ھوالشافی:** سنا مکی ۱ تولہ، گل سرخ ۱ تولہ، نانخواہ ۱ تولہ، بادیان ۱ تولہ، نمک سیاہ ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ تازہ پانی

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، دائمی قبض کے لیے مفید ہے۔

### (۶۴) سفوف ملین

**ھوالشافی:** سنا مکی ۱ تولہ، بادیان ۱ تولہ، گل سرخ ۱ تولہ، کوزہ مصری ۳ تولہ، روغن بادام ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کرلیں روغن بادام سے چرب کر





لیں۔ بعد میں کوزہ مصری ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ چائے والا صبح وشام ہمراہ آب تازہ کھلائیں

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے دائمی قبض نزلہ حار، ورم معدہ، جگر، قے، ابکائی کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات سنگ سرماہی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۵) سفو برائے سنگ پتہ

**ھوالشافی:** سنگ سرماہی ۱ تولہ، حجر الیہود ۱ تولہ، نمک چرچٹہ ۱ تولہ، سنگ دانہ مرغ ۳ تولہ، تخم بکائن ۱ تولہ، تخم نیب ۱ تولہ، قلمی شورہ ۱ تولہ، نمک خربوزہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ سنگ پتہ، گردہ مثانہ، تقطیرالبول، سوزاک کے لیے مفید ہے

## مرکبات سورنجاں تلخ: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۶) سفوف سورنجان

**ھوالشافی:** سورنجان تلخ ۱ تولہ، زنجبیل ۱ تولہ، اسگندنا گوری ۱ تولہ، ستاور ۱ تولہ، سنا مکی ۱ تولہ، گل سرخ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ عرق بادیان

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل، نقرس کے لیے مفید ہے۔

### (۶۷) سفوف عرق النساء

**ھوالشافی:** سورنجان تلخ ۱ تولہ، سورنجان شیریں ۲ تولہ، اذراقی مدبر ۱ تولہ، عقرقرحا ۱ تولہ،

سقمونیا ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر گودہ گیکوار میں حب بقدر کنار دشتی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ چائے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، وجع المفاصل، نقرس، عرق النساء کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات سورنجان شیریں: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۸)

**ھوالشافی:** سورنجان شیریں ۴ تولہ، زنجبیل ۲ تولہ، نبات سفید ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ صبح وشام آب گرم صبح نہار منہ رات کو بوقت خواب

**نوٹ!** اس فاسد رطوبات سے خارج ہوں گی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل نقرس، عرق النساء کیلئے مفید ہے۔

## مرکبات شاہ پسند: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۶۹) حب مسہل

**ھوالشافی:** شاہ پسند ۱ تولہ، قسط شیریں ۲ تولہ، سنا مکی ۲ تولہ، فلفل دراز ۶ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ قبض، ریحی درد نقرس کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات صعتر فارسی مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۷۰) اکسیر درد دانت

**ھوالشافی:** صعتر فارسی، فلفل سیاہ، کفور، عقرقرحا ہموزن





**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بشکل سرمہ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** صبح وشام

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے درد دانت مسوڑھے وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

### (۷۱) حب دوا مسکن اکسیر

**ھوالشافی:** صعتر فارسی ۴ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، زنجبیل ۴ تولہ، اسگندناگوری ۴ تولہ، تخم جوز مائل ۱ تولہ، سوڈا بائیکارب ۲ تولہ، بیش (میٹھا تیلیہ) ۶ ماشہ، اجوائن خراسانی ۶ ماشہ، ریوند چینی ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔ حب بمقدار نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ وجع المفاصل، نقرس، عرق النساء دائیں طرف درد کو فوری طور پر تسکین دینی والی اکسیر ہے۔

**نوٹ!** اسپرین وغیرہ انگریزی ادویات سے مقابلہ کیجیے۔

## مرکبات عصارہ ریوند مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۷۲) حب عصارہ اطفال

**ھوالشافی:** عصارہ ریوند ۱ تولہ، صبر زرد ۱ تولہ، مصطگی ۱ تولہ، عصارہ گھیکوار بقدر ضرورت

**ترکیب تیاری:** ہر سہ ادویہ کو باریک کر کے عصارہ گھیکوار میں کھرل کر کے حبوب بقدر دانہ موٹھ بنائیں۔

**مقدار خوراک:** حب ہمراہ شیر مادر میں حل کر کے صبح وشام دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ذات الریہ اطفال میں مفید ہے۔

### (۷۳) حب مسہل

**ھوالشافی:** عصارہ ریوند ۱ تولہ، سنڈھ ۳ تولہ، کالی مرچ ۱ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، سنا مکی ۵ تولہ

ریوند خطائی ۲ تولہ، سالٹ ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ دائمی قبض، یرقان اصفر، واسود، کینسر غدی، عضلاتی، سوزاک، تقطیر البول، ورم جگر و معدہ، عظم جگر و طحال کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات فندق: مزاج غدی اعصابی

### (۷۴) حب شباب آور

**ھو الشافی:** مغز فندق ۲ تولہ، مغز املی خورد ۱ تولہ، چینی ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** مغز فندق کو اچھی طرح کھرل یہاں کریں کہ اس کی لیوی سی بن جائے، بعد ازاں مغز املی کو اسی طرح کھرل کریں۔ دونوں ادویہ کو کھرل کر کے باہم ملا کر چینی ملا دیں۔ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک باہ اور امساکی ہے۔

### (۷۵) حب بندق

**ھو الشافی:** پوست بندق ۱ تولہ، کات سفید ۱ تولہ، آب ترب بقدر ضرورت

**ترکیب تیاری:** دونوں ادویہ کو آب ترب میں کھرل کر کے حب بقدر نخود بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ بواسیر خونی و بادی کے لیے مفید ہے۔ ایک ہفتہ میں مو کے خشک ہو کر غائب ہو جائیں گے۔





## مرکبات کسنبہ، کم (حب قرطم) مزاج غدی اعصابی

### (۷۶) سفوف مسکن و جع الکلیہ

**ھو الشافی:** کم (حب قرطم) ۱ تولہ، چہار مغز ۴ تولہ، گل سرخ ۴ تولہ، مغز بادام ۵ تولہ، بیخ کاسنی ۲ تولہ، بیخ بادیان ۲ تولہ، مغز فندق ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ صبح و شام ہمراہ تازہ پانی کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ وجع الکلیہ، سنگ گردہ مثانہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کلتھی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۷۷) سفوف مفتت حصات کلیہ و مثانہ

**ھو الشافی:** کلتھی ۱ تولہ، حجر الیہود ۱ تولہ، جوکھار ۱ تولہ، شورہ قلمی ۱ تولہ، تنکار ۱ تولہ، نوشادر ۱ تولہ، ریوند خطائی ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ، ہمراہ شیرہ خارخسک کھلائیں۔

**ھو الشافی:** شیرہ، تخم خیارین، تخم خربزہ (خربوزہ) خارخسک ہر ایک ۳ ماشہ، گلقند ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** حسب دستور پانی میں گھوٹ چھان کر شیرہ حاصل کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، وجع الکلیہ، سنگ گردہ مثانہ و پتہ، تقطیر البول، سوزاک کے لیے مفید ہے۔

### (۷۸) شربت حصات الکلیہ، مثانہ

**ھو الشافی:** حب القلت ۱۵ تولہ، خارخسک ۱۰ تولہ، پرسیاؤشاں ۷ تولہ، تخم خربزہ ۵ تولہ،

بادیان ۳ تولہ' برگ انگور تازہ ۴ تولہ' چینی ۳ تو کلو

**ترکیب تیاری:** حسب دستور شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ شربت ہمراہ عرق گاؤزبان ۱۰ تولہ صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع الکلیہ' مثانہ' پتھری پتہ وگردہ حالبین کے اخراج کے لیے مفید ہے۔ غدی عضلاتی تحریک کی علامات کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کوٹھ (قسط)

### (۷۹) سفوف درد کمر

**ہوالشافی:** قسط شیریں' اسگندناگوری' تند بدھاری' ہموزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ درد کمر' مہروں کی درد کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات کیلا: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۸۰) کشتہ حجر الیہود کیلا والا

**ہوالشافی:** برگ کیلا سبز ا پاؤ' حجر الیہود ۲ تولہ' شیر عشر ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** حجر الیہود کو شیر عشر میں کھرل کر کے قرص بنالیں۔ خشک ہونے پر کیلا سبز کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ برنگ سفید برآمد ہو گا سفوف کرلیں۔

### (۸۱) جوشاندہ خارخسک پوست خرپزہ

**مقدار خوراک:** ایک رتی کشتہ ہمراہ خارخسک پوست خرپزہ ہر ایک ایک تولہ

**نوٹ!** گرمی کے موسم میں خیساندہ کے ہمراہ' موسم سرد میں جوشاندہ کے ساتھ کھلائیں۔





**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ پتھری گردہ مثانہ حالبین، پتہ وجگر کو ریزہ ریزہ کر کے خارج کرتا ہے۔

### (۸۲) دوائے سوزاک

**ہوالشافی:** کیلا کی جڑ کا پانی ۵ تولہ' سہاگہ ۱ تولہ' قلمی شورہ ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو پانی میں حل کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ چمچ صبح ودوپہر شام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ پیشاب میں جلن' تقطیر البول سوزاک کے لیے مفید ہے۔

### (۸۳) مرہم کیلا

**ہوالشافی:** کیلا کے گودا کا مغز' شہد ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو باہم ملالیں۔

**مقدار خوراک:** جلے ہوئے مقام پر لیپ کریں جلن اور سوزش ختم ہو جائے گی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔

## مرکبات گلو: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۸۴) سفوف دافع تپدق

**ہوالشافی:** گلو سبز' شاہترہ' نانخواہ' چرائتہ شیریں کرنجوہ' فلفل سیاہ' نمک سنگ ہموزن

**ترکیب تیاری:** سب اجزاء کو کوٹ چھان کر محفوظ کرلیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ تپ دق کے لیے مفید ہے۔

### (۸۵) سفوف ست گلو

**ہوالشافی:** ست گلو ۱ تولہ' آرد گلو ۱ تولہ' دار چینی ۱ تولہ' رب السوس ۱ تولہ' خاکسی ۱ تولہ' مغز کنول گٹہ ۱ تولہ (پتہ دور کردہ) ورق نقرہ ۲۰ عدد' کوزہ مصری ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں بعد ازاں سفوف میں ورق چاندی ایک ایک کر کے کھرل یہاں تک کریں کہ ورق ختم ہو جائیں تیار ہونے پر محفوظ رکھیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ سفوف ہمراہ شربت بزوری صبح وشام کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے۔تپ دق کے لیے مفید ہے۔

### (۸۶) حب شوگرین

**هوالشافی:** گلو سبز اکلو، گڑ مار بوٹی اکلو، تخم جامن اکلو، پوست کیکر اکلو، پوست بیضہ مرغ سوختہ ۱۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے چاروں اشیاء کو کوٹ کر پانی ۱۲ اکلو میں بھگو دیں موسم سرما میں ۲ ہفتہ، موسم گرما میں ۲۴ گھنٹہ بھگو رکھیں، بعد ازاں ایک آہنی کڑاہی میں سب اشیاء کو بمعہ پانی ڈال کر اس قدر پکائیں کہ پانی صرف ۲ کلو رہ جائے سرد ہونے پر چھان کر جوشاندہ کو دوبارہ کڑاہی میں ڈال کر اس قدر پکائیں کہ مانند رب ہو جائے پھر اتار کر اس میں پوست بیضہ مرغ شامل کر کے کھرل کریں اور حب بقدر نخود تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** دو حب ہمراہ آب تازہ صبح وشام کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں عضلاتی عصابی ہے۔ذیابیطس کے لیے بے نظیر ہے۔

## مرکبات گوشت بکری: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۸۷) سفوف برائے دق الاطفال سوکڑا

**هوالشافی:** کلیجی بکرا بریاں ۵ تولہ، قول ڈوڈے ۲ تولہ، بتاشیر ۲ تولہ، زہر مہرہ خطائی ۲ تولہ، ناریل دریائی ۱ تولہ، الا ئچی خورد ۱ تولہ، کشتہ ابرک ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی دن چار بار ہمراہ آب تازہ
**افعال و اثرات:** میں عضلاتی اعصابی، محرک عضلاتی محلل اعصاب مسکن غدد ہے۔بچوں کی دق اور سوکڑا کے لیے مفید ہے۔





## مرکبات مامیراں مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۸۸) سرمہ تریاق البصر ترک عینک

**هوالشافی:** مامیراں ۶ ماشہ، کافور ۶ ماشہ، کاجل ۶ ماشہ، آب پیاز ۴ تولہ، شہد خالص ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو یک جان کر کے آپ پیاز میں کھرل کر کے خشک کر لیں، شہد خالص مین ملا کر محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک ایک قطرہ آنکھ میں ٹپکائیں۔
**افعال و اثرات:** نزول الماء، آشوب چشم، ضعف بصر، گوہانجنی، درد چشم، پربال، دھند جالا، خارش، ناخونہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات مرچ سیاہ

### (۸۹) دوائے مار گزیدہ

**هوالشافی:** بیضہ طاؤس سالم اعدد، مرچ سیاہ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** بیضہ میں ایک طرف سے سوراخ کر کے اس میں جس قدر فلفل سیاہ آسکیں بھر دیں اور منہ بند کر کے محفوظ مقام پر رکھیں۔خشک ہونے پر تمام بیضہ کو باریک پیس کر رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** خواہ کسی قسم نے سانپ کاٹا ہو ناک میں نسوار دیں اور بقدر ۴ رتی مریض کو ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔مار گزیدہ کے لیے مفید ہے۔

### (۹۰) حب مقوی اعصاب

**هوالشافی:** کالی مرچ ۱ تولہ، فلفل دراز ۱ تولہ، اذراقی مدبر ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح وشام ہمراہ دودھ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب، مقوی اعصاب وجع المفاصل نقرس کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات مکڑی کا جالا: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۹۱) سفوف مانع خون

**ھوالشافی:** مکڑی کا جالا سوختہ ۱ تولہ، کہربا شمعی ۱ تولہ، کالی مرچ ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** خوراک ۴ رتی تا ۱ ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ نکسیر، ہر قسم کے جریان خون کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات مکو: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۹۲) سفوف ورم کبد

**ھوالشافی:** مکو، نوشادر، شورہ قلمی، فلفل سیاہ، قاقلہ صغار، بیخ ریناس، کشتہ فولاد، سازج ہندی، تخم کاسنی، ہر ایک ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں بس سفوف کبد تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ ہمراہ عرق کاسنی، عرق مکو ہر ایک ۵ تولہ

**افعال و اثرات:** افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے۔ ہیپاٹائٹس B اور C جملہ امراض جگر (غدد) کے لیے مفید ہے۔

### (۹۳) شربت ھیپا کیئر

**ھوالشافی:** عنب الثعلب ۵ ماشہ، گل سرخ ۵ ماشہ، تخم کاسنی ۵ ماشہ، افسنتین ۲ تولہ، بیخ کاسنی ۹ ماشہ، بیخ بادیان ۹ ماشہ، بادیان رومی ۹ ماشہ، زرشک شیریں ۶ ماشہ، تمر ہندی ۴ ماشہ، تخم خربزہ ۴ ماشہ، برگ گاؤزبان ۴ ماشہ، گل نیلوفر ۷ ماشہ، عناب ۵ دانہ، نبات سفید ۳ پاؤ





**ترکیب تیاری:** حسب دستور شربت بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ تولہ عرق کاسنی ۱۰ تولہ ملا کر صبح ودوپہر، شام پلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ ضعف کبد، ورم جگر، یرقان اصفر، اسود کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات نمک: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۹۴) سفوف ھاضمولین

**ھوالشافی:** سوڈا بائیکارب ا چھٹانک، سنڈھا ا چھٹانک، ہینگ بریاں ۳ ماشہ، ست اجوائن ۱ ماشہ، ست پودینہ ۱ ماشہ، کافور ۲ ماشہ، نمک کھانے والا ایک چھٹانک۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کھرل کرکے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بہترین ہاضم ہے۔ پیٹ کی ہوا گڑ گڑاہٹ، ترش ڈکار، بدہضمی، کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات نوشادر: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۹۵) دوا نوبتہ

**ھوالشافی:** نوشادر ۱ تولہ، شورا قلمی ۱ تولہ، شیر مدار ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** نوشادر قلمی شورہ پیس کر ایک آہنی کڑاہی میں رکھ کر آگ جلائیں۔ اس کے اوپر تھوڑا سا شیر مدار ڈال کر آہنی سلاخ سے ہلاتے جائیں، جب کناروں سے سیاہ ہونے لگے تو آگ سے اتار کر نیچے رکھیں دھواں بند ہونے پر مزید شیر مدار ڈال کر آگ پر رکھیں، اسی طرح پانچ بار میں تمام شیر عشر ختم ہو جائے گا۔ دوا کا رنگ بالکل سیاہ سرخی مائل ہوگا سرد ہونے پر پیس لیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی دوانبات سفید ۳ ماشہ میں ملا کر ہمراہ آب گرم کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے اور غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریکات کے بخاروں اور درد قولنج کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۹۶) دوا معرقہ

**ھوالشافی:** جوہر نوشادر ا تولہ، طین احمر ا تولہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ، ست اجوائن ۳ ماشہ
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۲ رتی ہمراہ آب تازہ دیں،
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے حمی عفینز اور درد شکم کے لیے مفید ہے۔

### (۹۷) سفوف تنکار

**ھوالشافی:** نوشادر ا تولہ، تنکار ا تولہ، کالا نمک ۶ ماشہ، زنجبیل ا تولہ، فلفل دراز ا تولہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ، حلتیت ا تولہ
**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ چھان محفوظ کر لیں۔
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ نفخ شکم، سوءہضم، قولنج ریحی، ریحی بواسیر ورم جگر و طحال میں مفید ہے۔

### (۹۸) سفوف تریاق معدہ

**ھوالشافی:** نوشادر ۵ تولہ، نمک سیاہ ۵ تولہ، اجوائن دیسی ۵ تولہ، تیزاب گندھک ۲ تولہ
**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے تیزاب ملا کر مٹی کے برتن میں چار یوم بند کر کے رکھ دیں بعد ازاں نکال لیں اور سیاہ رنگ کا سفوف ہوگا۔
**مقدار خوراک:** ۲ رتی بعد از غذا کھلائیں۔
**افعال و اثرات:** درد معدہ، اپھارہ، ریح، بدہضمی، قے، ابکائی، متلی، بھوک نہ لگنا، درد گردہ ریحی کے لیے بھی مفید ہے۔



### (۹۹) اکسیر معدہ

**ھوالشافی:** نوشادر، نمک سنگ، نمک سانبھر ہر ایک ۷ تولہ، کرفس، نانخواہ، فلفل سیاہ، زنجبیل ہر ایک ایک تولہ
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو نیم کوب کر کے سرکہ انگوری آدھا کلو ڈال کر آہنی کڑاہی میں جوش دیں کہ سرکہ خشک ہو جائے اور بعد ازاں سفوف بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۲ رتی سے ۴ رتی ہمراہ آب تازہ دیں
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ درد شکم، اپھارہ، باؤ گولہ، تبخیر معدہ
**نوٹ!** اگر زردی بیضہ مرغ ایک عدد کے ساتھ کھلائیں تو مقوی باہ بھی ہے۔

## مرکبات ہارسنگھار: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۱۰۰) لعوق بخار

**ھوالشافی:** برگ ہارسنگھار ۳ ماشہ، ادرک کا پانی حسب ضرورت
**ترکیب تیاری:** ہارسنگھار کے پتوں کو ادرک کے پانی میں کھرل کریں۔
**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے۔
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ کہنہ بخار کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۱) جوشاندہ مدر بول

**ھوالشافی:** برگ ہارسنگھار ۳ ماشہ، گوکھرو ۳ ماشہ، الائچی سبز ۵ دانہ
**ترکیب تیاری:** جوشاندہ بنالیں۔
**مقدار خوراک:** یہ ایک خوراک ہے
**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ تقطیر البول، سوزاک کہنہ کے لیے مفید ہے۔

## مرکبات ہڑتال ورقیہ: مزاج غدی اعصابی

### (۱۰۲) حب دل کے وال کھولنے کے لیے

**ھوالشافی:** ہڑتال ورقیہ ا تولہ، نوشادر ا تولہ، فلفل سیاہ ۲ تولہ، سنڈھ ۳ تولہ، شیر عشر ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** ہڑتال ورقیہ کا سفوف بنا کر شیر عشر میں تر باتر کر لیں، جب سفوف خشک ہو جائے و پھر مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر ہڑتال ورقیہ کے سفوف میں ملا دیں۔ خوب اچھی طرح کھرل کریں۔ کہ یک جان ہو جائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی تا دو رتی ہمراہ آب تازہ دیں۔ یا الائچی سبز ۳ عدد، لونگ ۲ عدد، دیسی اجوائن چٹکی بھر کے قہوہ کے ہمراہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ اکثر دل کے والو بند ہونا۔ درد دل، کھانے کے بعد دل کے مریضوں کی یہ حالت ہو جاتی ہے۔ ان کے لیے تیر بہدف ہے۔ غدی عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۳) طلا مانع بال

**ھوالشافی:** ہڑتال ورقیہ، دیسی اجوائن ہم وزن

**ترکیب تیاری:** اچھی طرح ہڑتال کو کھرل کریں کہ چمک نہ رہے۔ پھر اجوائن کا سفوف بنا کر دونوں کو باہم ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** جہاں سے بال ختم کرنے ہوں اس کا لیپ کر دیں۔ پھر دوبارہ بال پیدا نہیں ہوں گے۔

### (۱۰۴) دیگر طلا

**ھوالشافی:** ہڑتال ورقیہ، چونا دونوں حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** ہڑتال ورقیہ کا سفوف بنا کر چونا کے ساتھ ملا کر طلا کریں۔

**نوٹ!** اس طلا کے لگانے سے بال ختم بھی ہو جاتے ہیں اور دوبارہ پیدا بھی ہو جاتے ہیں۔



کیونکہ بعض مقام کے بال صحت کے لیے ضروری ہوتے ہیں۔

## مرکبات ہلدی: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۱۰۵) سفوف اکسیر بادیان

**ھوالشافی:** ہلدی ۵ تولہ، ملٹھی ۵ تولہ، سونف ۵ تولہ، میٹھا سوڈا ایک تولہ، کالی مرچ ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ا ماشہ، صبح و شام ہمراہ آب تازہ۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ پرانا نزلہ زکام بدہضمی، سوزاک، پیچش کہنہ، وجع القلب، تقطیر البول، عسر الطمث کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۶) اکسیر ہلدی

**ھوالشافی:** ہلدی ۳ تولہ، پوست ریٹھ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ، ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بواسیر خونی بادی کے لیے مفید ہے، کثرت طمث، ہر قسم کے جریان خون کے لیے مفید ہے۔

### (۱۰۷) تریاق اصفر

**ھوالشافی:** ہلدی ۱۵ تولہ، شیر عشر ا تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ صبح، دوپہر و شام ہمراہ آب تازہ۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ تپ دق، نزلہ زکام، عسر الطمث، کثرت طمث، ہر قسم کے جریان خون کے لیے ہے۔ دائمی قبض کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۱۰۸) روغن مانع خون

**ھوالشافی:** ہلدی ا تولہ، تیل سرسوں ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** ہلدی کا سفوف بنا کر تیل سرسوں میں ملا دیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** اگر اچانک چوٹ لگنے سے کسی بھی مقام جسم سے خون بہنے لگے تو فوری طور پر روغن مانع خون لگائیں۔ فوراً بہتا ہوا خوان بند ہو جائے گا۔ نکسیر کے لیے نتھنو میں روئی کو روغن سے تر کر کے اندر کی جانب رکھیں فوراً بند ہو جائے گا۔

## (۱۰۹) سکوتی اُل کا درد (کنپٹی اور آنکھ کے اوپر)

**ھوالشافی:** ہلدی گرہ، پھٹکڑی ڈلی ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** ہلدی کی گرہ لے کر اس کو کسی پتھر یا مٹی کے برتن پر چند قطرہ پانی ڈال کر رگڑیں اسی طرح پھٹکڑی کو بھی رگڑیں دونوں یک جان کر کے ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:** اس دوا کو ذرا سی لے کر انگلی پر چڑھا کر جس طرف آنکھ میں درد ہو اس طرف کی آنکھ میں ڈالیں اور کچھ کنپٹی اور ابرو کے اوپر لیپ کر دیں۔

**نوٹ:** جس روز دوا آنکھ میں ڈالیں تو اس روز صرف تازہ جلیبی کھانے کو دیں۔ باقی اشیاء سے پرہیز کریں۔

## (۱۱۰) لیپ آنکھوں کی درد کے لیے

**ھوالشافی:** ہلدی ایک تولہ، رسونت ۴ تولہ، پھٹکڑی سفید بریاں ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری:** ان سب اشیاء کو ملا کر پانی کی عدد سے گاڑھا گاڑھا لیپ تیار کریں۔

**ترکیب استعمال:** یہ لیپ آنکھوں پر باندھیں۔

## (۱۱۱) سفوف پڑوال چشم

**ھوالشافی:** گرہ ہلدی، اندرائن دونوں چیزیں حسب ضرورت لے لیں۔

**ترکیب تیاری:** ہلدی کی گرہ کو اندرائن کے اندر رکھ دیں، یہاں تک کہ پڑے پڑے خشک ہو جائے اب اس کو نہایت ہی باریک پیس کر رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** بالوں کو اکھاڑ کر اوپر یہ دوا مل لیا کریں۔ تین چار مرتبہ یہ عمل کریں



پھر پڑوال نہیں ہوگی۔

## (۱۱۲) معجون گنٹھیا

**ھوالشافی:** ہلدی سوف اڑھائی تولہ، دیسی گھی ۱۰ تولہ، شہد ۵ تولہ، چینی ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** ہلدی کو دیسی گھی میں بھون لیں۔ پھر شہد ملا لیں چینی کا قوام بنا کر ملا لیں، بس معجون تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ سے دو تولہ ہمراہ نیم گرم دودھ

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ گنٹھیا، نقرس، وجع المفاصل کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۳) ابٹن برائے داغ و چھائیاں

**ھوالشافی:** ہلدی، آٹا گندم ہم وزن، گائے کا دودھ حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر گائے کے کچے دودھ میں ملا کر لیپ تیار کریں۔

**ترکیب استعمال:** ابٹن کو رات کو چہرہ پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ رنگ کو صاف، کیل مہاسے، چھائیاں دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

## (۱۱۴) روغن برص

**ھوالشافی:** ہلدی آدھا کلو، تیل سرسوں آدھا کلو، پانی ۸ کلو

**ترکیب تیاری:** ہلدی کو کوٹ کر رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح اس پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی جل کر صرف ایک کلو باقی رہ جائے۔ پانی کو پن کر سرسوں کے تیل میں ملا کر دوبارہ پکائیں جب پانی جل جائے صرف تیل باقی رہ جائے تو پن کر محفوظ کر لیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر صبح و شام روغن کو لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ برص کے داغ دھبے، ناسور، کان درد دیگر غدی تحریک کے علامات کے لیے مفید ہے۔

### (۱۱۵) حب زرد ہیپاٹائٹس (ورم جگر)

**ھوالشافی:** آک کے زرد پتے، ہلدی ہم وزن

**ترکیب تیاری:** دونوں کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب ہمراہ جوشاندہ دیں۔

**نوٹ:** ہر روز ایک حب کا اضافہ کرتے جائیں یہاں تک کہ ۱۲ عدد تک پہنچ جائیں۔ پھر ہر روز اس میں سے کم کرتے جائیں اور پانچ پر لا کر چھوڑ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں اعصابی غدی ہے۔ یرقان زرد کے لیے مفید ہے۔

### (۱۱۶) جوشاندہ

**ھوالشافی:** ہلدی کاسنی، مکو، مغز کنوار گندل، ہر ایک ایک تولہ پانی ایک پاؤ

**ترکیب تیاری:** سب اشیاء کو پاؤ بھر پانی میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۳ چھٹانک رہ جائے چھان کر استعمال کریں۔

### (۱۱۷) روغن ناسور

**ھوالشافی:** ہلدی ۵ تولہ، روغن کنجد ۵ تولہ، پانی ۱۰ تولہ، کفور ایک تولہ

**ترکیب تیاری:** ہلدی کو پانی میں اچھی طرح حل کر کے پن کر تل کے تیل میں ملا کر یہاں تک جوش دیں کہ تیل باقی رہ جائے۔ بعد ازاں کفور کو تیل میں ملا دیں اور محفوظ کر لیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہیپاٹائٹس کے لیے مفید ہے۔

**ترکیب استعمال:** روئی کی بتی کو تر بتر کر کے رکھیں اور زخم پر لگائیں روزانہ دو دفعہ یہ عمل دہرائیں۔

**فوائد:** عام زخم، مادہ زخم جو کسی دوا سے آرام نہ آتا ہو اس کے لیے خاص کر ناسور اور زخم گنگرین کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** مریض کو چٹکی بھر ہلدی ہمراہ دودھ صبح و شام کھلائیں اور زخم کو گل کیسو اور چٹکی بھر پنکی (پوٹاشیم پرگنیٹ) سے دن میں دو بار دھوئیں یا برگ نم سے زخم کو دھوئیں اور پھر یہ تیل لگائیں۔



## ہلدی سے کشتہ جات

### (۱۱۸) کشتہ قلعی و پارہ

**ھوالشافی:** قلعی ایک تولہ، پارہ ایک تولہ، ہلدی سفوف ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** اوّل قلعی کو پگھلا کر آگ سے نیچے اتار کر اس میں پارہ ملا دیں اور سرد ہونے پر چھوٹے چھوٹے ریزے بنا لیں۔ ہلدی میں پانی ملا کر گوندھ لیں۔ اس کی دو ٹکیاں بنا لیں۔ ایک ٹکی پر ریزے بچھا دیں دوسری اس کے اوپر رکھ دیں۔ پھر دو اپلوں کے درمیان رکھ کر ان کے لب آپس یں ملا کر نیچے اوپر چھ سات کلو اوپلے چن کر ہوا سے بچا کر گڑھے میں آگ دیں اور سرد ہونے پر نکال لیں اور کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا۔ پیس کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**فوائد:** قطرے آنا، جریان سرعت انزال کے لئے مفید ہے۔

### (۱۱۹) کشتہ قلعی

**ھوالشافی:** قلعی کو کڑاہی میں ڈال کر پگھلائیں اور اس پر باریک پسی ہوئی ہلدی کی چٹکی دیتے جائیں۔ یہاں تک کہ کشتہ ہو جائے پیس کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی۔

**فوائد:** احتلام، جریان، سوزاک سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۰) کشتہ چاندی

**ھوالشافی:** چاندی برادہ ایک تولہ، ہلدی ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** برادہ چاندی کو ہلدی کے نغدہ میں رکھیں اور گل حکمت کر کے ۲ کلو اوپلوں کی آگ دیں اسی طرح یہ عمل ۱۴ مرتبہ کریں۔ کشتہ شگفتہ ہو جائے گا پیس کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی مکھن میں رکھ کر دیں۔

**فوائد:** سوزاک کہنہ جریان، احتلام، سرعت انزال۔ پٹھوں کو طاقت دیتا ہے۔ آنکھوں کی

گئی ہوئی بینائی کے لیے سلائی دونوں آنکھیں میں ڈالیں۔

## مرکبات ھیلون: مزاج غدی اعصابی (گرم تر)

### (۱۲۱) سفوف تحجر مفاصل

**ھوالشافی:** تخم ھیلون۲تولہ' اسگندناگوری۲تولہ' سورنجان شیریں۲تولہ' سنڈھ۲تولہ' پپلا مول۲تولہ' حب قرطم اتولہ' مغز فندق اتولہ' فلفل مویہ اتولہ' قسط شیریں۲تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** اماشہ سے ۳ماشہ بوقت ضرورت اضافہ کر سکتے ہیں۔ صبح وشام ہمراہ قہوہ ادرک۳ماشہ' الا ئچی سبز۳عدد

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی ومسکن اعصاب ہے۔ تحجر مفاصل' وجع المفاصل' نقرس' عرق النساء دائیں طرف کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ!** تحجر مفاصل کے مریض کو یہ ٹکور بھی صبح وشام ضرور کروائیں۔ بہت فائدہ مند ہے۔ مجرب ہے۔

### (۱۲۲) ٹکور تحجر مفاصل

**ھوالشافی:** گل کیو۲تولہ' دیسی اجوائن اتولہ' امربیل۲تولہ' اجوائن خراسانی اتولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو ۵ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں صبح جوش دیں۔ پانی کو پن کر محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر تولیہ سے لپیٹ کر پانی ڈالیں صبح وشام یہ عمل دہرائیں

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدر محلل عضلات مسکن ومقوی اعصاب ہے۔ پٹھوں میں درد، وجع المفاصل، دیگر غدی عضلاتی اور عضلاتی دردوں کے لیے یہ ٹکور مفید ہے۔

**نوٹ:** یہی ٹکور ناسور یعنی گنگرین کے مریض کے لیے بھی مفید ہے۔ اس ٹکور میں چٹکی بھر پھٹکی کا اضافہ کرنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ مجرب المجرب ہے۔



# فارماکوپیا صابر ملتانیؒ کے مرکبات ومجربات

## علاج بالغذا

### (غدی اعصابی' گرم تر) غذائیں

**صبح:** بادام کا حلوہ' کھجور مکھن کے ساتھ

**دوپھر:** ٹینڈے' کدو' گاجر' شلجم' چپاتیگوشت سبزی ملاکر

**رات:** رات کو دوپہر والی غذا

**نوٹ:** اس غذا میں اس مصالہ کا استعمال کریں۔

زیرہ سفید۔ دھنیا خشک کالی مرچ' ادرک یا سنڈھ حسب ضرورت بنالیں۔ سالن میں ڈال کر کھائیں۔

**پھل:** خربوزہ انگور شیریں، آم شیریں۔

### (۱۲۳) غدی اعصابی محرک

**ھوالشافی:** زنجبیل ۵تولہ، نوشادر۲تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا اماشہ دن میں تین بار ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی ومسکن اعصاب ہے۔ عظم جگر وطحال' ملیریا بخار' مالیخولیا مراقی' سوزاک کے لیے مفید ہے۔

### (۱۲۴) غدی اعصابی شدید

**ھوالشافی:** زنجبیل ۵تولہ' نوشادر۲تولہ' کالی مرچ اتولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا اماشہ دن میں تین بار ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ کمی اشتہا' ریحی دردوں' تحجر مفاصل' یرقان اصفر' شکم درد' درد گردہ ریحی' عظم جگر وطحال کے لیے مفید ہے۔

## (۱۲۵) غدی اعصابی ملین

**ھوالشافی:** زنجبیل ۵تولہ' نوشادر ۲تولہ' کالی مرچ اتولہ' سنا مکی مصفا ۸تولہ

**ترکیب تیاری:** اول سنا مکی کو اچھی طرح صاف کرلیں کیونکہ اس کے پھول پیٹ میں درد اور مروڑ پیدا کرتے ہیں صرف سنا مکی کی پتیاں ہونی چاہئیں۔ سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا اماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

## (۱۲۶) غدی اعصابی مسہل

**ھوالشافی:** زنجبیل ۵تولہ' نوشادر ۲تولہ' کالی مرچ اتولہ' سنا مکی ۸تولہ' ریوند عصارہ ۲تولہ

**ترکیب تیاری:** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر ریوند عصارہ کو اچھی طرح کھرل کر کے ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا اماشہ۔ صبح' دوپہر' شام' ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ قبض' ریحی دردوں' استسقا زقی' سوزاک' بندش بول' ہر قسم یک اندرونی اور بیرونی ورموں کے لیے مفید ہے۔ ہر قسم کی گلٹیوں اور پتھری گردہ' مثانہ پتہ' جگر کے کینسر تک کیلئے مفید ہے۔

## (۱۲۷) غدی اعصابی تریاق

**ھوالشافی:** زنجبیل ۵تولہ' شیر مدار (آک کا دودھ) ۲تولہ' سہاگہ بریاں ۷تولہ' پیلا مول ۳تولہ۔

**ترکیب تیاری:** شیر مدار کے علاوہ باقی تمام ادویات کا باریک سفوف بنا کر شیر مدار ملا کر خوب کھرل کریں حب نخودی بنالیں۔



**مقدار خوراک:** صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات' مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ تپ' دق' وسل' وجع المفاصل' فالج اسفل' احتلام' بواسیر خونی و بادی' دم کشی' کھانسی' نزلہ زکام' نکسیر کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۱۲۸) غدی اعصابی اکسیر

**ھوالشافی:** سنڈھ ۵تولہ' کالی مرچ ۴تولہ ہڑتال ورقیہ اتولہ

**ترکیب تیاری:** ہڑتال ورقیہ کو کھرل میں ڈال کر اوپر تھوڑا سا گرم پانی ڈال کر کھرل کریں تو جلدی کھرل ہو جائے گی۔ جب اس کی چمک ختم ہو جائے تو پھر باقی مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں بس اکسیر تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲رتی تا ۴رتی صبح و دوپہر شام۔ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ وجع القلب' ورید اور شریان کی بندش کے لیے تیر بہدف اکسیر ہے۔ ورم جگر کی حدت کو نارمل کر کے L-F-T کو حد اعتدال پر لانے کے لیے اس کا مسلسل استعمال مفید پایا گیا ہے۔ سوزاک' کثرت طمث' عسرت الطمث' یرقان اصفر و اسود کے لیے بھی مفید ہے۔ نیز غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریکات و علامات کے لیے بے حد مفید ہے۔

## (۱۲۹) غدی اعصابی مقوی لبوب

**ھوالشافی:** مغز چلغوزہ' پستہ' مغز اخروٹ' فندق' کنجد مقشر' مغز تخم خربوزہ' مقشر' تخم خیارین' مغز پنبہ دانہ' ثعلب مصری' بادام شیریں' تخم گذر' تخم پیاز ہر ایک دو تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویات کا سفوف بنالیں۔ ادویہ کے وزن سے تین گنا چینی یا شہد کا قوام بنا کر لبوب تیار کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تولہ سے لے کر ۵تولہ تک صبح و شام ہمراہ آب تازہ یا نیم گرم شیریں دودھ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد' محلل عضلات مسکن ومقوی اعصاب ہے۔مسمن بدن مولد منی' مغلظ منی' مقوی باہ واعصاب ہے۔

### (۱۳۰) دیگر غدی اعصابی مقوی

**ھوالشافی:** بادام مقشر ۲۰ تولہ' بادیان مقشر ۷ ۱/۲ تولہ' فلفل سیاہ ۲ ۱/۲ تولہ' رُب السوس ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** اول بادام اور رب السوس کو ملا کر کوٹ لیں۔ پھر اس میں بادیان اور فلفل سیاہ ملا کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک صبح وشام ہمراہ آب تازہ یا نیم گرم دودھ شیریں دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات ومقوی مسکن اعصاب ہے۔جسم کی خشکی دبلا پن' ثقل سماعت' ضعف بصارت' سرعت انزال' نزلہ زکام' کھانسی' سوزش بول وپیچش' السر معدہ وامعاء بوجہ خشکی گرمی کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳۱) چٹنی مقوی اعصاب اور مؤلد خون

**ھوالشافی:** مربہ آم ایاؤ' مربہ زنجبیل ایاؤ' کشمش ایاؤ' گرم مصالحہ حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** مربہ جات اور کشمش کو دھو کر خوب باریک کوٹ لیں۔ پھر اس میں گرم مصالح ملالیں بس تیار ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے مقوی اعصاب و دماغ تپ دق وسل' بدہضمی' پیچش' جسم کی خشکی دبلا پن کمی خون کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳۲) غدی اعصابی روغن اور روح

**ھوالشافی:** روغن بیدانجیر (کسٹرائل) ۲۴ تولہ' ست اجوائن دیسی ا تولہ

**ترکیب تیاری:** ست اجوائن کو روغن میں ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر ہلکی ہلکی مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔سوداوی خارش' دردکان ودانت درد' درد شکم' قبض کے لیے مفید ہے۔





### (۱۳۳) غدی اعصابی قطور

**ھوالشافی:** نوشادر ۳ ماشہ' ہلدی ۲ تولہ' عرق بادیان ا بوتل۔

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے عرق میں حل کر دیں پھر چھان کر رکھ لیں۔ بس تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** قطرہ قطرہ آنکھوں میں ڈالیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے غدی سوزش سے جو آنکھوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ موتیا کالا کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳۴) غدی اعصابی کحل' کاجل

**ھوالشافی:** فلفل سیاہ ا تولہ' نوشادر ۹ تولہ' ہلدی ۷ تولہ' عرق بادیان ایاؤ

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک مثل سرمہ کر کے عرق بادیان میں ملالیں۔بس تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** قطرہ قطرہ آنکھوں میں ڈالیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔آنکھ کی خارش' دھند جالہ' سرخی' درد' کالا موتیا کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳۵) غدی اعصابی طلاء

**ھوالشافی:** شیر عشر ا تولہ' روغن گاؤ ۱/۲ پاؤ' ست پودینہ ۶ ماشہ

**ترکیب تیاری:** سب کو یک جان کرلیں۔بس تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** حشفہ کو چھوڑ کر عضو کے اوپر والے حصہ میں مالش کریں۔نوٹ اس کی مقدار قلیل دو تین قطرہ سے زیادہ استعمال نہ کریں۔زیادہ مقدار سے زخم بن جاتے ہیں۔ جب عضو پر دانے نکل آئیں تو لگانا بند کر دیں۔ پھر گھی یا مکھن لگائیں۔اسی طرح یہ عمل دو تین مرتبہ دہرائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔عضو کا دبلا پن' ٹیڑھا پن' کجی' کمزوری لاغری جوانی جیسی قوت دوبارہ پیدا کرتا ہے۔

## (۱۳۶) تریاق سوزاک

**ھوالشافی:** لوبان کوڑیا ۱ تولہ، اجوائن دیسی ۱ تولہ، ہلدی ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہمراہ آب تازہ یا عرق بادیان دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن و مقوی اعصاب ہے۔ سوزاک نیا ہو یا پرانا، بندش بول، قرحا کے لیے مفید ہے۔

## (۱۳۷) تریاق گردہ

**ھوالشافی:** نوشادر ۱ تولہ، سہاگہ بریاں ۱ تولہ، بجی ۱ تولہ، شورہ قلمی ۳ تولہ، الائچی کلاں ۳ تولہ، تخم بکائن ۲ تولہ، تخم نیم ۲ تولہ، سنگ یہود ۳ تولہ، سنگدانہ مرغ ۸ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کر کے سفوف بنا کر ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ تا ۳ ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی یا شہد کے شربت کے ہمراہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ دردگردہ پتھری مثانہ پتہ، گردہ، حالبین جگر، بندش بول، سوزش جلن، سوزاک، غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۳۸) تریاق غدد

**ھوالشافی:** گندھک آملہ سار ۱ تولہ، گل عشر ۱ تولہ، سہاگہ بریاں ۱ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ رتی تا ۴ رتی دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل پیچش، کھانسی، دمہ، بخار، تپ دق و سل کے لیے مفید ہے۔



## (۱۳۹) محرک دماغ اور مقوی بصر

**ھوالشافی:** بادام مقشر، ۲۵۰ گرام، بادیان مقشر ۱۲۵ گرام، فلفل سیاہ ۳۰ گرام، رب السوس ۱۲۰ گرام

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ سے ۱ تولہ صبح و شام ہمراہ آب نیم گرم یا دودھ یا شہد میں ملا کر کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلات، و مسکن مقوی اعصاب ہے۔ نزلہ زکام، ضعف بصر، ثقل سماعت، جریان خون ہر قسم فشار الدم، سرعت انزال غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریک کی ہر علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۰) سفوف بواسیر

**ھوالشافی:** تخم ترب (مولی) ۱ تولہ، تخم سرس ۸ تولہ، زیرہ سفید ۶ تولہ

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے دو ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بواسیر خونی و بادی کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۱) مرہم بواسیر

**ھوالشافی:** سونف، افتیمون، کافور، ماز و بلاسوراخ کتھ سفید، مرداسنگ ہم وزن

**ترکیب تیاری:** سب کو باریک پیس کر مکھن یا ویزلین میں ملالیں۔

**ترکیب استعمال:** حسب ضرورت مرہم مسوں پر لگائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ بواسیر کے لیے مفید ہے۔ دیگر پھنسی پھوڑے کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۱۴۲) سفوف برائے کمی دودھ

**ھوالشافی:** تخم ترب ۲ تولہ، بادیان ۴ تولہ، زیرہ سفید ۴ تولہ، الائچی سبز ۲ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ سے ۴ ماشہ دن میں چار مرتبہ ہمراہ دودھ گھی ملا کر۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ ایسی عورتوں کے لیے مفید ہے۔ جن کو دودھ کم آتا ہو دیگر غدی عضلاتی اور عضلاتی علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۳) حب بواسیر

**ھوالشافی:** گندھ آملہ سار ۴ تولہ، فلفل سیاہ ۴ تولہ، گل نیم ۲ تولہ، رسونت ۲ تولہ، گھی دیسی ۴ تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے گندھک کو گھی میں ملا کر ہلکی آنچ کے ساتھ گرم کریں، جب یک جان ہو جائیں، تو اتار لیں سرد ہونے پر پھر گرم کریں یہ عمل تین مرتبہ اسی طرح کریں۔ پھر اس میں فلفل سیاہ اور گل نیم ملائیں۔ اس کے بعد رسونت کو تھوڑے سے پانی میں ڈال، کر رکھیں جب وہ نرم اور گاڑھی ہو جائے تو ملا کر حب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ا تا ۴ گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہر قسم کی بواسیر، خرابی خون، خارش پھوڑے پھنسی دیگر غدی عضلاتی اور عضلاتی تحریکات کی علامات کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۴) حب ترپ

**ھوالشافی:** رب مولی ۸ تولہ، ریوند عصارہ ا تولہ، سہاگہ بریاں ۳ تولہ

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا کر حب بقدر نخودی بنالیں۔ (یعنی چنے کے دانے کے برابر)

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات و مسکن، مقوی اعصاب ہے، بواسیر خونی و بادی، سے اندر ہی ختم ہو جاتے ہیں۔ سوزاک، بندش بول، درد گردہ، پتھری گردہ مثانہ استسقا زقی کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۵) حب مقوی دماغ و خون

**ھوالشافی:** ہیرا کسیس یا کشتہ فولاد ا تولہ، مرچ سیاہ ۳ تولہ، ریوند خطائی ۴ تولہ، تخم کاسنی ۳ تولہ،



مکو دانہ ۳ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سفوف بنا کر حب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب تا ۳ حب دن میں تین مرتبہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے، محرک غدد محلل عضلات، مقوی و مسکن اعصاب ہے۔ یرقان اصفر، ہیپاٹائٹس (ورم جگر) سب اقسام مقوی اعصاب و خون و دماغ تو ند کا بڑھ جانا جسم کا سو جانا، اور سن ہو جانا، ضعف حرکات جسم کے لیے نہایت ہی مفید ہے۔

## (۱۴۶) درد بند روغن

**ھوالشافی:** روغن تارپین ۲ تولہ، روغن کنجد ۵ تولہ، میٹھا تیلیہ ا تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے میٹھا تیلیہ کو روغن کنجد میں ملا کر کوئلہ کر لیں۔ پھر پن چھان کر روغن تارپین میں ملا دیں۔ بس تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ وجع المفاصل، نقرسی دردوں، کان درد کے لیے مفید ہے۔

## (۱۴۷) روغن گوش

**ھوالشافی:** ست پودینہ ۳ ماشہ، روغن تارپین ۲ تولہ، روغن سرسوں ۶ تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے ست پودینہ روغن تارپین میں حل کریں پھر روغن سرسوں ملا دیں بس تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** چند بوند کان میں ٹپکائیں۔ صبح و شام۔ نوٹ کان کو پہلے اس نسخہ سے صاف کر لیں۔

## (۱۴۸) ڈراپ

**ھوالشافی:** میٹھا سوڈا ایک رتی، سرکہ انگوری ا ماشہ

**ترکیب استعمال:** کان میں ڈالیں اس سے کان میں جوش پیدا ہوگا اور کان صاف ہو

جائے گا۔

**افعال و اثرات:** کان کا بہرہ پن' اونچا سننا' طرح طرح کی آوازیں آنا۔ کان درد کے لیے مفید ہے۔

### (۱۴۹) مرھم ناسور

**ھوالشافی:** ست پودینہ ۶ ماشہ' کجلی پارہ ۲ تولہ' ویزلین ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** تینوں کو اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے۔

**کجلی بنانے کا طریقہ:** پارہ ۱ تولہ' گندھک آملہ سارے تولہ کو اتنا کھرل کریں کہ پارہ کی چمک اور بشکل سرمہ سیاہ کی مانند ہو جائے۔ بس کجلی تیار ہے۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی ہے۔ ہر قسم کے گندے زخموں' ناسور' بھگندر پھوڑا پھنسیاں' خارش' چنبل' داد کے لیے بے حد مفید ہے۔

### (۱۵۰) سفوف غدی اعصابی ھاضم

**ھوالشافی:** سنڈھ ۱ تولہ' مرچ سیاہ ۱ تولہ' فلفل دراز ۱ تولہ' نوشادر پھٹکری ۱ تولہ' پودینہ ۲ تولہ' سونف ۲ تولہ' میٹھا سوڈا ۲۱ تولہ' زیرہ سفید ۲ تولہ' ریوند خطائی ۲ تولہ' الائچی سبز ۲ تولہ' سفید نمک ۴ تولہ' نمک سیاہ ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ۱ ماشہ سے دو ماشہ بعد از غذا صبح و شام نوٹ جن کو بھوک نہ لگتی ہو وہ غذا کھانے سے آدھ گھنٹہ پہلے چورن کھائیں۔

**افعال و اثرات:** میں غدی اعصابی محرک غدد محلل عضلات و مسکن و مقوی اعصاب ہے۔ شکم درد' کمی بھوک' باؤ گولہ ریحی درد گردہ' بدہضمی' احتلام' جن کو کھایا پیا نہیں لگتا ترش ڈکاریں آنا' پیچش ضعف معدہ و جگر کے لیے مفید ہے۔





# حصہ علم العلاج

## درد دل (وجع القلب) عضلاتی

## (Anqinapectoris)

### تعارف و علامات

یہ مرض اچانک حملہ آور ہوتا ہے۔ اس مرض کے نمودار ہونے سے پہلے مریض ہشاش بشاش تندرست و توانا ہوتا ہے۔ کسی قسم کی کوئی تکلیف محسوس نہیں کرتا، حسب معمول کام کر رہا ہوتا ہے۔ کہ اچانک دل میں جھٹکا سا محسوس کرتا ہے۔ اور شدید نا قابل برداشت درد ہونے لگتا ہے۔

درد سے پہلے بے چینی اور گھبراہٹ پھر اچانک درد کی ٹیس شروع ہو جاتی ہے۔ جو بائیں کاندھے اور بائیں بازو میں جاتی ہیں شدید دم کشی کا عالم پیدا ہو جاتا ہے۔ مریض کو موت سامنے نظر آنے لگتی ہے۔ شدید گھبراہٹ سے مریض کا رنگ فق ہو جاتا ہے۔ سارا جسم پسینہ سے شرابور ہو جاتا ہے۔ ابکائیاں اور قے بھی آ جاتی ہے۔ بروقت علاج میسر نہ آنے کی صورت میں اس دار فانی سے کوچ کر جاتا ہے۔

**اسباب:** وجع القلب کئی اسباب کے تحت پیدا ہو جاتا ہے۔ جو مختصر طور پر بیان کیے جاتے ہیں۔

### کیفیاتی، نفسیاتی، خلطی، عضوی

**کیفیاتی اسباب:** اس سے مراد شدید خشکی سردی کے بڑھ جانے سے دل اور اس کی شریان متاثر ہوتی ہیں اس سے دں میں تحریک پیدا ہو کر اچانک درد دل ہونے لگتا ہے،

سرد ماحول میں جانا۔

**نفسیاتی اسباب** : لذت ومسرت کے جذبات بھی دل میں تحریک پیدا کرتے ہیں جو اچانک خوشی کے حاصل ہونے سے دل میں اچانک سیکٹر پیدا ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے درد دل (وجع القلب) ہونے لگتا ہے۔ مزاحیہ قصہ، کہانیاں سننا، گانا بجانا، کثرت جماع وغیرہ۔

**خلطی اسباب** : کثرت خلط سودا کا ضرورت سے زیادہ پیدا ہو جانا۔ جس کی وجہ سے دل میں تحریک پیدا ہو جاتی ہے۔ دل میں سیکٹر اور شریانوں میں بھی سیکٹر پیدا ہو جاتا ہے، خون منجمد ہو جاتا ہے۔

**عضوی اسباب** : اچانک چوٹ کا لگنا، دل کی اکلیدی شریان کا بند ہو جانا۔ جس کی وجہ سے دل میں درد ہونا شروع ہو جاتا ہے۔

## عضلاتی وجع القلب (درد دل) کا علاج

غدی عضلاتی تا غدی اعصابی اغذیہ ادویہ سے کریں ان کے علاوہ یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (ا) حب تریاق دل

**هوالشافی**: سورنجان شیریں ایک تولہ، کالی مرچ ایک تولہ، اسگندنگوری ایک تولہ، پپلا مول ایک تولہ، سنڈھ ایک تولہ، نوشادر ایک تولہ، سقمونیا ولایتی ایک تولہ، ریوند عصارہ ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخوری بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک تا دو گولی دن میں چار بار ہمراہ دیسی اجوائن ایک ماشہ، الائچی سبز ۲ عدد، زیرہ سفید ۴ رتی، ادرک ۳ ماشہ، کا قہوہ۔

**افعال و اثرات**: میں غدی اعصابی محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ درد دل، قبض، سدۃ الشریان وورید، وجع المفاصل، نقرسی دردوں استسقاء، زقی، لحمی، طبلی کے



لیے بھی مفید ہے۔

**نوٹ**: شدید درد دل، بوقت دورہ دل ہر پندرہ منٹ کے بعد چار چار گولی ہمراہ آب نیم گرم دیں۔ جب مرض میں شدت ختم ہوتی جائے تو دوا کی مقدار کم اور وقفہ بھی بڑھاتے جائیں۔

**غذا**: صبح مربہ گاجر یا مربہ ادرک یا مربہ ہی کھا کر پھر یہ سونف، چھوٹی الائچی کا قہوہ یا زیرہ سفید چھوٹی الائچی سبز، ادرک کا ہر کھانے کے بعد یہ قہوہ ضرور پئیں۔

اگر گیس و ریاح زیادہ بنتی ہو تو یہ قہوہ بھی مفید ہے۔ دیسی اجوائن ایک ماشہ، پودینہ ۳ ماشہ، بڑی الائچی ایک عدد کھانے کے بعد پلائیں۔

**دوپہر کو سبزیاں**: گاجر، شلجم، مونگرے، ٹینڈے، کدو، گھیا توری، پیٹھہ دیسی گھی میں پکائیں۔

یہ مصالحہ ضرور ڈالیں، زیرہ سفید، بڑی الائچی کالی مرچ، دھنیا خشک حسب ضرورت بنالیں اور استعمال کریں۔

رات کو دوپہر والا سالن استعمال کریں۔

**پرہیز**: گوشت، انڈے، چاول، بھنڈی توری، اچار، بینگن، آلو، گوبھی، ٹماٹر، مچھلی۔

**نوٹ**: چکنائی اور مرغن اغذیہ سے پرہیز کریں۔

## نسیان

**تعارف**: نسیان بمعنی بھول جانا، فراموشی اور عرف عام میں یادداشت نہ رہنا، بات بات پر بھول جانا کو نسیان کہتے ہیں۔ چونکہ یہ مرض انسان کے دماغ کی کمزوری کی علامت ہے۔ اس کی وجہ سے بے شمار غلطیاں کر کے نہ صرف نقصان اٹھا سکتا ہے بلکہ اس سے اکثر جسمانی نقصان بھی ہو سکتا ہے۔

نسیان کے ازالہ کے لیے محققین حکماء نے بے شمار مجرب نسخہ جات پیش کیے ہیں۔ جو مفید و موثر ہیں، مگر انہیں کسی قانون وضابطہ کے تحت ترتیب نہیں دیا۔ یہ نسخہ کس مزاج

اور کیفیت کا ہے اور نہ بالا اعضا استعمال کرنے کی ہدایت کی گئی ہے۔

اسی طرح نسیان کے اسباب بلغمی، سوداوی، صفراوی بیان تو کیے مگر مجربات پیش کرتے وقت کسی بڑھی ہوئی خلط کو ختم کرنے اور جو کم ہوگئی ہے اسے پورا کرنے کے اصول کو مدنظر نہیں رکھا گیا۔ صرف دوائے نسیان معجون برائے نسیان سفوف برائے نسیان وغیرہ مجربات و مرکبات تحریر کیے گئے ہیں۔ ان سے بعض دفعہ فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ اور کئی مریضوں کو پہلے سے بھی زیادہ نقصان ہوتا ہے اور مرض مزید بڑھ جاتا ہے۔ صحیح تشخیص و تجویز میں غلطی ہونے کی وجہ سے مرض پہلے سے بھی بڑھ جاتا ہے۔

سرکار دو عالم حضور پرنور ﷺ کا فرمان مبارک ہے کہ جب مرض کی نوعیت کے مطابق دوا مل جاتی ہے تو یقیناً شفا ہو جاتی ہے۔

کسی بھی مرض کا علاج اس مرض کی نوعیت کے مطابق نہ ہوا تو شفا بھی یقیناً نہیں ہوگی علاج کی ناکامی کے بعد معالج کہتا ہے کہ آپ کی قسمت میں شفا نہیں ہے، میں نے صدہا مریضوں کو دیکھا سب کو شفا ہوئی ہے مگر یہ غلطی معالج کی تشخیص میں ہے۔ مریض کی قسمت کی نہیں ایسی غلطیاں اکثر معالج حضرات کرتے ہیں جو صرف مجربات پر یقین رکھتے ہیں اور کسی قانون اور اصول کی پرواہ نہیں کرتے۔

## قانون مفرد اعضاء اور نسیان

قانون مفرد اعضاء کے مطابق نسیان تین قسم کا ہوتا ہے۔

(۱) اعصابی نسیان (۲) عضلاتی نسیان (۳) غدی نسیان

### اعصابی نسیان

دماغ و اعصاب میں تحریک کی وجہ سے رطوبات و بلغم کثرت سے پیدا ہوتی ہے عضلات میں تسکین اور غدد میں تحلیل ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے یہ مرض پیدا ہوتا ہے۔ یہ کئی طرح کے اسباب سے پیدا ہوتا ہے مثلاً کیفیاتی اسباب، نفسیاتی اسباب، مادی اسباب۔

**کیفیاتی اسباب**: اس اسباب میں تری گرمی یا تری سردی کی کیفیت کا اچانک بڑھ





جانا، مرطوب جگہ پر بیٹھنا، کام کرنا وغیرہ۔

**نفسیاتی اسباب**: اس میں خوف و ندامت کے جذبات کا اچانک نمودار ہو جانا

**مادی اسباب**: اس میں کھانے پینے کی وہ اشیاء شامل ہیں جو بلغمی رطوبات کی حامل ہوتی ہیں۔ مثلاً مولی، کدو، شلجم وغیرہ

**علامات**: پسینہ کی کثرت، کثرت بول۔

قارورہ کا رنگ سفیدی مائل زردی یا سفیدی مائل ہلکی سی سرخی، نبض سست گہری رطوبات کی وجہ سے پھولی ہوئی ہوتی ہے۔

**علاج میں غلطی**: ایسے مریض کے علاج میں اکثر غلطی کی جاتی ہے۔ کہ تر مزاج کی اغذیہ اور ادویہ دی جاتی ہیں جس سے مریض کو فائدہ ہونے کی بجائے نسیان پہلے سے بھی بڑھ جاتا ہے۔

**قانون مفرد اعضاء کے مطابق صحیح علاج**: ایسے مریض کا علاج قاطع بلغم و رطوبات (مولد سودا) اغذیہ اور ادویہ سے کیا جاتا ہے۔

## قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے مجربات

عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی، اغذیہ اور ادویہ اعصابی نسیان کا تریاق ہیں۔ ضرورت کے پیش نظر ملین، مسہل، تریاق، اکسیر، مقویات دے سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۲) حب مرمکی

**ھو الشافی**: دارچینی، مرمکی، سنبل الطیب، ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حبوب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ یا لونگ دارچینی کا قہوہ

**افعال و اثرات میں**: عضلاتی غدی ہے۔ نسیان، فالج، لقوہ، دیگری اعصابی تحریک کی علامات کے لیے مفید ہے۔ معجون اطریفل اسطوخودوس بھی مفید ہے۔

### (۳) معجون اطریفل اسطوخودوس

**ھوالشافی:** اسطوخودوس، پوست ہلیلہ کابلی، پوست ہلیلہ، ہلیلہ سیاہ، آملہ مقشر، تربد مجوف ہرایک ۴ تولہ شہد یا چینی سہہ چند ادویہ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقہ کے مطابق معجون بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے، مقوی عضلات ہے۔ اعصابی نسیان، مدتوں کا بھول بسرا یاد آ جاتا ہے۔ دیگر اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## عضلاتی نسیان

اسے عضلاتی نسیان اس لیے کہتے ہیں کیونکہ یہ عضلاتی تحریک کی وجہ سے ہوا کرتا ہے عضلات میں تحریک واعصاب میں تحلیل، غدد میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔

**اسباب:** عضلاتی نسیان بھی کئی طرح کے اسباب سے پیدا ہوتا ہے۔ مثلاً کیفیاتی اسباب، نفسیاتی اسباب مادی اسباب، خلطی اسباب، ان اسباب میں سے کسی بھی سبب کے مسلسل قائم رہنے سے عضلاتی نسیان ہو جاتا ہے۔

**کیفیاتی اسباب:** خشکی سردی اور خشکی گرمی ان کیفیات کی وجہ سے دماغ کی رطوبات کم ہو جاتی ہیں۔ جس کی وجہ سے ضعف دماغ ہو جاتا ہے۔

**نفسیاتی اسباب:** اس میں لذت و مسرت کے جذبات کی شدت کی وجہ سے قلب و عضلات میں تحریک پیدا ہو کر دماغ واعصاب میں تحلیل (ضعف) پیدا ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے نسیان ہو جاتا ہے۔

**مادی اسباب:** مادی اسباب میں کھانے پینے کی وہ اشیاء ادویہ شامل ہیں۔ خاص کر پینے میں شراب اور کھانے میں ترشی و تیزابیت والی اغذیہ مثلاً آلو، گوبھی، بینگن، خشک میوہ جات، مونگ پھلی، تل وغیرہ ادویہ میں محرک باہ اور امسا کی کا کثرت استعمال سے نسیان پیدا ہو جاتا ہے۔



**علامات:** جسم میں رطوبات کی کمی حرارت غریزی کی کمی سودا کی کثرت خشکی زیادتی ہو جاتی ہے۔ مریض بے خوابی کا شکار ہوتا ہے، تبخیر کا مستقل مریض ہوتا ہے۔ وہمی ہر بات کی کھال اتارنے کی کوشش کرتا ہے۔ دماغ میں خشکی کی وجہ سے یادداشت برائے نام رہ جاتی ہے اپنی بات پر بھی یقین نہیں ہوتا۔ پیشاب کا کم مقدار میں آنا، قارورہ کا رنگ سرخی مائل زردی ہونا، یا سرخی مائل سفیدی ہونا۔ قبض کا رہنا پاخانہ کا ٹوٹ کر آنا، لیس دار ہونا۔

**علاج میں غلط فھمی:** اس عضلاتی نسیان کے علاج میں بھی غلطی کی جاتی ہے۔ خشکی کو کم کرنے کے لیے اور حرارت غریزی کو پورا کرنے کی بجائے تر اغذیہ اور ادویہ دینے کی کوشش کی جاتی ہے۔ جس کے استعمال سے مریض کو وقتی طور پر فائدہ ہوتا ہے مگر مستقل علاج نہیں ہوتا ہے۔

**صحیح علاج:** قانون مفرد اعضاء کے مطابق اس عضلاتی نسیان کا علاج غدی عضلاتی تا غدی اعصابی اغذیہ اور ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ جس سے خلط سودا اور تیزابیت کا خاتمہ اور حرارت غریزی کی کمی بھی پوری ہو جاتی ہے اور مرض کا خاتمہ بھی ہو جاتا ہے۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۴) حب کندر

**ھو الشافی:** زنجبیل، فلفل دراز، فلفل سیاہ، خولنجاں، سعد کوفی، کندر ہرایک ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ شہد میں ملا کر صبح وشام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** غدی اعصابی ہے۔ قاطع سودا ہے۔ نسیان عضلاتی کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

### (۵) حب اسگند

**ھوالشافی:** مرچ سیاہ، سنڈھ، اسگند ناگوری، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حبوب بقدر نخودی بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں۔
**افعال و اثرات میں:** غدی اعصابی ہے، قاطع سودا مقوی دماغ عضلاتی نسیان کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

## غدی نسیان

جگر و غدد میں تحریک، عضلات میں تحلیل اور اعصاب میں تسکین کی وجہ سے ہوتا ہے۔
یہ بھی کئی طرح کے اسباب سے ہو جاتا ہے مثلاً کیفیاتی اسباب، نفسیاتی اسباب، خلطی اسباب، مادی اسباب ان اسباب میں سے کسی ایک کی بھی زیادتی سے یہ مرض لاحق ہوسکتا ہے۔
**کیفیاتی اسباب:** کیفیاتی اسباب یعنی گرمی خشکی کی زیادتی سے یہ مرض ہو جاتا ہے گرم ماحول میں رہنا اور کام کاج کرنا جس کی وجہ سے گرمی خشکی کی کیفیات بڑھ کر دماغ و اعصاب میں ضعف پیدا کر دیتی ہیں اور نسیان کا سبب بن جاتا ہے۔
**نفسیاتی اسباب:** اس میں غم و غصہ کے جذبات کی وجہ سے نسیان کا عارضہ ہو جاتا ہے۔
**مادی اسباب:** کھانے پینے میں کثرت سے گرم خشک اغذیہ ادویہ کا کثرت سے استعمال کرنا۔
**خلطی اسباب:** اس میں خلط صفرا کی زیادتی سے نسیان ہو جاتا ہے۔
**علامات:** سر کا بوجھل رہنا، اکثر سر میں درد کا ہونا، چکر کا آنا، خفقان قلب، بعض دفعہ یادداشت آہستہ آہستہ ختم ہو جاتی ہے، مریض اپنے بال بچوں کو پہچان نہیں سکتا بلکہ اپنے آپ کو بھی بھول جاتا ہے۔ قارورہ کا رنگ زردی مائل سرخی یا زردی مائل سفیدی ہوتا ہے۔ پیشاب مقدار میں کم آتا ہے۔ کبھی کبھی قطرہ قطرہ آتا ہے، جلن کے ساتھ آتا ہے۔ غصہ بھی جلدی جلدی آجاتا ہے۔



## حقیقی نسیان

قانون مفرد اعضاء کی تحقیقات کے مطابق حقیقی نسیان غدی تحریک میں ہی ہوتا ہے۔
**اصول علاج:** اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی اغذیہ اور ادویہ سے کریں، یہ سب نسخہ جات مرکبات مفرد ادویہ میں درج ہیں۔

### (۶) سفوف دماغی

**ھوالشافی:** برہمی بوٹی کی پتیاں ۱۰ تولہ، مغز بادام ۵ تولہ، مغز پستہ ۲ تولہ، چہار مغز ۵ تولہ، الائچی خورد اڑھائی تولہ، کشنیز خشک ۵ تولہ، اسرول ۳ تولہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۲ ماشہ ہمراہ شیر گائے۔ صبح و شام کھلائیں۔
**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، نسیان و مقوی دماغ و نظر ہے۔

### (۷) سفوف اسطوخودوس

**ھوالشافی:** برنج بادیان، مغز بادام، مغز کشنیز، دانہ ہیل خورد، اسطوخودوس، فلفل سیاہ، گل گاؤزبان، ہر ایک ایک تولہ سفوف بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ دودھ صبح و شام کھلائیں۔

### (۸) معجون نسیان

نشاستہ، مغز بادام، مغز کدو، مغز خیارین، مغز خربزہ، مغز تربوز ۳ تولہ، مغز پستہ، نارجیل، مغز فندق ہر ایک ۵ تولہ، الائچی کلاں ایک تولہ ورق نقرہ ایک دفتری۔
**ترکیب تیاری:** تمام اجزاء کو کوٹ کر چھان کر روغن زرد میں بریاں کر کے نبات سفید ڈیڑھ کلو کے قوام میں ملا کر معجون بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ دودھ صبح نہار اور بوقت خواب کھلائیں افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے۔ اعلیٰ درجہ کا مقوی دماغ ہے نسیان، دماغی قوئ کو پیدا کرتی اور عقل کو بڑھاتی ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے نہایت ہی مفید ہے۔

### (۹) حلوہ دافع نسیان

کشنیز خشک، تخم خشخاش، مغز بادام ہر ایک ۱۰ تولہ، مغز بادیان، ۲۰ تولہ، دال مونگ ۲۰ تولہ روغن زرد ڈیڑھ کلو، نبات سفید ڈیڑھ کلو

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پیس کر جدا جدا روغن زرد میں بریاں کریں پھر نبات سفید کے قوام میں حسب دستور حلوہ تیار کرلیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو تولہ ہمراہ دودھ نیم گرم بطور ناشتہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، و مسکن عضلات ہے، دافع نسیان، مقوی دماغ ہے اس کا مسلسل استعمال دائمی نزلہ حار کیلئے بھی مفید ہے۔

### (۱۰) معجون برھمی

برہمی مصفا ۲۰ تولہ، ثعلب پنجہ ۵ تولہ، مغز بادام ۱۰ تولہ، الائچی سبز خورد ۴ تولہ، ستاور ۲ تولہ، مغز تخم خیارین ۲ تولہ، مغز تربوز ۲ تولہ، مغز تخم کدو شیریں ۲ تولہ، ست گلو ۲ تولہ، کوزہ مصری ڈیڑھ کلو۔

**ترکیب تیاری:** برہمی بوٹی کو ایک کلو پانی میں جوش دیں یہاں تک کہ پانی نصف رہنے پر مل چھان کر روغن زرد میں جوش دیں، صرف روغن رہ جائے تو باقی اشیاء کو مثل غبار کر کے مصری کے قوام میں شامل کر کے معجون تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہمراہ دودھ صبح و شام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ دافع نسیان، مقوی دماغ، فہم و عقل ہے دماغی کرنے والوں کے لیے بے حد مفید ہے۔

## ایڈز کیا ہے

قوانین فطرت کی خلاف ورزی کا نام ایڈز ہے۔ آج کل پوری دنیا عالم اس موذی مرض کے لاحق ہونے سے پریشان ہے۔ ہر ملک کی حکومت نے اس موذی مرض



کے ازالہ کے لیے فری ٹسٹ بنائے ہیں مگر افسوس ہے کہ اس مرض کے ابتدائی سبب کو روکنے کے لیے کوئی توجہ نہیں دی جاتی جس کی وجہ سے یہ مرض ہوتا ہے۔ اس مرض کے کئی اسباب بیان کیے جاتے ہیں۔ جو مندرجہ ذیل ہیں۔

## ایڈز کے اسباب

جنسی بے راہ روی، اختلاط ہم جنس منشیات کا کثرت سے استعمال، خون یا جسم کے دیگر سیالات کی منتقلی جنسی بے راہ روی، اختلاط ہم جنس اس مرض کی ابتدا غیر مسلم مما لک میں جہاں جنسی بھوک کو مٹانے کے لیے کوئی پابندی نہیں۔ امریکہ، برطانیہ، روس، فرانس جیسے ملکوں میں لڑکے اور لڑکیاں شادی سے پہلے ہی ایسے تجرابات سے گزر چکے ہوتے ہیں۔ اختلاط ہم جنس کی لعنت بھی ان مما لک میں زیادہ ہے۔ بلکہ یہ قانون بھی ان کی اسمبلی میں پاس ہے کہ اختلاط ہم جنس شادی کر سکتے ہیں۔ اس اختلاط ہم جنسی کی وجہ سے یہ مرض زیادہ تر ان لوگوں میں پایا جاتا ہے۔ جو لوگ یہ غیر فطری کام کرتے ہیں۔

وہ یقیناً اس مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور دوسروں کو بھی انہی کی وجہ سے یہ مرض لاحق ہوتا ہے۔ یہ شاخ در شاخ بڑھتا چلا جاتا ہے جو لوگ بھی ان سے مناسبت رکھیں گے۔

### ایڈز کے مریض کی علامات

جگر و غدد، گردے، زیادہ متاثر ہوتے ہیں۔ بعض مریضوں کے یہ اعضاء سکڑ چکے ہوتے ہیں، بھوک و پیاس بند ہو جاتی ہے۔ (۲) خون میں بلڈ یوریا بڑھ جاتا ہے۔ جسم کی رنگت سیاہی مائل بدنما ہو جاتی ہے۔ جسم کی نشو و نما رک جاتی ہے۔ ایسے مریضوں کی صورتیں مسخ ہو کر حیوانات خصوصاً بندروں جیسی ہو جایا کرتی ہیں۔ عضلات لٹک جاتے ہیں، چہرہ پر اماس، تہوج ہو جاتا ہے۔ جسم میں تھکاوٹ کا ہوتا۔ روز بروز نقاہت و کمزوری کا بڑھ جانا۔ چلنے پھرنے سے علامات میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

## ایڈز قانون مفرد اعضا کے مطابق کیا ہے

قانون مفرد اعضاء کے مطابق اس کی تحریک غدی عضلاتی سے (گرم خشک) غدی اعصابی گرم تر) ہے۔ غدد میں تحریک، عضلات میں تحلیل، اعصاب میں تسکین ہو جاتی ہے۔

**علامات:** غدی تحریک کی وجہ سے جگر، گردے وغیرہ زیادہ متاثر ہو کر اپنے جم سے چھوٹے ہو جاتے ہیں۔ رطوبات ختم ہو جاتی ہیں۔ جن کی وجہ سے شکل وصورت بدنما ہو جاتی ہے۔

جسم میں تحلیل کے بڑھ جانے سے عضلات نرم ہو کر لٹک جاتے ہیں۔ اعصاب میں کھینچاؤ بڑھ جاتا ہے۔ پیشاب مقدار میں کم آتا ہے، پیشاب میں جلن ہوتی ہے اور قبض بھی ہو جاتی ہے۔

**نوٹ:** اگر غدی اعصابی تحریک ہوگی تو قبض نہیں ہوگی بلکہ پتلے پاخانہ آئیں گے۔

## قانون مفرد اعضا کے مطابق ایڈز کا علاج

قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی، ملین مسہل، تریاق، اکسیر مقوی ومغلظ، ضرورت کے مطابق دیں، اسی کتاب مرکبات مفرداودیہ میں درج ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۱۱) سفوف ثعلب

چھلکا اسبغول، نوشادر، ثعلب پنجہ، موصلی سفید انڈیا، تخم اونگن، الائچی سبز، ہموزن۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ بڑا کھانے والا صبح وشام ہمراہ دودھ بادام۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ رطوبت غریزی اور مولد منی، مغلظ منی، جسم کو فربہ خوشنما جسم میں نقاہت وکمزوری کے لیے مفید ہے ایڈز کے جملہ علامات کے لیے بھی مفید ہے۔



### (۱۲) شربت لاثانی

برادہ صندل، زرشک شیریں، تخم کاسنی، تخم خیارین، ہرایک اڑھائی تولہ گل سرخ، بڑی الائچی ہرایک ڈیڑھ تولہ چینی ۳ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو ماسوائے مغزیات کے رات کو آدھا کلو پانی میں بھگودیں، صبح جوش دیں، بعدازاں جوشاندہ کو پن کر چینی ملا کر شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تا ۴ تولہ ہمراہ عرق سونف، عرق کاسنی، ہرایک ۶ تولہ، صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے، محرک اعصاب محلل غدد، مسکن ومقوی عضلات ہے۔ مفرح قلب، پیشاب میں جلن، تقطیر البول سوزاک ایڈز کے لیے مفید ہے۔

### (۱۳) سفوف گل سیوتی

**هوالشافی:** صندل سفید برادہ، الائچی خورد، کہربا شمعی، گل سیوتی، ہم وزن

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان، پانچ تولہ، عرق گلاب پانچ تولہ صبح وشام پلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، فشار الدم، کمی خون، گھبراہٹ قلب، بے چینی غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۱۴) سفوف هاضم

الائچی خورد ۳ تولہ، کشنیز خشک ۴ تولہ، بادیان ۵ تولہ، رب السوس ۳ تولہ، کوزہ مصری ۵ تولہ، اجوائن دیسی ایک تولہ، زیرہ سفید ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو ماشہ ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، محرک اعصاب، محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ کمی بھوک، سوئے ہضم کی خرابی، گیس، درد معدہ کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** اگر ایڈز کے مریض کو پاخانے پتلے آئیں تو یہ نسخہ دیں۔

### (۱۵) سفوف جدوار

**ھوالشافی:** جدوار خطائی، ناریل دریائی، زہر مہرہ خطائی، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی تا ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے، محرک عضلات محلل اعصاب، مسکن غدد ہے اسہال کہنہ بے قاعدگی پاخانہ، قے ہیضہ کے لیے مفید ہے۔

## احتیاطی تدابیر

نشہ آور اشیاء سے پرہیز کیا جائے۔ محرک و ممسک ادویہ سے پرہیز۔

ایڈز کے مریض کے ساتھ کھانے پینے سے پرہیز اور ایک دوسرے کے کپڑے استعمال نہ کریں۔ اپنے جیون ساتھی کے سوا دوسروں کے نزدیک نہ جائیں۔ استعمال شدہ سرنج، بلیڈ کا استعمال نہ کریں۔

## سوزاک

احلیل یعنی پیشاب کی نالی کی اندرونی سوزش کا نام سوزاک ہے۔ اگر اس کا بروقت علاج نہ کیا جائے تو کئی نئی علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔

**علامات:** پیشاب کرتے وقت جلن ہوتی ہے، کبھی کبھی کچلہو اور خون آنے لگتا ہے۔ پیشاب کرتے وقت قطرہ قطرہ آتا ہے، پیشاب کرتے وقت درد شدید ہوتا ہے، جو نا قابل برداشت ہوتا ہے۔

**اسباب:** حائضہ عورت کے ملاپ کے بعد ہو جایا کرتا ہے، بازاری فاحشہ عورتوں سے



جماع کرنے سے بھی ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ کثرت شراب خوری، کثرت سے گرم اشیاء اغذیہ ادویہ کا کھانا، وغیرہ تسلیم کیا جاتا ہے۔

## قانون مفرد اعضاء کے مطابق سوزاک

قانون مفرد اعضاء کے مطابق سوزاک کا سب سے بڑا سبب آلہ تناسل کی اندرونی نالی (پیشاب کی نالی) جو غشا مخاطی سے بنی ہوئی ہے کی سوزش اور ورم ہے۔ قانون مفرد اعضاء کے مطابق اس کی تحریک غدی اعصابی ہوتی ہے۔

اصول علاج: قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے اعصابی عضلاتی ملین، مسہل، تریاق، اکسیر، مغلظ مقوی ضرورت کے مطابق دے سکتے ہیں جو کہ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہیں جونہی دوران خون اعصاب کی طرف بڑھ جائے گا۔ اور غدد میں تحلیل ہو جائے گی اور عضلات میں تسکین ہو جائے گی تو مرض فوراً کم ہوتا چلا جائے گا۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۱۶) اکسیر سوزاک

**ھوالشافی:** روغن صندل، ایک بوند، روغن فتنہ ایک بوند، روغن الائچی ایک بوند، روغن زیتون ایک بوند۔

**ترکیب تیاری:** تمام روغنیات کو ایک پتاشہ میں ڈال کر کھلائیں۔

**ترکیب استعمال:** صبح نہار یہ ایک خوراک ہے۔

### (۱۷) سفوف ریباس

جوکھار ایک تولہ، ریوند خطائی ایک تولہ، شورہ قلمی ایک تولہ، زیرہ سفید ایک تولہ، نبات سفید ۱۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ گائے کے دودھ کی لسی سے دن میں تین بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات

ہے۔ سوزاک، جلن بول، دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۱۸) کشتہ صدف مرواریدی

**ھوالشافی:** صدف مرواریدی مصفا ۱۰ تولہ برگ درخت سرو ۴۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** صدف کو برگ سرو کے نغدہ میں رکھ کر حسب دستور گل حکمت کر کے ۲۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں، کشتہ شگفتہ برآمد ہوگا، صبح و شام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے، حبس البول بوجہ عظم غدہ قدامیہ میں مفید ہے، نیز جملہ امراض بول کا ازالہ کرتا ہے۔

**غذا:** کدو، ٹینڈا، گھیا توری، گاجر، شلجم، مولی۔

**پھل:** تربوز، خربوزہ، کیلا، امرود۔

**پرھیز:** گرم اشیاء، انڈا گوشت ہر قسم، بینگن، آلو گوبھی کریلے وغیرہ

# احتلام

عالم خواب میں انزال ہو جانا احتلام کہلاتا ہے، مرد کا سن بلوغت اس وقت شروع ہوتا ہے، جب احتلام کی ابتدا ہوتی ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مردانہ اعضاء اپنا صحیح کام سرانجام دے رہے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں سن بلوغت کی نشانیوں سے ایک یہ بھی نشانی ہے۔ ایک ماہ میں دو تا ۳ دفعہ اگر احتلام ہو جاتا ہے تو وہ مرض میں شمار نہیں ہوتا۔

## جنسی تحریکات

جنسی تحریکات اس وقت تک نہیں ابھرتی جب تک جنسی غدد اپنی نشو و نما مکمل نہیں کر لیتے۔ جب مردوں میں خصیے اعضائے تناسل خزانہ منی اپنی نشو و نما مکمل کر لیتے ہیں تو خصیے منی بنانا شروع کر دیتے ہیں اور یہ منی خزانہ منی میں جمع ہونا شروع ہو جاتی ہے۔ جس طرح گردوں سے پیشاب بن کر مثانہ میں جمع ہوتا ہے۔ جب مثانہ پیشاب سے بھر





جاتا ہے تو اسے خارج کرنے کے لیے پیشاب کی حالت پیدا ہوتی ہے اگر چند منٹ سے چند گھنٹے تک پیشاب خارج نہ کیا جائے تو تکلیف شروع ہو جاتی ہے جس سے مجبوراً پیشاب کرنا پڑتا ہے، بالکل اسی طرح ۱۵ تا ۱۶ سال کے لڑکے لڑکیوں کے خصیے منی بنا بنا کر خزانہ منی میں جمع کرنا شروع کر دیتے ہیں، جب خزانہ منی، منی سے بھر جاتا ہے تو لہروں کی صورتوں میں جنسی تحریکات منی کو خارج کرنے کے لیے اٹھتی ہیں۔ اگر طبعی طریقہ سے منی خارج کر دی جائے تو بہتر (شادی) ورنہ طبیعت خود خواب میں احتلام کی صورت میں منی خارج کر دیتی ہے۔

## احتلام کے علاج میں غلطیاں

اکثر احتلام کے علاج میں غلطیاں کی جاتی ہیں۔

جب نوجوان لڑکا کو مہینہ میں ایک دو بار احتلام ہوتا ہے تو وہ حکیم یا ڈاکٹر صاحب کے پاس جاتا ہے کہ مجھے یہ مرض ہے، حکیم یا ڈاکٹر صاحب احتلام کا سنتے ہی نسخہ تجویز کر دیتے ہیں، وہ احتلام طبعی اور غیر طبعی کے فرق کو سمجھتے ہی نہیں وہ مریض کو دوا دے دیتے ہیں جس سے وہ پہلے مریض نہیں تھا اب وہ مریض بن گیا ہے۔

دوسرے احتلام غیر طبعی میں بھی وہ غلطیاں کرتے ہیں، وہ احتلام کو گرمی کا مرض سمجھ کر علاج کرتے ہیں، جو قطعاً بے بنیاد ہے۔ مرطوب مزاج کی اغذیہ ادویہ کا کثرت سے استعمال کرواتے ہیں۔ جن میں سفوف مغلظ کا کثرت سے استعمال کرنے سے احتلام وقتی طور پر رک کر پھر زیادہ ہونے لگتا ہے جو قطعاً غلط اور بے بنیاد ہے۔

## اقسام احتلام

احتلام کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے جو مندرجہ ذیل ہیں

(۱) احتلام طبعی
(۲) احتلام غیر طبعی عضلاتی اعصابی
(۳) احتلام غیر طبعی غدی اعصابی

## احتلام طبعی

جوطبیعت خزانہ منی کے بھر جانے کی وجہ سے عالم خواب میں کرواتی ہے اسے احتلام طبعی کہتے ہیں اس کا مہینہ بھر میں ایک دو بار ہو جانا صحت کے لیے ضروری ہے۔ یہ علامات مرض میں شمار نہیں ہے۔

## احتلام غیر طبعی عضلاتی اعصابی (خشک سرد)

یہ تبخیر معدہ کی وجہ سے ہوتا ہے قانون مفرد اعضاء کے تحت اس کی تحریک عضلاتی اعصابی ہوتی ہے۔

**علامات**: معدہ میں تبخیر وریاح کی کثرت، قبض، جسم میں خشکی کا غلبہ قارورہ کا رنگ سرخی مائل سفیدی ہوتا ہے۔ ہر ماہ کئی دفعہ احتلام ہوتا ہے۔ کسی نوجوان ایسے بھی دیکھنے میں آئے جو کہتے ہیں کہ حکیم صاحب ہمیں ہر روز احتلام ہوتا ہے۔ یہ تبخیر معدہ کے مریض ہوتے ہیں۔

**اسباب**: خشک سرد اشیاء کو کثرت سے کھانا پینا کھانے کو بروقت نہ کھانا جب دل چاہے کھا لینا، کھانے پر کھانا، یہ سب تبخیرے معدہ کا سبب ہیں، اس کے علاوہ کیفیاتی اور نفسیاتی اسباب بھی ہیں۔ جو احتلام کا سبب بنتے ہیں۔

**اصول علاج**: قانون مفرد اعضاء عضلاتی اعصابی تحریک کا علاج عضلاتی غدی تحریک سے کرتا ہے۔

ضرورت کے پیش نظر عضلاتی غدی، ملین مسہل، تریاق، اکسیر، مقوی ادویہ بھی استعمال کر سکتے ہیں، اور اغذیہ سے بھی احتلام کا علاج کیا جا سکتا ہے۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۱۹) حب احتلام

عقرقرحا، خولنجاں، دارچینی، قرنفل ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کو کوٹ کر چھان کر حب بقدر نخود بنالیں۔



**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: عضلاتی غدی ہے۔ محرک عضلات محلل مسکن اعصاب غدد ہے۔ احتلام اور تبخیر معدہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۲۰) سفوف سبز

تیز پات، سنا مکی، ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ، صبح دوپہر شام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی ہے۔

محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ احتلام، قبض، گیس و تبخیر معدہ کے لیے مفید ہے۔

## احتلام غیر طبعی غدی اعصابی

حقیقت میں یہ احتلام نہیں ہونا چاہیے۔ مگر حرارت کی زیادتی کہ وجہ سے یہ احتلام بھی ہو جایا کرتا ہے۔

اس کی تحریک غدی اعصابی ہوتی ہے۔

**علامات**: پیشاب کا رنگ زردی مائل سرخی ہوتا ہے۔ پیشاب مقدار میں کم قطرہ قطرہ آنا ہے اور جلن بھی ہوتی ہے۔

**اسباب**: گرم خشک اغذیہ ادویہ کا کثرت سے استعمال کرنا، گرم خشک ماحول میں رہنا، کام کاج کرنا، اس کے علاوہ اس کے کیفیاتی اور نفسیاتی اسباب بھی ہوتے ہیں۔

**اصول علاج**: قانون مفرد اعضاء کے اعصابی غدی ہے اعصابی عضلاتی نسخہ جات ملین، مسہل، اکسیر، تریاق، مقوی ضرورت کے مطابق استعمال کر سکتے ہیں۔

اس کے علاوہ یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۲۱) سفوف لاجونتی

**ھوالشافی:** بیج بند ایک تولہ، تالمکھانہ ایک تولہ، لاجونتی ایک تولہ، موصلی سفید ایک تولہ، بنات سفید ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ دودھ صبح وشام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ دافع احتلام، سرعت انزال مولد منی، مغلظ منی ہے۔

## جریان

جریان بمعنی جاری ہونا۔ پنجابی کی زبان میں اسے شکر یا تانت آنا کہتے ہیں۔ جاننا چاہیے کہ منی خصیوں میں تیار ہو کر ادعیہ منی (خزانہ منی) میں جمع (سٹور) ہوتی ہے جو بوقت ضرورت (جماع) اخراج پاتی ہے۔ جس طرح پیشاب دونوں گردوں میں پیدا ہو کر حالبین کے ذریعے مثانہ میں جمع ہوتا ہے اور بوقت ضرورت اخراج پاتا ہے۔ اسی طرح جب منی (ادعیہ منی) خزانہ منی میں ضرورت سے زیادہ جمع ہو جاتی ہے تو اس کے اخراج کے لیے طبعی طور پر خواہش جماع پیدا ہو جاتی ہے۔ پیشاب کے اخراج کی خواہش کا اظہار اگر مثانہ میں دباؤ اور بوجھ کی صورت میں محسوس ہوتا ہے تو منی کے اخراج کی خواہش کا اظہار مرد کے خزانہ منی میں دغدغہ ہو کر بار بار انتشار ہوتا ہے، جس طرح پیشاب کی حاجت ہونے کے باوجود پیشاب نہ کیا جائے تو امراض گردہ ومثانہ پیدا ہو جاتے ہیں، اسی طرح جب بغیر خواہش جماع کے بار بار انتشار ہو جو منی اخراج کرنے کی ایک حاجت کا اظہار ہے منی بذریعہ جماع خارج نہ کیا جائے تو امراض خصیہ کے وخزانہ منی پیدا ہو جاتے ہیں۔ جن کا اظہار چہروں پر کیل، مہاسوں اور منی کے خمیر سے چہرہ پر بدنما دانوں سے ہوتا ہے، جنسی اعضاء ہر وقت لذت کے جذبات میں مبتلا رہتے ہیں خاص کر دماغ واعصاب میں تحریک وسوزش پیدا ہو جاتی ہے۔ احساسات کا بڑھ جانا اعصاب





میں سوزش ہونے کی وجہ سے منی کا قوام پتلا ہو جاتا ہے، جنسی اعضاء اور ادعیہ منی سے معمولی خیزش سے منی بہنے لگتی ہے چونکہ منی کے اخراج میں شدید لذت آیا کرتی ہے، اس لیے شروع شروع میں اس حالت کو مریض بے حد پسند کرتا ہے اور اندر ہی اندر اپنے جسم کو یعنی لکڑی کے گھن کی طرح ختم ہو جاتا ہے۔

چونکہ منی ایک ایسا گوہر بے بہا ہے کہ اس سے انسانی جسم کی ساخت بنتی ہے اس لیے اس کے بہتے رہنے سے جسم کمزور ہو جاتا ہے۔

**علامات جریان:** جسم دبلا ہونا شروع ہو جاتا ہے، چہرہ پژمردہ اور بدصورت ہونے لگتا ہے آنکھوں میں رونقی ہر وقت دل پریشان رہتا ہے کسی کے ساتھ بات چیت اور آنکھ میں آنکھ ملا کر بات نہیں کر سکتا، حافظہ نہایت ہی کمزور ہو جاتا ہے۔

اعصابی تشنج ہونے سے سر درد رہنے لگتا ہے، دل ڈوبنا شروع ہو جاتا ہے کمی بھوک، درد کمر، نزلہ، زکام، پیشاب کی کثرت، پیشاب کا رنگ سفیدی مائل یا زردی کبھی سفیدی مائل یا سرخی ہوتا ہے۔

**اسباب جریان منی:** کیفیاتی اسباب' نفسیاتی اسباب' خلطی اسباب' عضوی اسباب' مادی اسباب۔

**کیفیاتی اسباب:** کیفیاتی اسباب میں مرطوب موسم ماحول کا اچانک شدت اختیار کرنے سے دماغ واعصاب میں سوزش پیدا ہو کر جریان منی پیدا ہو جاتا ہے۔

**نفسیاتی اسباب:** نفسیاتی اسباب میں عشقیہ خیالات، فحش ناول پڑھنا، عریاں تصویریں یا بلو پرنٹ فلم دیکھنا، جانوروں کو جفتی کرتے دیکھنا، اور ہر وقت جنسی ملاپ کے لیے بے چین رہنا نفسیاتی اسباب میں ہے۔

**خلطی اسباب:** خلطی اسباب میں بلغمی رطوبات کی کثرت سے جریان کی علامت پیدا ہو جاتی ہے۔

**عضوی اسباب:** دماغ واعصاب میں تحریک وسوزش پیدا ہو جانے سے جریان منی کی علامت پیدا ہو جاتی ہے۔

**مادی اسباب**: کھانے پینے کی اعصابی اشیاء کو کثرت سے کھانے سے یہ علامت جریان کا سبب بنتا ہے۔

مثلاً اعصابی محرکات باہ وامساک کے لیے جن میں منی پیدا کرنے والی ادویہ کا کثرت سے استعمال جن میں گوند کتیرا، موصلی سفید، ثعلب مصری وغیرہ شامل ہیں۔

غذا میں زیادہ تر مرطوب اشیاء ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم وغیرہ کا کثرت سے کھانا، جریان منی کا سبب بنتا ہے۔

**نوٹ**: منی کا پتلا ہونا دو وجوہات کی بنا پر ہوتا ہے۔

ایک دماغ اعصاب میں سوزش دوسرے جگر وغدد میں سوزش۔اس کا تفصیل سے ذکر سرعت انزال میں کیا جائے گا۔جریان منی کے اسباب میں جو بیان کیے گئے ہیں۔
جریان منی کی مانند دو رطوبتیں اور بھی اخراج پاتی ہیں۔

ناسمجھ لوگ انہیں بھی جریان منی میں شمار کرتے ہیں مگر یہ حقیقت کے منافی ہے۔
کیونکہ منی ہمیشہ لذت کے ساتھ اخراج پاتی ہے۔

**رطوبات**: ایک رطوبت کو مذی، دوسری کو ودی کہتے ہیں۔

**رطوبت مذی**: مذی ایک رطوبت ہے جو لذت کے وقت اخراج پاتی ہے۔جب آلہ تناسل پورے شباب میں ہوتا ہے، جب جذبہ مباشرت اور لذت کی صورت میں پیدا ہوتی ہے۔

**وجہ اخراج**: اس کے اخراج کی حقیقت یہ ہے کہ منی کے اخراج کے وقت اس امر کی ضرورت ہوتی ہے کہ منی نکلنے کی صورت میں پیشاب کی نالی تر رہے تاکہ منی پھسل کر پوری قوت کے ساتھ اخراج پا جائے چونکہ منی شدید جھٹکے سے نکلتی ہے اس لیے اگر پیشاب کی نالی تر نہ ہو بلکہ خشک ہو تو نالی کے اندر سوزش اور زخم ہونے کا خطرہ ہے اسی مصلحت کے پیش نظر فطرت نے منی کے اخراج سے پہلے مذی کا اخراج ضروری قرار دیا ہے جب انسان مباشرت کے لیے اپنی زوج کو بوس وکنار کرتا ہے تو فعل جماع سے پہلے ایک رطوبت عضو تناسل کے منہ پر آ جاتی ہے اسے ہی مذی کہتے ہیں۔



**رطوبت ودی**: یہ رطوبت پیشاب کی نالی کو تر رکھنے کے لیے فطری طور پر پائی جاتی ہے۔جب پیشاب میں تیزابیت اور حدت کا اضافہ ہو جاتا ہے۔اس رطوبت میں بھی اضافہ ہو جاتا ہے۔جس سے جلن اور سوزش اگر پیشاب کی نالی میں ہو تو وہ بھی دور ہو جاتی ہے۔بہر حال دونوں رطوبتیں منی سے جدا ہیں۔

**جریان منی کے علاج میں غلط فھمی**: جریان کے علاج میں اکثر ناکامی ہوا کرتی ہے کیونکہ عام وخواص اسے گرمی کا مرض قرار دیتے ہیں- اور اسی اصول کو مدنظر رکھ کر تر گرم تا تر سرد اغذیہ ادویہ کھلاتے ہیں۔

وقتی طور پر ان ادویہ سے رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے۔جب دوا کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔مرض اور علامت پہلے سے بھی زیادہ شدت اختیار کر لیتی ہے۔

**قانون مفرد اعضا کے مطابق**: مبردات، مسکنات، مخدرات ادویہ سے دماغ واعصاب میں سوزش کی شدت بڑھ جاتی ہے۔یعنی اعصابی تحریک پیدا ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے جنسی اعضاء کے اعصاب پر دباؤ بڑھ جاتا ہے۔

جس سے بار بار خیزش ہو کر منی کا اخراج جاری رہتا ہے۔

اعصاب کے کسی مقام پر بھی اگر دباؤ بڑھ جائے گا اس مرض کی علامات مقام کے لحاظ سے مختلف پیدا ہو جائیں گی مثلاً اگر سر کے اعصاب پر دباؤ ہوگا تو سر درد اعصابی کہلائے گا۔اگر ناک پر ہوگا تو نزلہ زکام اسی طرح اگر گردوں کے اعصاب پر دباؤ ہوگا تو پیشاب کی کثرت ہوگی اور اگر آنتوں پر ہوگا تو اسہال شروع ہو جاتے ہیں۔

## قانون مفرد اعضا کے مطابق جریان کا علاج

قانون مفرد اعضاء کے حاملین کسی بھی علامات مرض کا علاج کسی اصول وضابطہ کے تحت کرتے ہیں۔چونکہ جریان کی تحریک اعصابی عضلاتی ہوتی ہے اس کا علاج عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی، اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات ومرکبات بے خطا وبے ضرر ہیں۔ضرورت کے پیش نظر محرک، شدید ملین، مسہل، تریاق، اکسیر استعمال کر سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۲۲) حب اسپند

**ھو الشافی:** جوز بوا ایک تولہ، عقرقرحا ایک تولہ، دارچینی، اسپند، کنجد ہر ایک ایک تولہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ایک حب ہمراہ آب تازہ دیں۔ صبح وشام۔
**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے، جریان، احتلام اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۲۳) حب تمر ھندی

**ھوالشافی:** مغز تخم سرس ایک تولہ، مغز تخم تمر ہندی ایک تولہ، شیر برگد حسب ضرورت
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شیر برگد ملا کر حبوب بقدر نخود بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔
**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی (خشک سرد) ہے، جریان، سرعت، انزال، کثرت پیشاب، مذی کے لیے بھی مفید ہے۔ مغلظ منی ہے۔ اگر اعصابی یا غدی اعصابی تحریک سے منی پتلی ہوگئی ہو تو اس کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۲۴) حب دافع جریان

**ھوالشافی:** زنجفر رومی ایک تولہ، بادیان رومی ایک تولہ، زعفران ایک تولہ، مشک خالص ایک ماشہ، عنبر ایک ماشہ، مومیائی ایک ماشہ، بسباسہ ایک ماشہ، جوز بوا ایک ماشہ، قرفہ ایک ماشہ، شیر برگد حسب ضرورت۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شیر برگد ملا کر حبوب بقدر نخود بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔
**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ جریان، احتلام، سرعت انزال اعصابی کے لیے مفید ہے۔





## (۲۵) حب عقرقرحا

عقرقرحا ایک تولہ، ہلدی ایک تولہ، مالکنگنی ایک تولہ۔
**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔
**مقدار خوراک:** ایک ایک حب ہمراہ آب تازہ صبح وشام دیں۔
**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔، جریان، احتلام، سرعت انزال مقوی باہ کے لیے بھی مفید ہے۔ نیز اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۲۶) مٹھائی جریان

**ھوالشافی:** مغز اخروٹ آدھا کلو، مغز پستہ ایک پاؤ ناریل ۳ پاؤ، مربہ ہریڑ بغیر گٹھلی کے ڈیڑھ کلو۔
**ترکیب تیاری:** تینوں اشیاء کو کوٹ لیں پھر مربہ ہریڑ کوٹ کر ملا لیں بس مٹھائی جریان تیار ہے۔
**مقدار خوراک:** ۲ تولہ صبح وشام ہمراہ قہوہ لونگ ۳ عدد، دارچینی ایک ماشہ۔
**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ جریان واحتلام، سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔ دیگر اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔
**غذا:** صبح انڈے کا سالن، چنے کا سالن، یا مندرجہ ذیل مٹھائی، دوپہر کوئی گوشت کوئی ساگ، آلو، گوبھی، بینگن، کریلے، مچھلی، اچار، پکوڑے۔
**پھل:** آم، خوبانی، انناس، آڑو، سیب، انار وغیرہ۔

## احتیاطی تدابیر

جب تک ماحول میں تبدیلی نہ ہوگی، صحیح معنوں میں اس مرض کا شافعی علاج نہیں ہوگا سب سے پہلے ماحول کو بدلیں جنسی گفتگو، برے دوست کی صحبت، عریاں فلمیں گانے بجانے کی محفلیں ان تمام عادات کو ترک کر کے صوم وصلوٰۃ کے پابند ہو جائیں۔ کیونکہ یہ سب ماحول اعصاب کے جنسی اعضاء میں تحریک پیدا کرتا ہے۔ اس طرح بار بار کی

تحریکات سے خزانہ منی کے عضلات کمزور ہو جاتے ہیں وہ منی کو روک نہیں سکتے لیکن تحریکات جاری رہتی ہیں اس لیے منی کا بہاؤ جاری رہتا ہے۔

لہٰذا اغذیہ ادویہ کے علاج کے ساتھ ساتھ ماحول کو بھی پاکیزہ بنائیں تا کہ اس کا بڑا سبب دور ہو جائے، پاکیزہ ماحول اس وقت تک نہیں پیدا ہو سکتا جب تک اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت نہ کی جائے۔ دین و دنیا کی اسی میں بھلائی ہے۔

رطوبت مذی کا علاج: اس رطوبت کا فطری طور پر حالت انتشار میں آنا ضروری ہے۔ اگر حد اعتدال سے یہ رطوبت بڑھ جائے تو علامت مرض میں شمار ہو گی۔

قانون مفرد اعضاء کے مطابق مذی کا کثرت سے آنا جگر و غدد میں سوزش ہونے کی وجہ سے قانون مفرد اعضا کے فارماکوپیا کے مجربات ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، تریاق، مقوی استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۲۷) سفوف مذی

**ھوالشافی**: بیج بند ایک تولہ، تالمکھانہ ایک تولہ، موصلی سفید انڈیا ایک تولہ، لاجونتی ایک تولہ، کوزہ مصری ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ شیریں

**افعال و اثرات میں**: اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ مولد منی مغلظ منی۔ مذی کی رطوبت کو حد اعتدال پر لانے کے لیے مفید ہے۔

**غذا**: غذا بھی اعصابی کھلائیں۔ ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم، گھیا توری، بھنڈی توری۔

**پھل**: امرود، کیلا، سیب، سفید انار۔

**رطوبت ودی کا علاج**: ودی کا اخراج پیشاب سے پہلے ہوتا ہے مگر شدت قبض کی وجہ سے پیشاب کے بعد بھی یہ رطوبت زیادہ مقدار میں بہتی ہے۔ جو صحت کے لیے نقصان دہ ہے۔



چونکہ ودی کو بھی غلطی سے جریان منی سمجھ لیا گیا ہے۔ جو گرمی کی وجہ سے اسے سمجھا جاتا ہے۔ اکثر معالج خشک سرد سے، تر سرد ادویہ اغذیہ استعمال کرتے ہیں، جن کے استعمال کرنے سے مریض کو بجائے فائدہ کے نقصان ہوتا ہے۔ علامات مرض پہلے سے بھی بڑھ جاتی ہے۔ آخر معالج مریض کو بدقسمتی تصور کرتے ہوئے اسے جواب دے دیتا ہے۔ مریض دوسرے معالج کے پاس جب جاتا ہے وہ بھی وہی مجربات و مرکبات کھلاتا ہے۔ آخر مریض مایوس ہو جاتا ہے۔ مختلف امراض کے عالم میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اکثر کو بواسیر ہو جاتی ہے۔ اکثر ٹی بی میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ جسمانی اور ذہنی طور پر مریض دن بدن کمزور ہوتا چلا جاتا ہے۔

**قانون مفرد اعضاء کے مطابق ودی کا صحیح علاج**: قانون مفرد اعضاء کے مطابق ودی کے مریض کے قلب و عضلات میں تحریک و تیزی ہوتی ہے جسم میں خشکی کا غلبہ ہوتا ہے۔

## صحیح علاج

سوزش عضلات کو تحلیل کرنا، تیزابیت و سوداویت کو ختم کرتا ہے، صفرا کو پیدا کرنے سے سوداویت اور تیزابیت ختم ہو جائے گی فوراً ودی کا اخراج بند ہو جائے گا۔

ودی قلب و عضلات کی کیمیائی تحریک عضلاتی اعصابی تحریک میں ہوتی ہے۔ اس کا علاج قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی ملین، مسہل، اکسیر، تریاق ضرورت کے پیش نظر استعمال کر سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۲۸) حب قرنفل

**ھوالشافی**: اذراقی ایک تولہ، قرنفل ایک تولہ، مرچ سیاہ ایک تولہ، بسباسہ، ۶ ماشہ، کشتہ فولاد ۶ ماشہ۔ لعاب گھیگوار بقدر ضرورت۔

**ترکیب تیاری**: جملہ اجزاء کو بدستور باریک کر کے لعاب گھیکوار میں کھرل کے حب

بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ لونگ، دارچینی کا قہوہ۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔

محرک عضلات، محلل اعصاب ومسکن غدد ہے۔ جریان، احتلام ودی کے لیے مفید ہے۔

## (۲۹) دیگر حب مسہل

**ھوالشافی:** اجوائن دیسی ایک تولہ، رائی ایک تولہ، گندھک ایک تولہ، جمال گوٹہ ٦ ماشہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ آب نیم گرم۔

**افعال و اثرات میں:** غدی عضلاتی ہے، محرک غدد، محلل عضلاتی اور مسکن اعصاب ہے۔ جریان احتلام، ودی، قبض کے لیے مفید ہے۔

**کمی انتشار:** کمی انتشار دو وجوہات کی بنا پر ہوتا ہے جگر وغدد میں سوزش کا ہو جانا ہے۔ دوسرا دماغ واعصاب میں سوزش کے ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ تیسرا سوزش عضلات یعنی عضلاتی اعصابی تحریک میں ہوتا ہیں

علاج: غدی تحریک کا علاج اعصابی تحریک پیدا کردیں تو انتشار قوی ہو جائے گا۔ اگر اعصابی تحریک ہو جائے تو عضلاتی تحریک پیدا کردینے سے کمی انتشار کا ازالہ ہو جائے گا۔ اور عضلاتی اعصابی تحریک کو عضلات کی مشینی تحریک عضلاتی غدی میں تبدیل کردینے سے کمی انتشار قوی ہو جائے گا۔

## سرعت انزال

بمعنی جلدی فارغ ہونا اس میں منی کا قوام رقیق ہو جاتا ہے۔ بوقت جماع دخول سے بیشتر یا دخول کے بعد فوراً ہی منی خارج ہو جاتی ہے اور گاہے کسی خوبصورت شکل کے دیکھنے اور اس کا تصور کرنے سے انزال ہو جاتا ہے۔ سرعت انزال بھی مختلف اقسام کے



تحت پایا گیا ہے۔

**اقسام سرعت انزال:** غدی، اعصابی، عضلاتی

**سرعت انزال غدی:** یہ غدی عضلاتی سے غدی اعصابی تحریک میں ہوتا ہے۔ جگر وغدد میں تحریک عضلات میں تحلیل، اعصاب میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے ان کی غیر طبعی تحریکات سے سرعت انزال کا عارضہ پیدا ہو جاتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ منی کے قوام میں حرارت کی زیادتی سے منی رقیق ہو جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے منی میں ٹھہراؤ نہیں ہوتا ذرا سی حرکت کرنے سے سرعت انزال ہو جاتا ہے۔

**اسباب سرعت انزال:** کیفیاتی اسباب، نفسیاتی اسباب، مادی اسباب، عضوی اسباب

**کیفیاتی اسباب:** کیفیاتی اسباب میں گرمی خشکی کے بڑھ جانے سے یا گرم خشک موسم و ماحول میں رہنے سے سرعت انزال انزال ہو جاتا ہے۔

**نفسیاتی اسباب:** نفسیاتی اسباب میں غم وغصہ کے اسباب کا پایا جانا۔

**عضوی اسباب:** جگر وغدد میں سوزش کا پیدا ہو جانا ادعیہ منی میں حدت کا زیادہ ہو جانا۔

**خلطی اسباب:** خلطی اسباب میں خلط صفرا کا بڑھ جانا۔

**مادی اسباب:** مادی اسباب میں گرم مزاج کی حامل اغذیہ ادویہ کو کثرت سے کھانا پینا، سرعت انزال کا سبب بنتا ہے۔

**علامات:** جلدی فارغ ہو جانا۔ کمی انتشار، پیشاب کا زردی مائل کم مقدار میں آنا۔ بھوک کا کم ہو جانا۔

**اعصابی سرعت انزال:** یہ سرعت انزال غیر حقیقی ہے۔ اس کو اصولاً تو نہیں ہونا چاہیے تھا مگر جب دماغ واعصاب میں رطوبات بلغم کی کثرت ہو جاتی ہے تو ادعیہ منی (خزانہ منی) میں بھی رطوبات بڑھ جانے سے منی کے قوام میں پتلا پن پیدا ہو جاتا ہے۔ امساک تقریباً ختم ہو جاتا ہے۔ انتشار کی نہایت ہی کمی واقع ہو جاتی ہے۔ کئی کئی ماہ تک انتشار ہی نہیں ہوتا ہے۔

**اسباب:** کیفیاتی اسباب میں مرطوب موسم و ماحول میں رہنا، خلطی اسباب میں

رطوبات بلغم کی کثرت کا ہوجانا مادی اسباب میں کھانے پینے اغذیہ اورادویہ میں گوند کتیرا، گوند بول، چھلکا اسپغول، لیس دار اشیاء کثرت کے کھانے سے اور نفسیاتی اسباب خوف وندامت کا پایا جانا، ناول، قصے عشقیہ پڑھنا، غلط ماحول میں رہنا۔ عریاں تصویر اور فحش لغو باتوں کے سننے سے دماغ واعصاب میں تحریک پیدا ہو کر رطوبات بلغم کے بڑھ جانے سے یہ سرعت انزال کی شکایات پیدا ہو جاتی ہیں۔

**علامات**: چہرہ کا رنگ پھیکا، پیشاب کی کثرت، پیشاب کا رنگ سفیدی مائل، پیٹ میں ہوا وتبخیر کا پایا جانا، کثرت لعاب رال کا بہنا۔

**غدی سرعت انزال کا علاج**: قانون مفرد اعضاء کے مطابق سرعت انزال کے علاج کے لیے محرک اعصاب، اغذیہ، ادویہ دینی چاہیے۔ جس کے استعمال کرنے سے غدد میں تحلیل عضلات میں تسکین اور اعصاب میں تحریک وتیزی پیدا ہو کر سرعت انزال کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

اس کے لیے قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے بے خطا اور بے ضرر مجربات کا استعمال کرنا مفید ہے۔ ضرورت کے پیش نظر ملین، مسہل، تریاق، اکسیر، مقوی، مغلظ استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۳۰) معجون ثعلب

**ھوالشافی**: گل سرخ ایرانی ٦ ماشہ، دانہ ہیل خورد ٦ ماشہ، صندل سفید ٦ ماشہ، زرشک شیریں ایک تولہ، مصطگی رومی ٦ ماشہ، کشنیز خشک ایک تولہ۔ خصیۃ الثعلب ۲ تولہ، مغز تخم خیارین ۲ تولہ، موصلی سفید انڈیا ۲ تولہ، شہد ۲۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ اشیاء کا سفوف بنا کر شہد میں ملا کر معجون تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک**: ۲ ماشہ ہمراہ شیر صبح وشام کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ سرعت انزال حار، مولد منی، مغلظ منی دیگر غدی تحریک کی ہر علامت کیلئے مفید ہے۔



## (۳۱) سفوف تودری

موصلی سفید انڈیا ثعلب مصری، ثعلب دانہ شقاقل مصری، بہمن سرخ، بہمن سفید، تودری سفید، تودری زرد لاجونتی ہر ایک ایک تولہ کوزہ مصری ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ٦ ماشہ صبح نہار ہمراہ دودھ نیم گرم ٦ ماشہ شام ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: اعصابی غدی مغلظ ہے۔ سرعت انزال، مولد منی، مغلظ منی جراثیم کو بڑھانے کے لیے مفید ہے۔

**سرعت انزال بوجہ بلغمی رطوبات**: اس کا علاج عضلات میں تحریک سے اعصاب میں تحلیل اور غدد میں تسکین پیدا کر دینے سے سرعت انزال کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

اس کے لیے قانون مفرد اعضاء کے نسخہ جات عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، تریاق اکسیر دے سکتے ہیں۔ یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۳۲) حب کمر کس

**ھوالشافی**: کمرکس ایک تولہ، تخم جوز ماثل سیاہ ایک تولہ، افیون ۲ ماشہ، ریش برگد ۲ تولہ، شیر برگد حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شیر برگد میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک**: دو حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ یا نیم گرم دودھ شیریں دیں۔

**افعال و اثرات میں**: عضلاتی اعصابی ہے۔ محرک عضلات، محلل اعصاب، مسکن غدد ہے۔ حابس، قابض اسہال، نزلہ زکام اعصابی سرعت انزال کے لیے مفید ہے۔

## (۳۳) سفوف صدف مرواریدی

**ھوالشافی**: موچرس ایک تولہ، کشتہ صدف ٦ ماشہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**نوٹ:** کشتہ اچھی طرح سوچرس میں کھرل کریں کہ یک جان ہو جائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ صبح وشام ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

**فوائد:** مذی، سرعت انزال کے لیے اکسیر ہے۔

## سرعت انزال عضلاتی اعصابی (خشک سرد)

تحریکی برادران کے نزدیک اس عضلاتی اعصابی تحریک میں سرعت انزال نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ یہ تحریک سرعت انزال کا علاج ہے۔ ان کی بات بھی درست ہے۔ کیونکہ مذی اور اعصابی تحریکات کا علاج عضلاتی اعصابی تحریک پیدا کر دینے سے کیا جاتا ہے۔ غدد میں تسکین پیدا کر دینے سے وقتی طور پر امساک کے لمحات کو بڑھایا جاتا ہے۔

یہ غدی تحریک کی وجہ سے ہونے والے سرعت انزال کا علاج مستقل نہیں ہوتا بلکہ وقتی طور پر کیا جاتا ہے۔ جو نقصان دہ ہے۔ مستقل علاج کے لیے غدد میں تسکین کی بجائے تحلیل سے کرنا چاہئے یہی قانون فطرت ہے۔

### میرا ذاتی تجزیہ

مجھے اکثر بادی بواسیر کے مریضوں نے کہا کہ حکیم صاحب ہمیں سرعت انزال اور کمی انتشار بھی ہے۔ بواسیر کے ساتھ ساتھ ان علامات کا بھی خیال رکھ کر ہمیں دوا دیں۔ جس سے ہمیں ان تمام علامات امراض سے شفا حاصل ہو۔ میں کافی غور و فکر کرنے کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا کہ بواسیر بادی اور سرعت انزال اور کمی انتشار کا علاج عضلات کی مشینی تحریک پیدا کر کے کیا جائے تو مریض ان تمام تکلیف سے نجات حاصل کرے گا۔ میں نے مریضوں پر تجربہ کرنا شروع کر دیا تو کافی کامیابی نصیب ہوئی۔

### اسباب سرعت انزال عضلاتی اعصابی

یہ بھی کسی طرح کے اسباب سے پیدا ہو جاتا ہے۔ حقیقت میں اس تحریک میں سرعت انزال نہیں ہوتا مگر جب یہ تحریک غیر طبعی طور پر پیدا ہو جاتی ہے۔ جس کے نتیجے میں



منی میں ترشی و تیزابیت بڑھ جانے سے منی کا قوام پتلا ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے سرعت انزال کا عارضہ لاحق ہو جاتا ہے۔ اس لیے یہ کہاوت دانا لوگوں کی ہے کہ مرد کے لیے کھٹی اشیاء کھانا قوت باہ کے لیے نقصان دہ ہیں اور عورت کے لیے کھانا شفا ہے۔

**مادی اسباب:** کھانے پینے میں ترش اشیاء کو کثرت سے کھانا پینا۔

**نفسیاتی اسباب:** میں لذت و مسرت کا پایا جانا۔

**کیفیاتی اسباب:** خشک سرد ماحول میں کام کاج کرنا۔

**عضوی اسباب:** عضو کا چھوٹا ہو جانا، اور منی میں ترشی کے بڑھ جانے سے منی کا قوام پتلا ہو جانا۔ کمی انتشار۔

**علامات:** پیٹ میں گیس و تبخیر کا پیدا ہونا کھٹی ڈکاریں آنا۔ بواسیر بادی کا ہو جانا، پیشاب کی رنگت سرخی مائل ہونا قبض رہنا کبھی۔ پاخانہ کا باقاعدہ نہ ہو جانا، احتلام کا ہونا۔

نوٹ: اسی تحریک میں اگر احتلام ہو سکتا تو انزال بھی ہو سکتا ہے۔

### عضلاتی سرعت انزل کا علاج

اس کا علاج بھی احتلام کے اصول کے تحت کیا جائے تو یقیناً شفا ہو گی۔ جو ادویات احتلام کے علاج میں درج کی گئی ہیں وہی استعمال کریں۔

## قبض

قبض بمعنی بندش، انتڑیوں کے اخراج کے عمل میں رکاوٹ کا ہو جانا قبض کہلاتا ہے۔ طبی اصطلاح میں انتڑیوں میں اس قدر خشکی پیدا ہو جائے کہ پاخانہ بروقت نہ آئے قبض کہلاتا ہے۔

قبض کے بارے میں حکماء نے بے شمار مجربات مسہل تجویز کیے ہیں۔ مگر انہوں نے مزاج، اخلاط، کیفیات اور اعضا کی مناسبت سے تحریر نہیں کیا کہ یہ کونسا مسہل فلاں مزاج کا ہے۔ یہ کس قسم کی قبض کے لیے مفید ہے۔ طب یونانی میں بھی ہر خلط کا مسہل ہے۔ مگر عملی طور پر اس قانون و اصول کو مد نظر نہیں رکھا جاتا ہے۔

بعض اوقات قبض کشائی کے لیے مجربات کہلائے جاتے ہیں۔مگر قبض کشائی نہیں ہوتی۔مثلاً جمال گوٹہ بہت ہی تیز مسہل ہے، مگر اس کے باوجود بھی قبض کشائی نہیں ہوتی ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ صفرا انتڑیوں میں کم گرتا ہے۔جس کی وجہ سے قبض لاحق ہو جاتی ہے۔پہلے محرک غدد اغذیہ، ادویہ دینی چاہیے تاکہ صفرا پیدا ہو اگر ہلکا سا بھی مسہل دیں گے قبض کشائی با آسانی سے ہو جائے گی۔قبض کی علامت کا ازالہ کرنے کے لیے سب سے پہلے ملین، اور پھر مسہل دینا چاہیے۔

**ملینات**: ہلکی سی قبض کشا ادویات جن سے معدہ، وامعاء میں نرمی پیدا ہو جائے اور طبیعت میں غیر معمولی بوجھ بھی نہ ہو اور قبض کشائی بھی ہو جائے۔ملینات کہلاتے ہیں۔

**مسہلات**: یعنی تیز قبض کشائی کرنے کی ادویات دی جاتی ہیں جس سے معدہ وامعاء میں بہت تیزی پیدا ہو جاتی ہے اور اس سے طبیعت میں غیر معمولی کمزوری پیدا ہو جاتی ہے۔لیکن قبض کشائی کی کوئی بھی صورت ہو اس میں مزاج عضو کی خرابی اور مرض کو ضرور مد نظر رکھنا چاہیے۔

حضرت دوست محمد صابر ملتانیؒ نے قبض کی تین اقسام بالاعضاء پیش کی ہیں حقیقی قبض کو عضلاتی اعصابی تحریک قرار دیا ہے، باقی دو غیر حقیقی قبض ہیں۔

**اقسام قبض**: عضلاتی قبض، غدی قبض، اعصابی قبض۔

**حقیقی قبض**: عضلاتی اعصابی تحریک میں ہوتی ہے۔عضلات میں یعنی خشکی اعصاب تحلیل غدد میں تسکین ہوتی ہے۔معدہ وامعاء میں خشکی سردی کا غلبہ ہو جاتا ہے۔خلط سودا بڑھ جاتی ہے۔صفرا بہت کم پیدا ہوتا ہے۔اور انتڑیوں میں صفرا گرتا ہی نہیں جس کی وجہ سے قبض ہو جاتی ہے ایسے مریض کا قارورہ کا رنگ سرخی مائل سفیدی ہوتا ہے۔جسم میں بے حد خشکی ہوتی ہے۔عام طور پر مریض دبلا ہوتا ہے۔

**اصول علاج**: محرک غدد اغذیہ ادویہ دینی چاہیے، اسی کتاب ہذا میں نسخہ جات غدی حصہ میں درج ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔





## (۳۴) سفوف سنامکی

**ملین**: سنامکی، تیزپات ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی سے ایک ماشہ صبح دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں

**فوائد**: یہ ملین ہے جو قبض کشائی کے لیے بہترین ہے۔

**مسہل**: غاریقون ایک تولہ، سنامکی ایک تولہ، زنجبیل ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی سے ایک ماشہ صبح وشام

**غدی غیر حقیقی قبض**: غدی قبض اکثر شدید نہیں ہوتی مگر بعض اوقات پاخانہ کھل کر نہیں آتا بلکہ تھوڑا تھوڑا دن میں دو یا تین بار آتا ہے۔پیٹ میں سدہ یا رکاوٹ محسوس ہوتی ہے اگر یہ صورت حال شدت اختیار کر جائے تو مروڑ اور پیچش ہو جاتی ہے۔جسم میں حرارت زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ہاتھ پاؤں جلتے ہیں، پیشاب کا رنگ زردی مائل سرخ ہوتا ہے یا زردی مائل سفید ہوتا ہے۔

**غدی قبض ہونے کی وجہ**: غدی قبض اصولاً تو نہیں ہونی چاہیے۔مگر جب غدی عضلاتی تحریک پیدا ہو جاتی ہے۔تو انتڑیوں میں صفرا کے کم گرنے سے پاخانہ بروقت نہیں آتا جس کی وجہ سے پاخانہ بعض اوقات تھوڑا تھوڑا آتا ہے۔اور کبھی کبھار سدہ کی شکل میں آتا ہے۔

**علاج**: اس کا علاج غدد کی مشیتی تحریک غدی اعصابی سے کیا جاتا ہے۔جو اسی کتاب ہذا میں نسخہ جات درج ہیں۔وہ بے حد مفید ہیں۔

یہ نسخہ بھی دیا جا سکتا ہے۔

## (۳۵) سفوف زنجبیل

**ھوالشافی**: سقمونیا ایک حصہ، زنجبیل ۵ حصہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** غدی اعصابی ہے۔قبض دیگر عضلاتی اور غدد کی کیمیائی تحریک کے لیے مفید ہے۔

**اعصابی قبض:** اعصابی قبض تو اصولاً میں ہونی چاہیے۔مگر جب جسم میں بلغم بڑھ جاتی ہے۔اور اس کے نتیجہ میں جسم میں حرارت وریاح کی کمی واقع ہو جاتی ہے اس میں لیس دار پاخانہ دن میں کئی بار آتا ہے عوام الناس کے نزدیک یہ قبض کی علامت سمجھا جاتا ہے کہ پاخانہ کھل کر نہیں آتا ہے۔

استاد محترم حضرت حکیم یٰسین دنیا پوریؒ مریضوں سے اکثر پوچھا کرتے تھے کہ پاخانہ دن میں کتنی بار کرتے ہو مریض کہتا حکم صاحب مجھے قبض ہے۔اجابت کھل کر نہیں آتی دن میں کئی بار تھوڑا تھوڑا پاخانہ آتا رہتا ہے۔حکیم صاحبؒ فرماتے بھئی آپ کو قبض کی ضرورت ہے۔۲۴ گھنٹہ کے بعد اجابت کھل کر آنی چاہیے۔یہی صحت کی علامت ہے۔

### (۳۶) سفوف کرنجوہ

**علاج:** ہلیلہ زرد، آملہ، کرنجوہ، کالا دانہ ہم وزن۔

**مقدار خوراک:** ۴رتی سے ایک ماشہ، صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی ہے۔

یہ عضلاتی ملین ہے۔عضلات کو تحریک دے کر قبض کشائی کرتا ہے۔

## پاخانہ میں بے قاعدگی

ہر بچہ، جوان اور بوڑھا کو ابتدا سے لے کر بڑھاپا تک اگر اجابت بروقت آئے تو اس کی صحت قابل رشک ہوتی ہے اگر پاخانہ میں بے قاعدگی ہو جائے تو کسی نہ کسی تکلیف میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ پاخانہ میں بے قاعدگی تین طرح سے ہوتی ہے۔ (۱) قبض، اسہال، پیچش۔قبض کا بیان کیا گیا ہے۔



**اسھال:** پاخانہ رقیق، پتلا اور پانی کی طرح آجائے تو اسے اسہال کہتے ہیں یہ اعصاب میں تحریک غدد میں تحلیل عضلات میں تسکین ہوتی ہے۔اس سے جسم میں بلغم ورطوبت کی کثرت ہو جاتی ہے۔اعصاب اپنی دافع قوت سے نہ صرف معدہ امعاء سے بلکہ شدید حالتوں میں دور دور کے اعضاء میں رکے ہوئے مواد کو بصورت اسہال خارج کر رہے ہوتے ہیں ایسے اسہال اگر مسلسل جاری رہیں تو جسم انسان کے ضروری اجزاء بھی خارج ہونے لگتے ہیں جن سے انسان کمزور اور ناتواں ہو جاتا ہے اور بعض دفعہ ایسے اسہال موت کا سبب بن جاتے ہیں۔ہیضہ کے مریض کو اسہال اور قے آتی ہے۔اس کو یک دم بند نہیں کرنا چاہیے۔کیونکہ ہیضہ کے مریض کے معدہ وامعاء میں غذا متعفن ہو جاتی ہے جس سے بدبو دار'' اسہال آنے شروع ہو جاتے ہیں جب غذائی اجزاء متعفن آتے رہیں اس وقت اسہال کو بند نہیں کرنا چاہیے جب غذائی اجزاء کے بغیر اسہال آئیں تو فوری طور پر عضلاتی کوئی بھی دوا دیں گے تو فوراً اسہال بند ہو جائیں گے۔

بعض اوقات پیچش میں بھی پتلے پاخانے آتے ہیں لہٰذا دست اور پیچس میں فرق کو واضح طور پر بیان کر دینا ضروری سمجھتا ہوں۔جو مندرجہ ذیل ہے۔

| دست | پیچش |
| --- | --- |
| دست ہمیشہ پتلے رقیق ہوتے ہیں اسہال کا رنگ سفیدی مائل ہوتا ہے۔یہ دست بغیر تکلیف کے آتے ہیں۔اکثر دست کے ساتھ قے بھی آتی ہے۔دست ہمیشہ اعصابی تحریک میں آتے ہیں۔دست میں ہمیشہ ہوا زیادہ خارج ہوتی ہے۔دست میں سوائے عضلاتی تحریک کے خون نہیں آتا ہے۔دست کبھی لیسدار نہیں آتے۔ | پیچش میں پاخانے نہ پتلے نہ خشک ہوتے ہیں۔پیچش میں پاخانہ کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔پیچش کی حالت میں پاخانہ مروڑ اور درد کے ساتھ آتا ہے۔پیچش میں قے نہیں آتی ہے۔پیچش ہمیشہ غدی تحریک میں آتے ہیں۔پیچش میں ہوا خارج نہیں ہوتی ہے۔پیچش میں اکثر خون آمیز پاخانہ آتا ہے۔پیچش میں اکثر آؤں اور لیسدار مادہ آیا کرتا ہے۔ |

**پیچش**: پیچش دو قسم کی ہوتی ہے۔

پیچش صادق، پیچش کاذب۔

(ا) دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ پیچش سدی اور پیچش غیر سدی۔

**پیچش کاذب**: اس پیچش کو پیچش سدی بھی کہتے ہیں یہ غدی عضلاتی تحریک کا مظہر ہے۔ اس میں صفرا کا اخراج رک جاتا ہے اور سدے پڑ جاتے ہیں۔ اس میں خون زیادہ آیا کرتا ہے۔

**علاج اغذیہ**: ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم، پیٹھا۔

**پھل**: کیلا، امرود، خربوزہ

**علاج بالدوا**: فارماکوپیا نسخہ جات کے غدی اعصابی سے اعصابی غدی مجربات۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

## (۳۷) روغن بید انجیر

**ھوالشافی**: کسٹرآئل ۵ تولہ، بادام روغن ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ روغنیات کو ملالیں۔

**مقدار خوراک**: یہ ایک خوراک ہے۔ دودھ میں ڈال کر پلائیں۔ پیچش سدی ختم ہو جائے گی۔

**پیچش صادق**: اس کو پیچش غیر سدی بھی کہتے ہیں اس پیچش میں مخ آؤں اور لیس دار پاخانہ بار بار آتا ہے۔ اس کی تحریک غدی اعصابی ہوتی ہے۔

**علاج بالغذا**: اس کی غذا میں لیس دار اشیاء بند کرادینی چاہیے۔ حابس اور قابض قسم کی اغذیہ ادویہ دینی چاہئے مثلاً لسی، دہی بھلے، آملہ چنے، دال مسور، دال چنے، آلو، گوبھی وغیرہ۔

**پھل**: سیب، انار، انگور، مالٹا کنوں، جامن آڑو۔

**علاج بالدوا**: عضلاتی اعصابی ہے، عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی فارماکوپیا کے نسخہ جات محرک وشدید، بلحاظ ضرورت کے پیش نظر دے سکتے ہیں۔



یہ نسخہ بھی مفید ہے

## (۳۸) سفوف ھلیلہ

**ھوالشافی**: ہلیلہ سیاہ کرنجوہ، آملہ ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ یا شربت انار صبح شام پلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: عضلاتی اعصابی ہے۔ اعصابی قبض دیگر اعصابی محرک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## (۳۹) سفوف پیچش غیر سدی

**ھوالشافی**: ہلیلہ سیاہ، حسب ضرورت لیں۔

**ترکیب تیاری**: ہلیلہ سیاہ کو گھی لگا کر توے پر بریاں کرلیں بعدازاں سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ سے ۳ ماشہ ہمراہ لسی یا دہی اس کے استعمال سے ایک ہی دن میں پیچش کا علاج ہوگا۔

## (۴۰) سفوف قرنفل

قرنفل حسب ضرورت لیں۔

**ترکیب تیاری**: قرنفل کو توے پر بریاں کرلیں۔

**مقدار خوراک**: ۲ رتی سے ۴ رتی صبح دوپہر شام ہمراہ لونگ دارچینی

## سنگرہنی

سنگرہنی میں پاخانے بار بار آتے ہیں۔ کسی بھی غذا کے کھانے کے بعد پاخانہ آجاتا ہے اسے سنگرہنی کہتے ہیں۔ یہ بھی پیچش کی طرح ملتی جلتی علامت ہے جس میں بار بار پاخانے مروڑ کے ساتھ درد کے ساتھ آتے ہیں لیکن پیچش کے برعکس پاخانے زیادہ مقدار میں آتے ہیں۔ مکھ یا خون نہیں آیا کرتا پاخانہ میں غذائی اجزاء منہضم نکلتے ہیں۔

رات دن پیٹ میں گڑگڑ ہوتی رہتی ہے۔ کبھی مریض کو قبض اور دست آتے ہیں۔

**علامات:** اکثر مریضوں کو سوزش ہو کر چھالے پڑ جاتے ہیں، جب دست آتے ہیں تو چھالے ختم ہو جاتے ہیں۔ اور جب قبض ہو جاتی ہے تو منہ میں پھر چھالے ہو جاتے ہیں۔

مریض کا رنگ پھیکا پڑ جاتا ہے۔ بعض دفعہ مریض میں انتہائی خون کی کمی ہو کر موت بھی واقع ہو جاتی ہے۔

**سنگرھنی کے علاج میں غلط فھمی:** سنگرہنی کو پیچش کی طرح خیال کر کے علاج کیا جاتا ہے۔ جس کی تشخیص بالا اعضاء یا اخلاط کے تحت نہیں کی جاتی ہے۔ کہ کونسا مفرد عضو تیز ہے۔ یا ست یا کمزور ہے۔

یا کون سی خلط بڑھ گئی ہے یا کم ہوگئی ہے۔ ان میں سے کسی بھی اسباب کو مدنظر نہیں رکھا جاتا ہے۔ اور پیچش کے اصول علاج کی طرح یہ ہدایات دی جاتی ہیں کہ مریض کو قابض دوا نہیں دینی چاہیے۔ کسٹرائل اکثر دینے کی ہدایت کی جاتی ہے۔ دودھ کو تمام اغذیہ سے مفید خیال کر کے مسلسل پلانے کی ہدایت کی جاتی ہے۔ یہ معقولا بہت ہی معروف ہے کہ

جوں جوں دوا کی مرض بڑھتا ہی گیا

مرچ مصالحہ والی اغذیہ سے پرہیز کرایا جاتا ہے۔ اور مریض کو دودھ، چاول، دلیا، کھچڑی دی جاتی ہے جو مرض میں اور بھی اضافہ کر دیتی ہیں ان اغذیہ کے کھانے سے مریض کو دست زیادہ مقدار میں آتے ہیں اور مریض روز بروز کمزور ہوتا چلا جاتا ہے۔

**قانون مفرد اعضاء اور سنگرھنی:** قانون مفرد اعضاء کے تحت سنگرہنی کو اعصاب میں تحریک خلط بلغم کی کثرت معدہ کے اعصاب کی سوزش کا نام دیتا ہے جو کبھی اعصابی غدی تحریک اور کبھی اعصابی عضلاتی تحریک کے تحت سنگرہنی کی علامت پیدا ہو جاتی ہے۔

**سنگرھنی کا اصول علاج:** قانون مفرد اعضاء کے تحت اس کا علاج عضلات کو تحریک دینے سے کیا جاتا ہے۔ عضلاتی اغذیہ اور ادویہ دی جاتی ہیں جس سے مریض چند



دنوں میں شفایاب ہو جاتا ہے۔ فارما کو پیا کے عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی نسخہ جات استعمال کریں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۴۱) سفوف سعد کوفی

**ھوالشافی:** موچرس، سعد کوفی، گل دھاوا، کتھ، لودھ پٹھانی، گندھک، آملہ سار، سیماب مصفا ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** اول کبریت اور سیماب کو اس قدر کھرل کریں کہ چمک باقی نہ رہے بعد ازاں بقیہ ادویہ کا سفوف تیار کر کے اس میں ملا کر خوب کھرل کریں اور محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی صبح دوپہر شام ہمراہ لسی یا قہوہ لونگ دارچینی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ محرک عضلات، محلل اعصاب، مسکن غدد مقوی ہے۔

سنگرہنی اسہال، ہیضہ کے لیے بھی مفید ہے۔

## دیگر سنگرہنی کا ایک روزہ علاج

### (۴۲) سفوف بیل گری

**ھوالشافی:** بیل گری حسب ضرورت

**ترکیب تیاری:** بیل گری کا سفوف بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** بیل گری کو ہمراہ دہی دیں سارا دن اس دہی کے سوا کوئی غذا نہ کھائیں۔

**مقدار خوراک:** بیل گری ایک ماشہ ہمراہ دہی ایک پاؤ اسی طرح دوپہر، شام کو بھی یہی دیں۔

**ھیضه:** ہیضہ میں معدہ و امعاء میں تعفن پیدا ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے معدہ میں درد اور مروڑ پیدا ہو جاتا ہے۔

**اقسام ھیضه:** ہیضہ کی دو اقسام ہیں۔

عام ہیضہ، بند ہیضہ۔

**عام ہیضہ**: عام ہیضہ میں دست اور قے شروع ہو جاتی ہے۔ معدہ وامعاء میں غذائی اجزاء متعفن ہو جاتے ہیں۔

جو بذریعہ دست اور قے خارج ہو جاتے ہیں۔

**بند ہیضہ**: بند ہیضہ میں بھی معدہ وامعاء میں غذائی اجزاء معفن ہو جاتے ہیں مگر دست اور قے نہیں ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے طبیعت میں گرانی گھبراہٹ قلب جسم میں کمزوری پیدا ہو جاتی ہے۔ کیونکہ اعصاب میں تحریک غدد میں تحلیل اور عضلات میں تسکین ہونے کی وجہ سے معدہ کے عضلات میں مکمل سیٹر نہیں ہو سکتا غدد تحلیل کی وجہ سے نہایت ہی کمزور ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح مسلسل معدہ میں متعفن اور سڑی ہوئی رطوبات رکنے سے ان کا زہر خون کے اندر بھی جذب ہوتا شروع ہو جاتا ہے۔ جس سے قلب متاثر ہوتا ہے اس کی حرکات غیر معمولی طور پر سست ہو جاتی ہیں۔ بالآخر حرکات قلب بند ہو کر موت واقع ہو جاتی ہے۔

ہیضہ کی دونوں صورت میں موت واقع ہو سکتی ہے۔ ایک اگر اخراج کا عمل دست وقے بند نہ ہو تو موت ہو جاتی ہے دوسری صورت جو اوپر بیان کی گئی ہے۔

## ہیضہ قانون مفرد اعضاء کے مطابق

قانون مفرد اعضاء کے مطابق ہیضہ جس میں قے و دست کا اخراجی عمل ہوتا ہے۔ اس کی تحریک اعصابی عضلاتی ہوتی ہے اعصاب میں تحریک غدد میں تحلیل، عضلات میں تسکین ہو جاتی ہے یہ اعصاب کی مشینی تحریک کہلاتی ہے۔ اس تحریک میں خلط بلغم پیدا بھی ہوتی ہے اور ساتھ ساتھ اس کا اخراج بھی ہوتا رہتا ہے۔

**بند ہیضہ**: قانون مفرد اعضاء کے تحت اس کی تحریک اعصابی غدی ہوتی ہے۔ یہ اعصاب کی کیمیائی تحریک کہلاتی ہے۔ اس تحریک میں خلط بلغم پیدا ہوتی ہے مگر اخراج نہیں پاتی ہے۔



اس میں بھی غذائی اجزاء میں تعفن پیدا ہو جاتا ہے اور متعفن رطوبات کا اخراج رک جاتا ہے۔

**علاج**: عام ہیضہ ہو یا بند ہیضہ دونوں کا اصل سبب تو معدہ میں پڑی ہوئی غذا کا تعفن وغیرہ، معدہ کو ان گندی اور متفعن رطوبات وغذائی اجزاء کو معدہ سے خارج کر دیا جائے۔

عام ہیضہ میں جب صحیح طور پر متعفن شدہ رطوبات کا اخراج نہ ہو تو کبھی بھی بند کرنے کی کوشش نہ کی جائے بلکہ دستوں کو زیادہ لایا جائے تا کہ جلد از جلد معدہ پاک وصاف ہو جائے۔

**عام ہیضہ کا علاج**: حب مقوی خاص ایک ایک حب ہر پندرہ منٹ کے بعد دینی چاہیے جب آرام محسوس ہو تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۴۳) تریاق ہیضہ

**هوالشافی**: تخم فلفل احمر ۲ تولہ، کھونی اسود ۲ تولہ، بادیان ۲ تولہ، تیزاب گندھک حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کو پیس کر ایک چینی کی پیالی میں ڈال کر اوپر تیزاب گندھک ڈال دیں جو سفوف سے ایک انگل اوپر ہو چند یوم پڑا رہنے دیں تقریباً ۴ یوم خشک ہونے پر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک**: ایک رتی ہمراہ قہوہ دیسی اجوائن پودینہ۔

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی تریاق ہے۔ ہیضہ، قے، دست، درد معدہ، گیس، تبخیر کے لیے موزوں ہے۔

**علاج بند ہیضہ**: بند ہیضہ کا علاج اعصابی عضلاتی تحریک کا مسہل دیں۔ تا کہ معدہ صاف ہو جائے۔ بعد ازاں عضدی غدی ہاضم دیں۔ یا غدی عضلاتی تریاق دیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۴۴) حب پودینہ

**ھوالشافی**: پودینہ ۱۰ تولہ، گل مدار ۵ تولہ، فلفل سیاہ، فلفل دراز نمک سنگ ہر ایک اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری**: سب ادویہ کا سفوف بنا کر حب کنار دشتی بنائیں۔

**ترکیب استعمال**: ایک تا ۴ حب ہمراہ آب سادہ ہر آدھے گھنٹہ کے بعد وقفہ سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: غدی اعصابی ہے، محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ ہیضہ، قے، درد معدہ سوئے ہضم کی ہر خرابی کے لیے مفید ہے۔

## سنگ پتہ میں بننے کی وجہ

پتہ نالی دار غدد ہے۔ اس کا کام یہ ہے کہ صفرا کو جگر سے لے کر ضرورت کے مطابق باہر خارج کرتا رہتا ہے۔ جب غدد جاذبہ کے غیر طبعی افعال تیز ہو جاتے ہیں تو وہ صفرا کو بنا کر خون میں سٹور کرنا شروع کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے پتہ صفرا کو نکالنا بند کر دیتا ہے، جو صفرا پتہ میں خارج نہ ہونے کی وجہ سے گاڑھا ہو کر جمنے لگتا ہے۔ یہی جما ہوا صفرا ریزوں اور کنکروں کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔

جن کو عرف عام میں پتے کی پتھریاں کہنے لگتے ہیں۔

حقیقت میں جگر و غدد کے کیمیائی اعضاء (غدد جاذبہ) کا فعل بہت ہی تیز ہو جانے سے غدد ناقلہ کا فعل نہایت ہی کمزور ہو جاتا ہے، وہ اپنا کام تقریباً چھوڑ چکے ہوتے ہیں۔

پتہ جو نالی دار جسم ہے اسے صفرا ملتا ہی نہیں جو صفرا اس کے اندر ہوتا ہے وہ بھی نہیں نکلتا بلکہ اس کے اندر جم کر پتھریوں میں تبدیل ہونے لگتا ہے ان پتھریوں کی تعداد دس سے لے کر سینکڑوں تک ہوتی ہے پتے میں ان پتھریوں کی جسامت چنے کے دانے کے برابر ہوتی ہے۔ جب پتھری پتہ سے نکل کر نالی میں آتی ہے تو سخت درد ہونے لگتی ہے۔ اسے درد پتہ کہتے ہیں۔



**اسباب**: نفسیاتی اسباب، کیفیاتی اسباب، خلطی اسباب، عضوی اسباب، مادی اسباب۔

ان اسباب میں سے صرف مادی اسباب ہی کا بیان کیا جاتا ہے۔ طوالت کے خوف سے اسی پر اکتفا کرتا ہوں زندگی نے وفا کی تو نور حکمت کتاب میں ان اسباب کا تفصیل سے بیان کروں گا۔

**مادی اسباب**: مادی اسباب: کھانے پینے کی اشیاء مثلاً گرم خشک اغذیہ ادویہ کا کثرت سے استعمال، مرغ، تیتر، بٹیرا گوشت کا کثرت سے کھانا، شراب وغیرہ پینا۔

سب اشیاء جگر کے غدد جاذبہ کے فعل کو تیز کرتی ہیں۔

**علامات**: دائیں پسلیوں کے نیچے اچانک، شدت کا درد ہوتا ہے درد کی شدت کی وجہ سے مریض بے قرار بے خود ہو جاتا ہے۔ جی متلاتا ہے۔ درد کی ٹیس شکم پشت اور داہنے کندھے تک جاتی ہے۔ آبکائیاں اور ہچکیاں بھی آنے لگتی ہیں۔ نفخ اور قبض شدید ہوتی ہے۔ کبھی شدت درد سے مریض کو غش آ جاتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ یرقان بھی ہو جاتا ہے۔

**علاج**: قانون مفرد اعضاء کے مطابق اس کی تحریک غدی عضلاتی ہے۔ (گرم خشک)

قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات سے غدی اعصابی، اعصابی غدی سے کیا جاتا ہے۔ جو اسی کتاب مفرد ادویہ کے مرکبات میں درج ہیں۔ اگر پیشاب کم مقدار میں آتا ہو تو اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی اغذیہ، ادویہ سے کریں۔ اسی کتاب ہذا مفرد ادویات مرکبات میں بھی نسخہ جات درج ہیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔ جو تقریباً ۱۵ یوم تک پتہ میں پتھریوں کا شافی علاج ہے۔

**نوٹ**: مقام ماؤف پتہ پر گل کیسو کی ٹکور کریں۔

### (۴۵) تریاق گردہ

**ھوالشافی**: نوشادر ٹھیکری ایک تولہ، سہاگہ بریاں ایک تولہ، سجی کھار ایک تولہ، شورہ قلمی ۳ تولہ، الائچی کلاں ۳ تولہ، تخم بکائن ۲ تولہ، تخم نیم ۲ تولہ، سنگ یہود ۳ تولہ، سنگدانہ مرغ ۸ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

سنگدانہ مرغ کو پہلے پانی میں اچھی طرح دھو کر صاف کر لیں۔ خشک کر کے سفوف میں شامل کر دیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ سے ۳ ماشہ ہمراہ آب نیم گرم اگر اس میں شہد ملا کر پلائیں تو زیادہ مفید ہے۔ صبح دوپہر شام۔

**افعال و اثرات میں**: غدی اعصابی ہے، محرک غدد محلل عضلات مسکن اعصاب ہے۔ پتھری، پتہ، گردہ حالبین مثانہ خود جگر میں کیوں نہ ہو فوراً ریزے ریزے کر کے خارج ہو جاتی ہے۔ جلن، تقطیر البول غدہ قدامیہ کے لیے بھی مفید ہے۔

**ایلو پیتھک میں پتہ کی پتھری کا علاج**: ایلوپیتھی ڈاکٹروں کے نزدیک پتہ میں پتھریوں علاج خوردنی ادویات سے کرنے کی بجائے اپریشن کر کے پتہ ہی کو نکال دیتے ہیں۔ ان کے نزدیک ماسوائے اپریشن کے اس کا کوئی علاج نہیں ہے۔

**لیکن**: یہ حقیقت ہے کہ مالک حقیقی نے جسم کا کوئی پرزہ بھی بغیر ضرورت کے پیدا نہیں کیا اگر جسم انسانی کا کوئی حصہ بھی بیمار یا خراب ہو جاتا ہے تو اس کو درست کرنے کے لیے مخصوص علاج بھی پیدا کئے ہیں۔

کسی کے جسم کے حصہ کے بیمار ہو جانے پر اسے درست یا علاج کرنے کی بجائے اسے جسم سے نکال دینا اچھا عمل نہیں ہے بلکہ مریض پر ظلم عظیم ہے۔

ایسے ہی ڈاکٹر حضرات جو مریضوں پر آئے دن ظلم و ستم کرتے رہتے ہیں۔ کسی کا پاؤں کاٹ دیا کسی کی ٹانگ کاٹ دی اور پتہ کو بھی اپریشن کے ذریعے نکال دیتے ہیں۔ اپریشن زدہ مریض ساری زندگی فرنگی ادویات پر اور نیم مردگی کی زندگی بسر کرتے ہیں۔

فرنگی طریقہ علاج میں کسی بھی علامات مرض کا علاج نہیں ہے کیونکہ جو علاج معالجہ قوانین فطرت کے خلاف برسرپیکار ہو وہ کیسے صحیح ہو سکتا ہے۔ ان کے پاس تو نزلہ، زکام کا علاج نہیں ہے۔ وقتی طور مسکن، مخدر ادویات دے کر نزلہ، زکام کو روک تو سکتے مگر علاج نہیں کر سکتے۔



مزید تفصیل کے لیے دیکھیے حکیم انقلاب کی کتاب فرنگی طب غلط اور غیر علمی ہے۔ طوالت کے خوف سے اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔

## پتھری کے علاج میں غلط فہمیاں

پتھری خواہ جگر میں ہو، پتہ، گردہ، مثانہ میں ہر ایک کا علاج ایک ہی قسم کے نسخوں سے کیا جاتا ہے۔ پتھری کی قسم اور اس کے اسباب پر کوئی توجہ میں دی جاتی جس سے اکثر علاج ناکام ہو جاتا ہے۔

## پتھریاں بننے کی وجوہات

جب رطوبات ضرورت سے زائد ہو جائیں تو وہ مسامات جسم آنکھ، کان، ناک، مقعد اور براہ گردہ و مثانہ خارج ہونا شروع ہو جاتی ہیں اور اس وقت تک نکلتی رہتی ہیں جب تک ان کی پیدائش میں اعتدال نہیں ہو جاتا۔

جب ان میں سے کسی ایک کے مزاج اور کیفیت میں کمی بیشی ہو جاتی ہے تو ان کے قوام میں غلظت آ جاتی ہے جس نے ان کے بھاری ذرات گردہ مثانہ، میں جمع ہونا شروع ہو جاتے ہیں چونکہ ان میں باہم چسپاں ہونے کی صفت باقی ہوتی ہے اس لیے وہ ایک دوسرے سے مل کر بڑھنا شروع ہو جاتے ہیں حتیٰ کہ پتھری کی شکل اختیار کر جاتے ہیں۔

قانون مفرد اعضاء کے مطابق مفرد عضو میں تحریک پیدا ہو جائے اسی تحریک والے مفرد عضو کی رطوبات کی زیادتی سے ہی پتھریاں بنتی ہیں نیز ہر عضو کی کیمیائی تحریک میں ہی پتھری بنتی ہے۔

## قانون مفرد اعضاء اور پتھری کی اقسام

قانون مفرد اعضاء چونکہ اعضائے رئیسہ دل، دماغ جگر اور ان کے افعال بھی تین قسم کے ہیں۔ ان اعضاء کی رطوبات بھی تین قسم کی ہیں۔ دماغ کی اعصابی رطوبات دل کی عضلاتی رطوبات، جگر کی غدی رطوبات۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ دماغ

کی رطوبت خلط بلغم، دل کی رطوبت سوداجگر کی رطوبت صفرا چونکہ جسم میں صرف تین قسم کی رطوبات پائی جاتی ہیں۔ لہٰذا تین اقسام کی پتھریاں بن سکتی ہیں۔ ہر قسم کی پتھری کا جدا جدا علاج ہے۔ اس لیے انہیں اعصابی پتھری، غدی پتھری، عضلاتی پتھری کہتے ہیں۔

**اعصابی پتھری:** انہیں ایلوپیتھی میں فاسفیٹ آف کیلیم کہتے ہیں یعنی ایسی پتھری جن میں چونا کے اجزاء زیادہ پائے جاتے ہیں ان کی رنگت سفیدی مائل زردی ہوتی ہے اعصابی پتھریاں بہت کم بنتی ہیں۔

**علامات:** اعصابی پتھری کی علامات یہ ہیں۔

پیشاب مقدار میں زیادہ آتا ہے۔ دن میں کئی بار آتا ہے اکثر شوگر کے مریض اس مرض میں مبتلا ہوتے ہیں، نبض بطی اور سست گہری ہوتی ہے۔ پیشاب کا رنگ سفیدی مائل زردی ہوتا ہے۔

**عضلاتی پتھری:** انہیں ایلوپیتھی میں یورک ایسڈ کی پتھریاں کہتے ہیں ان میں تیزابی مادہ زیادہ پایا جاتا ہے۔

**علامات:** عضلاتی پتھریاں کے مریض اکثر بواسیر کے مریض ہوتے ہیں۔

ان کے جسم چہرہ اور مقعد میں مسے ہوتے ہیں۔ آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہوتے ہیں، قارورہ کا رنگ سرخ سفیدی مائل گاڑھا ہوتا ہے۔ اس میں ارضی مادے زیادہ ہوتے ہیں، نبض مشرف اور رفتار سے تیز ہوتی ہے۔ عضلاتی پتھریاں تعداد میں زیادہ ہوتی ہیں۔

**غدی پتھری:** انہیں ایلوپیتھی میں اوکے لیٹ آف لائم کہتے ہیں ان کے اوپر کانٹے یعنی خار ہوتے ہیں۔ غدد میں تحریک عضلات میں تحلیل اعصاب میں تسکین کی وجہ سے ہوتی ہے۔

**علامات:** پیشاب کا جل کر آنا، پیشاب کا رنگ زردی مائل سرخ ہوتا ہے پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا، ٹیس درد کے ساتھ آنا، چہرہ پر اماس وتہوج کا ہونا، ایسے مریضوں کی نبض سست باریک اور قدرے گہری ہوتی ہے۔



## پتھریوں کا علاج

قانون مفرد اعضاء کی تحقیق کے مطابق جب پتھری کا مریض آئے اس کا تحریک کے مطابق علاج تجویز کریں کبھی بھی ناکامی نہیں ہوگی بلکہ کامیابی نصیب ہوگی۔

## اعصابی پتھریوں کا علاج

اعصابی پتھریوں کا مادہ بلغمی، الکلائن اور کھاری ہوتا ہے۔ اس لیے ان کا علاج سوداوی، تیزابی مادہ سے اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی، ملین، مسہل اکسیر، تریاق ضروریات کے پیش نظر فارما کوپیا کے نسخہ جات بے حد مفید ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۴۶) سفوف ریٹھہ

**ھوالشافی:** مصبر ایکہ حصہ، مغز ریٹھہ ایک حصہ، کلتھی ۲ حصہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی صبح ودوپہر شام ہمراہ قہوہ لونگ دارچینی دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے، محرک عضلات محلل اعصاب، مسکن ومقوی غدد ہے۔ پتھری اعصابی، کثرت بول، کمی حرارت، اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۴۷) سفوف عقرقرحا

**ھوالشافی:** مصطگی رومی، لونگ، عقرقرحا ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** اول مصطگی کو کھرل کر کے باقی ادویہ بھی سفوف بنا کر ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی صبح دوپہر، شام ہمراہ لونگ دارچینی کا قہوہ کے ساتھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ اعصابی پتھری، قے دست، دل کا بیٹھ

جانا، یعنی ڈوبنا، مقوی باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

## عضلاتی پتھریوں کا علاج

عضلاتی پتھری، عضلاتی تحریک میں زیادہ پائی جاتی ہیں، ان کے علاج کے لیے مولد صفرا اغذیہ ادویہ دینی چاہئیں، عضلاتی پتھریاں قدرتی طور پر حرارت غریزی کی کمی سے بنتی ہیں۔اس لیے محرک جگر و غدد اغذیہ ادویہ مریض کو کھلانی چاہیے۔

**نوٹ**: ایسے مریض کی پتھریاں پہلے ٹوٹنا اور پگلنا شروع ہو جاتی ہیں، ایسے مریض کا قارورہ روزانہ دیکھا جائے کسی شیشے کی بوتل یا گلاس میں پیشاب کروایا جائے تو کچھ دیر پڑا رہنے سے نیچے گارسی اور بعض اوقات باریک باریک ریت کی مانند پتھریاں دکھائی دیتی ہیں۔ جو اس بات کا ثبوت ہیں کہ علاج درست ہو رہا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات غدی عضلاتی سے غدی واعصابی، ملین، مسہل، اکسیر، تریاق ضرورت کے پیش نظر استعمال کریں۔عضلاتی پتھریاں نیست ونابود ہو جائیں گی۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۴۸) سفوف سنگدانہ

**ھوالشافی**: نمک طعام، سنگدانہ مرغ، میٹھا سوڈا ہم وزن۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ دال کلتھی ۳ ماشہ، سرپھوکہ ۳ ماشہ، گھوکھرو ۳ ماشہ۔

**افعال و اثرات میں**: غدی اعصابی ہے۔محرک غدد محلل عضلات مسکن ومقوی اعصاب ہے۔عضلاتی پتھریوں کو تحلیل کرنے اور خارج کرنے کے لیے مفید ہے۔علاوہ ازیں بدہضمی، ریاح معدہ، ہرنیا کے لیے مفید ہے۔

یہ مرکب بھی بہت ہی مفید اور مجرب پایا ہے۔



حب غدی عضلاتی ملین، حب مقوی خاص، حب سلاطین۔ ہر ایک ایک حب صبح دوپہر شام کھانے کے بعد ہمراہ دیسی اجوائن پودینہ۔

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی ہے (گرم خشک)

کمی حرارت غریزی، صلابت جگر، قبض، تبخیر معدہ، عضلاتی پتھریوں کے لیے مفید ہے۔

## غدی پتھریوں کا علاج

یہ پتھریاں غدی تحریک میں پیدا ہوتی ہیں۔ یہ پتھریاں مقدار اور تعداد میں زیادہ ہوتی ہیں۔ معمولی سے کھاری اغذیہ ادویہ سے ٹوٹ کر اخراج جلد پا جاتی ہیں۔ ان پتھریوں کو خارج کرنے کے لیے مدر بول ادویہ کی ضرورت ہوتی ہے۔

قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی اغذیہ ادویہ بے حد مفید ہیں۔ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، تریاق، اکسیر استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ سب مجربات اسی کتاب ہذا مرکبات مفرد ادویہ اعصابی حصہ میں درج ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

### (۴۹) سفوف ترب

**ھوالشافی**: حجر الیہود ایک تولہ، قلمی شورہ ڈیڑھ تولہ، آب ترب ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر آب ترب میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر گل حکمت کر کے ۲۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔کشتہ ہو جائے گا پھر کھرل کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴ رتی ہمراہ دودھ کی لسی یا شربت بزوری صبح وشام دیں۔

**افعال و اثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے، غدی، پتھریاں، پتہ، جگر، گردہ مثانہ کے لیے مفید ہے۔غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۵۰) آب سیال پتھری گردہ حار

**ھوالشافی**: جوکھار ۲ تولہ، شورہ قلمی ۲ تولہ، مصری کالپی ۴ تولہ، پوست انجیر ایک کلو،

پوست شیشم (ٹاہلی) ایک کلو، پانی تازہ ۴ کلو۔

**ترکیب تیاری**: پانی اور پوست ہر دو کو آہنی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب پانی نصف رہ جائے تو اتار کر مل چھان کر محفوظ رکھیں اس پانی کو بوتل میں بھر کر اس میں پہلی تینوں ادویہ کو باریک کر کے ڈال دیں۔ وہ خود بخود حل ہو جائیں گی اب اسے محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک**: ۲ تولہ سیال بوقت ضرورت پانی ایک کپ میں حل کر کے پلائیں۔

**افعال و اثرات میں**: اعصابی غدی ہے۔ پتھری حار، پتہ، گردہ، مثانہ پیشاب کی جملہ امراض کے لیے مفید ہے۔

## چہرہ کے کیل مہاسے چھائیاں

شباب جوانی نوخیز میں اکثر لڑکے لڑکیوں کو چہرہ پر سرخ وسفید دانے نکلنے لگتے ہیں جنہیں طبی اصطلاح میں ثبور لبنیہ یا دبنیہ کہتے ہیں انہیں دبانے سے غلیظ رطوبت نکلتی ہے۔

**علاج قانون مفرد اعضاء کے مطابق**: قانون مفرد اعضاء کی رو سے کیل مہاسے، چھائیاں عضلاتی اعصابی تحریک میں ہوا کرتی ہیں ان علامات کو رفع کرنے کے لیے عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی اغذیہ ادویہ استعمال کی جاتی ہیں، جس سے مواد فاسدہ جسم وخون سے خارج ہو جائے گا اور کیل مہاسے، چھائیاں غائب ہو جائیں گی قانون مفرد اعضاء فارماکوپیا کے یہ نسخہ جات بے حد مفید ہیں۔

ان کے علاوہ یہ نسخے بھی مفید ہیں۔

### (۵۱) اکسیر جدید

**ھوالشافی**: رسکپور ۶ ماشہ، دار چکنا ۶ ماشہ، ہڑتال ورقیہ ایک تولہ، گندھک آملہ سار ۷ تولہ، پارہ ایک تولہ، دیسی اجوائن ۱۲۰ گرام، باؤچی ۱۲۰ گرام، رائی ۱۲۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**: یہ اول گندھک اور پارہ کی کجلی بنائیں پھر ہڑتال ورقیہ کو نیم گرم چند



قطرے پانی کے ہمراہ کھرل بمثل سرمہ کرلیں پھر رسکپور دار چکنا کو علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے جملہ مذکورہ ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں، بس اکسیر جدید تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: ۲ رتی سے ۴ رتی ہمراہ آب تازہ صبح وشام

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی اکسیر ہے۔ مصفی خون اعلیٰ درجہ کی ہے۔ مواد فاسدہ سوداوی مادوں کو خون سے مصفا کرنے کے لیے بہترین اکسیر مجرب المجرب ہے۔ خارش دھدر، چنبل، کیل مہاسے، چھائیاں، خارش، عضلاتی کینسر کے لیے بھی مفید ہے۔ علاوہ ازیں تحجر مفاصل کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۵۲) حب سلاطین

**ھوالشافی**: جمال گوٹہ ایک تولہ، شنگرف ایک تولہ، کشتہ کچلہ ۴ تولہ، رائی ۱۰ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: کچلہ کو کسی آہنی کڑاہی میں ریت ڈال کر ہلکی آنچ پر بھون لیں، پھر سفوف بنالیں۔ شنگرف اچھی طرح کھرل کر کے مذکورہ ادویہ میں ملالیں حبوب بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح وشام دیں۔

**نوٹ**: اس سے اگر دست زیادہ آنے لگیں تو پھر صرف ایک وقت کر دیں۔

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی مسہل ہے۔ قبض، وجع المفاصل، خارش، دھدر، چنبل، کیل، مہاسے، چھائیاں، فالج کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ**: حب سلاطین اور اکسیر جدید کو ملا کر ایک ایک حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔ اس کے ساتھ غدی عضلاتی ملین بھی دیں۔ چہرہ پر لگانے یا اگر خارش ہو تو سفوف غدی عضلاتی ملین ۱۰ تولہ میں ۶ ماشہ نیلا تھوتھا ملا دیں۔ یہ سفوف خارش بن جائے گا۔

**ترکیب استعمال**: سفوف ایک چمچ، تیل سرسوں ۳ چمچ اچھی طرح ملالیں۔ مقام ماؤف پر صبح وشام لگائیں۔

# چھپا کی

**تعارف:** چھپا کی کوئی مرض نہیں بلکہ یہ ایک علامت جو اچانک نمودار ہو جاتی ہے۔ بلکہ کسی گرم غذا دوا کھانے یا کسی زہریلے جانور کے کاٹنے سے خون میں جوش اور خون کا دباؤ اندرونی اعضاء کی نسبت بیرونی جسم پر اچانک دپھڑ اور خارش کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ اسے عرف عام میں چھپا کی نکلنا کہتے ہیں۔

**چھپاکی کے علاج میں غلط فھمی:** حکیم یا ڈاکٹر صاحبان چھپا کی کی بنیادی وجہ بالا اعضاء اسباب معلوم کرنے کی کوشش نہیں کرتے، ڈاکٹر حضرات انٹی الرجک ادویہ مریض کو کھلاتے ہیں، جن سے وقتی طور پر پتی اچھلتا یعنی چھپا کی وقتی طور پر رک جاتی ہے۔ کچھ عرصہ کے بعد پھر عود کر آتی ہے اور یہ سلسلہ برسوں چلتا ہے۔ حکیم حضرات مصفی خون ادویہ کے مرکبات کھلاتے ہیں۔ جو خشک گرم مزاج حامل کی ادویہ ہوتی ہیں۔ ان سے وقتی طور پر فائدہ ہوتا ہے مگر مستقل نہیں ہوتا، جب تک مرض کی ماہیت، مزاج، کو مدنظر رکھ کر علاج نہیں کیا جائے گا۔ اس وقت تک مرض سے نجات حاصل نہیں ہو سکتی۔

**قانون مفرد اعضاء اور چھپاکی:** قانون مفرد اعضاء کے تحت اسباب چھپا کی کیفیاتی، نفسیاتی، مادی، خلطی، اور مفرد اعضاء کے بگاڑ کو تسلیم کرتا ہے۔ یہ ہر عام وخاص کے مشاہدہ میں ہے کہ چھپا کی کبھی رات کو اور کبھی دن میں اور کبھی گرم ماحول میں نکلا کرتی ہے۔

**اقسام چھپاکی:** قانون مفرد اعضاء کے تحت چھپا کی دو قسم کی ہوتی ہے۔ غدی اور اعصابی۔

**غدی چھپاکی:** (صفراوی) دن کے وقت نکلا کرتی ہے، یہ غدی عضلاتی تحریک میں ہوا کرتی ہے۔ کیفیاتی سبب گرمی خشکی اس کا نفسیاتی سبب غصہ کے جذبات کی شدت اخلاط میں صفرا کی شدت اور اس کا عضوی سبب جگر و غدد کی تیزی اور مادی اسباب ہیں کھانے پینے کی گرم خشک اغذیہ، ادویہ کی کثرت کی وجہ سے چھپا کی کا اظہار ہوا کرتا ہے۔



**علامات:** مریض کے جسم میں جلن، تپش، حرارت کی زیادتی، صفرا کی زیادتی کی وجہ سے چہرہ کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔ پیشاب میں جلن مقدار میں کم رنگ زردی مائل سرخی ہوتا ہے۔ نبض قدرے پھیلی ہوئی اور رفتار میں سست ہوگی جسم میں دپھڑ، خارش کے ساتھ گھبراہٹ اور ضعف قلب کی علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔

**علاج:** قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے مجربات اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی ملین، مسہل، اکسیر تریاق ضرورت کے تحت استعمال کر سکتے ہیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

## (۵۳) سفوف چھپاکی

**ھوالشافی:** ناگ کیسر ۲ تولہ، شہد ۶ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** دوائی کا سفوف بنا کر شہد میں ملا لیں

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ چھپا کی کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

## (۵۴) سردائی آملہ

**ھوالشافی:** آملہ ۳ عدد۔

**ترکیب تیاری:** آملہ کی گھٹی نکال کر آملہ کو اچھی طرح کوٹ لیں کہ مالیدہ بن جائے یعنی لیوی سے بن جائے۔

**ترکیب استعمال:** صبح نہار منہ ایک ہفتہ مسلسل استعمال کریں۔ زندگی بھر کا روگ ختم ہو جائے گا۔

**نوٹ:** یہ ایک خوراک ہے۔

## (۵۵) سفوف ریباس

زیرہ سفید ایک تولہ، الائچی سبز ایک تولہ، ریوند خطائی ۶ ماشہ، ریوند چینی ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۴ رتی ہمراہ شربت بزوری صبح وشام۔

**افعال و اثرات میں:** اعصابی غدی ہے، محرک اعصاب، محلل غدد اور مسکن عضلات ہے، چھپاکی کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** غذا بھی اعصابی کھلائیں۔ مثلاً ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم، مولی۔

**اعصابی چھپاکی (بلغمی):** یہ رات کے وقت زیادہ نکلا کرتی ہے، مرطوب موسم یا ماحول میں بھی نکال کرتی ہے۔ دن کے وقت خود بخود غائب ہو جاتی ہے۔ اگر دن میں بارش بادل وغیرہ ہوں تو دن میں بھی اکثر قائم رہتی ہے۔

**اسباب:** یہ اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی تحریک بھی ہوا کرتی ہے۔ یہ چھپاکی بھی کئی اسباب کے تحت نکلا کرتی ہے جن میں کیفیاتی سبب ہونے سے مرطوب موسم و ماحول تری گرمی پیدا ہونے سے، تری سردی کے اچانک ہونے سے بلغم غیر طبی ورطوبت کثرت سے مادی سبب مرطوب اغذیہ وادویہ کی کثرت عضوی سبب دماغ واعصاب کے فعل کی زیادتی کی وجہ سے چھپاکی نکلا کرتی ہے۔

**علاج:** بلغمی چھپاکی کی تشخیص کے بعد فارماکوپیا کے مجربات۔

**قانون مفرد اعضا:** کے عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی مجربات و مرکبات ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، تریاق، اکسیر استعمال کر سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۵۶) معجون اطریفل

**ھوالشافی:** ہلیلہ ۲ تولہ، آملہ ۲ تولہ، عناب ۱۰ دانہ، بسفائج ایک تولہ، گل بنفشہ، کشتہ فولاد ۶ ماشہ، چینی یا شہد سہ چند ادویہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شہد یا چینی میں ملالیں۔

**مقدار خوراک:** ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ لونگ دارچینی صبح وشام دیں۔





**افعال و اثرات میں:** عضلاتی اعصابی اطریفل مقوی ہے، چھپاکی، نزلہ زکام رطوبتی یعنی بلغمی، بلڈلو، دل کے پھول جانے دل کے سوراخ، کثرت پیشاب کے لیے مفید ہے۔

## (۵۷) شربت مصفی

**ھوالشافی:** چرائتہ عشبہ، افسنتین، شاہترہ ہر ایک ۵ تولہ، چینی ڈیڑھ کلو یا شہد ڈیڑھ کلو۔

**ترکیب تیاری:** ایک کلو پانی میں رات کو بھگو دیں صبح پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی نصف کلو رہ جانے پر پن کر چینی یا شہد ملا کر شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ سے دو چمچ بڑے کھانے والے، صبح دوپہر شام پانی کے ہمراہ پلائیں۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی، مصفی شربت ہے، پھوڑے پھنسی، خارش سوداوی، بلغمی چھپاکی کے لیے مفید ہے۔

# خارش

**تعارف:** جسم کی صفائی نہ رکھنے سے تمام جسم پر خارش ہوا کرتی ہے۔ بالخصوص گردن، سینہ، زیر ناف بغل، میں خارش ہونے لگتی ہے۔

**اقسام خارش:** خارش دو قسم کی ہوتی ہے۔ (۱) خشک خارش۔ (۲) تر خارش۔

**خارش کے اسباب:** جسم میں ترش و تیزابیت کے بڑھ جانے سے خون گاڑھا ہو جاتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ شریان اور وریدوں میں دوران خون صحیح جاری نہیں رہتا جہاں جسم مقام پر رکاوٹ زیادہ ہوتی ہے، وہاں چھوٹی چھوٹی پھنسیاں نمودار ہو جاتی ہیں، مریض کو میٹھی میٹھی خارش ہونے لگتی ہے۔ مادہ کی کمی بیشی کی مناسبت سے خارش میں شدت یا کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ بعض دفعہ مریض کو اتنی خارش ہوتی ہے کہ خون نکلنے لگتا ہے۔

**خارش فطری عمل:** خارش ایک فطری عمل ہے جو ردعمل کے طور پر پیدا ہوتی ہے۔ ترشی و تیزابیت کی وجہ سے جلد کے مسامات بند ہو جاتے ہیں مسامات کو کھولنے کے لیے

طبیعت خارش کی علامت پیدا کر دیتی ہے۔

خارش کرنے سے وقتی طور پر مسامات جلد کی بندش ختم ہو جاتی ہے۔ کیونکہ حرکت سے حرارت پیدا ہوتی ہے جو حرارت سے ترش و تیزابیت ختم ہو کر دوران خون کا نظام رواں دواں ہو جاتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ جلد کا درجہ حرارت کم ہو جاتا ہے۔ جب خارش کرنے سے حرارت بڑھتی ہے تو خارش وقتی طور پر چند سکینڈ سے چند منٹ کے لیے رک جاتی ہے۔ خون میں ترشی و تیزابیت اور خشکی کا بڑھ جانے کا سب سے بڑا سبب یہ ہے کہ ایسی اغذیہ یا ادویہ کو کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے۔ جن میں زیادہ تر ترش و تیزابیت والی اغذیہ میں مثلاً آلو، گوبھی، بڑا گوشت، انڈا وغیرہ۔

**پھل**: سیب، کنوں، جامن وغیرہ

**علاج قانون مفرد اعضاء کے مطابق**: تحریک عضلاتی اعصابی ہے علاج عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی اغذیہ، ادویہ ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، اکسیر، تریاق استعمال کر سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۵۸) سفوف بابچی

**ھوالشافی**: گندھک آملہ سار ایک تولہ، بابچی ایک تولہ، تخم پنواڑ ایک تولہ، کالی زیری ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کو کوٹ چھان کر محفوظ کر لیں۔

ترکیب استعمال: ایک تولہ سفوف کو رات کو پانی آدھا پاؤ میں بھگو کر صبح زلال پن کر پلائیں اور فضلہ کو پیس کر تیل سرسوں میں ملا لیں بدن پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات میں**: غدی عضلاتی ہے۔ محرک غدد، محلل عضلات، مسکن اعصاب ہے۔ خارش، داد، چنبل کے لیے مفید ہے۔ دیگر عضلاتی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔



**خشک خارش**: خارش تر ہو یا خشک دونوں میں ترشی و تیزابیت بڑھ جاتی ہے۔

**قانون مفرد اعضاء کے تحت**: قانون مفرد اعضاء کے تحت تر خارش عضلاتی اعصابی تحریک میں ہوا کرتی ہے۔ اس وقت جگر و غدد میں سکون ہوتا ہے۔ عضلاتی اعصابی تحریک میں تر خارش اس لیے پیدا ہوتی ہے کہ ابھی بلغمی رطوبات باقی ہوتی ہیں جس کی وجہ سے تر خارش پیدا ہو جاتی ہے۔ خشک خارش کے فضلات عضلاتی غدی تحریک میں غدد ناقلہ کے کمزور ہونے کی وجہ سے رک جاتے ہیں جس کی وجہ سے خشک خارش پیدا ہو جاتی ہے۔

**علاج قانون مفرد اعضاء کے تحت**: علاج میں غدی عضلاتی سے غدی اعصابی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے ضرورت کے مطابق قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے نسخہ جات ملین، مسہل، تریاق، اکسیر دے سکتے ہیں۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

## (۵۹) سفوف گیرو

**ھوالشافی**: گندھک آملہ سار، ایک تولہ، گیرو ایک تولہ، کالی زیرا ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری**: حسب دستور سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک**: ۶ ماشہ ہمراہ عرق سونف ہر تین گھنٹہ بعد اسی سفوف میں سے دہی میں ملا کر مقام خارش پر مالش کریں خشک ہونے پر دھو ڈالیں۔

# ہیپا ٹائٹس

**تعارف:** ہیپا طبی زبان انگریزی میں جگر کو کہتے ہیں ٹائٹس بمعنی ورم' ابھار' سوجن یعنی ہیپا ٹائٹس کو ورم جگر کہتے ہیں۔

# جگر

**تعارف:** جگر کو اردو اور فارسی زبان میں جگر عربی میں کبد ہندی میں کلیجی کہتے ہیں۔

**مقام**1: دائیں طرف پسلیوں کے نیچے معدہ کے اوپر واقع ہے جگر ایک حیاتی عضو رئیس ہے۔ جو تمام جسم میں پائے جانے والے غدد میں سب سے بڑا غدد ہے۔ اس کے افعال باطل یا رک جانے سے فوراً موت واقع ہو جاتی ہے۔ جو زیادہ سردی کو برداشت کر سکتا نہ گرمی کو ان کیفیات کی کمی بیشی سے جگر کے نظام میں خرابی واقع ہونے سے خون عمدہ نہیں بنتا ہے۔ جس کی وجہ سے اعضاء کو غذائیت نہیں ملتی بدن کی حالت نہایت ہی خراب ہو جاتی ہے اور بدن دن بدن کمزور اور لاغر ہو جاتا ہے۔

## جگر کا کام

جسم کی نشو ونما جگر کے صحیح کام کرنے پر موقوف ہے' غذائیت کو تحلیل کر کے جز و بدن بنانا جگر ہی کا کام ہے۔ حرارت کو پیدا کرنا اور جسم میں سٹور کرنا اور خلط صفرا پیدا کر کے پتہ میں سٹور کر کے انتڑیوں میں گرِ کر قبض کا آزالہ کرتا ہے۔ کسی زہریلے مواد کو اپنی قوت طبعی کے ذریعے ختم کرتا ہے' جسم کو خوب صورت و توانا کرتا ہے۔

## اسباب ہیپاٹائٹس (ورم جگر)

ہیپا ٹائٹس کئی طرح کے اسباب سے پیدا ہو سکتا ہے۔ جو مندرجہ ذیل ہیں مادی اسباب'



کیفیاتی اسباب' نفسیاتی اسباب خلطی اسباب' عضوی اسباب۔

**مادی اسباب:** مادی اسباب کھانے پینے والی اغذیہ' ادویہ شامل ہیں' کثرت سے کھانا' گوشت یا گرم مصالحا جات کی کثرت والی اغذیہ کھانا' گرم میوہ جات کا بکثرت سے کھانا' نمکین اور چرپری اغذیہ کی کثرت' شراب کی کثرت' شدت بخار میں پانی کو کثرت سے پینا۔

**کیفیاتی اسباب:** کیفیاتی اسباب میں گرمی' خشکی' سردی' تری دھوپ میں زیادہ چلنا پھرنا۔

**نفسیاتی اسباب:** اس میں کسی صدمہ کی اچانک خبر سن کر غم وفکر میں مبتلا ہو جانا' غصہ کا زیادہ آنا، لذت و مسرت، خوف و ندامت۔

**خلطی اسباب:** خلطی اسباب میں' صفرا' سودا' بلغم کا زیادہ پیدا ہو جانا۔ ان میں سے کسی بھی خلط کا زائد ہو جانے سے ہیپا ٹائٹس ہو سکتا ہے۔

**عضوی اسباب:** اعضاء کی ٹوٹ پھوٹ مقام جگر پر چوٹ لگنا' تلی کا بڑھ جانا۔ صلابت جگر، ورم جگر۔

# اقسام ہیپا ٹائٹس

## ایلوپیتھی کے مطابق

ہیپا ٹائٹس A' ہیپا ٹائٹس B' ہیپا ٹائٹس C

## قانون مفرد اعضاء کے مطابق اقسام ہیپاٹائٹس

(۱) ہیپا ٹائٹس اے یرقان ابیض (بلغمی سردی) یہ اعصابی تحریک میں ہوتا ہے۔
(۲) ہیپا ٹائٹس بھی یرقان صفراوی (گرمی) یہ غدی تحریک میں ہوتا ہے۔
(۳) ہیپا ٹائٹس سی یرقان اسود (خشکی) یہ عضلاتی تحریک میں ہوتا ہے۔

**علامات:** ہیپا ٹائٹس اے یرقان ابیض (سردی) منہ کے چھالے رال بہنا' زکام' کیرا بلغم کی زیادتی' ہونٹوں کا بڑا ہونا' چھینکوں کی کثرت' منہ کا ذائقہ پھیکا ہونا' دمہ' کھانسی ضعف قلب' کثرت بول۔

**پیشاب کا رنگ**: سفید پیشاب آنا مقدار میں زیادہ آنا' جریان کا ہونا' بدہضمی کا ہونا' منہ میں بدبو آنا' بھوک کا مر جانا' موٹاپا' کمی خون' رات کو سوتے وقت گھبراہٹ بے چینی' ٹھنڈے پسینے آنا'

**علامات**: ہیپاٹائٹس بی یرقان اصفر (گرمی) (زرد یرقان) سوزش جگر' استسقا زقی' جگر کا پھیلنا' کمی خون ہاتھ پاؤں پیٹ کی سوجن' درد جگر' پتھری پتہ' گردہ' مثانہ کا ہونا دل کا پھیل جانا' خونی پیچش' پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا سرعت انزال' پیشاب کا رنگ زردی مائل ہونا' مقدار میں کم بار بار آنا' بھوک کا کم ہو جانا' معدہ میں جلن درد کا ہونا' قبض' کھانسی درد سر' آنکھوں سے پانی آنا تلی کا پھیل جانا' روز بروز بدن کا لاغر و کمزور ہوتے جانا۔

**علامات**: یرقان اسود (خشکی) عرف عام کالا یرقان زبان کا سیاسی مائل ہونا' چہرے کا رنگ سیاہی مائل ہونا' خارش' قبض شدید ہچکی کا آنا' کان بجنا' ہونٹ' زبان' کا پھٹنا' دانتوں کا گندا ہونا' دانت پیسنا' مالیخولیا' معدہ' تبخیر' بواسیر خونی و بادی جگر کا سکڑ جانا' سر میں خشکی' بالچر کا ہونا' پیشاب کا رنگ سرخ یا سیاہ ہونا' پیشاب کا کم مقدار میں آنا' ترشی و تیزابیت کا بڑھ جانا، جوڑوں میں درد چہرہ پر کیل چھائیاں' مہاسے کا ہونا۔

## ہیپاٹائٹس کے مریضوں کی اقسام

ہیپاٹائٹس کے مریض دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک وہ ہوتے ہیں جو بظاہر صحت مند توانا ہوتے ہیں جسم میں کسی بھی قسم کی کوئی بیماری والی علامت نمودار نہیں ہوتیں۔ جب وہ کسی کو اپنا خون دینے ہسپتال میں جاتے ہیں تو خون ہیپاٹائٹس کا وائرس آ جاتا ہے یہ خبر سنتے ہی وہ ذہنی طور پر پریشان ہو جاتا ہے۔ پہلے وہ مریض نہیں تھا اب وہ نفسیاتی طور پر مریض بن گیا ہے۔ یا وہ کسی دوسرے ملک جانے کے لئے لیبارٹری ٹیسٹ کرواتا ہے تو رپورٹ پازیٹو آتی ہے۔ اس میں B اور C کا وائرس ہوتا ہے۔

دوسرے وہ ہوتے ہیں جو بظاہر مریض ہوتے ہیں جن میں ہیپاٹائٹس والی علامات ہوتی ہیں۔



## اعصابی (بلغمی) ہیپاٹائٹس A کا علاج

ہیپاٹائٹس A کا علاج عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ فارما کوپیا کے نسخہ جات ضرورت کے مطابق ملین' مسہل تریاق اکسیر دئے سکتے ہیں۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۶۰) سفوف آملہ

**ھوالشافی**: آملہ' ہڑ زرد' ہلیلہ سیاہ ہم وزن

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں

**مقدار خوراک**: ۱ ماشہ صبح و شام ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی

**افعال واثرات میں**: عضلاتی اعصابی ہے۔ محرک عضلات محلل اعصاب مسکن غدد ہے۔ ہیپاٹائٹس A کی جملہ علامات کے لئے مفید ہے۔

## صفراوی ہیپاٹائٹس B کا علاج

قانون مفرد اعضاء کے مطابق یہ غدی عضلاتی تحریک میں ہوتا ہے۔

اس کا علاج قرابادینی نسخہ جات کے مطابق عضلاتی اعصابی (خشک سرد) اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ قانون مفرد اعضاء کے مطابق تسکین غدد کی بجائے تحلیل غدد سے کرنے کی ہدایت کرتا ہے۔ یعنی اعصاب میں تحریک غدد میں تحلیل عضلات میں تسکین ہو جانے سے ہیپاٹائٹس B کا وائرس بھی نکمو ہو جائے گا۔ اگر وقتی طور پر ہیپاٹائٹس کا علاج کرنا چاہتے ہو تو پھر عضلاتی اعصابی تحریک پیدا کر دیں مستقل علاج کے لئے پھر غدی اعصابی سے اعصابی غدی اغذیہ' ادویہ سے کریں تو یقیناً شفا نصیب ہو گی۔ قانون مفرد اعضاء فارما کوپیا کے مجربات غدی اعصابی سے اعصابی غدی' اعصابی عضلاتی ضرورت کے پیش نظر ملین۔ مسہل۔ تریاق۔ اکسیر۔ مقوی استعمال کروا سکتے ہیں۔

یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۶۱) حب ورم

**ھوالشافی:** ریوند خطائی، افسنتین، نوشادر سوڈا بائیکارب ہر ایک ایک تولہ، آب مکو، آب شاہترہ آب مکو ہر ایک ایک پاؤ آب ترب ڈیڑھ پاؤ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں پھر مذکورہ پانیوں کو مروق کرلیں اور آگ پر رکھ کر غلیظ کریں۔ غلیظ ہونے پر ادویہ کا مذکورہ سفوف اس میں ملا کر خوب کھرل کریں۔ اور حبوب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ عرق کاسنی، عرق بادیان، شربت بزوری یا شربت دینار ملا کر ہر دو گھنٹہ بعد از غذا صبح و شام کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے ہیپاٹائٹس B اور C کے لئے نیز عظم جگر وطحال پتھری مرارہ کے لئے مفید ہے۔

## (۶۲) دیگر حب اکسیر جگر

**ھوالشافی:** ریوند چینی، ریوند خطائی، نوشادر، زیرہ سفید سوڈا بائیکارب، شورہ قلمی ہر ایک ۵ تولہ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب ہمراہ عرق مکو، عرق کاسنی دونوں کو باہم ملا کر ایک کپ صبح و شام۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ ہیپاٹائٹس B، (ورم جگر) عظم جگر، طحال صلابت جگر، مدر البول، تقطیر البول، قرحہ احلیل، حصاۃ کلیہ ومثانہ نیز مدر حیض بھی ہے۔

## (۶۳) شربت مرکب

**ھوالشافی:** گل سرخ، مکودانہ، کاسنی ہر ایک ۵ ماشہ، افسنتین، بیخ کاسنی، تخم کشوث بادیان رومی، بیخ بادیان، ہر ایک ۹ ماشہ، زرشک شیریں ۶ ماشہ تخم خربزہ، برگ گاؤزبان ہر ایک ۴ ماشہ، گل نیلوفر ۷ ماشہ عناب ۵ دانہ، تمر ہندی ۴ ماشہ، چینی سفید ۳ پاؤ۔



**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پانی سے مصفا کر کے رات کو ایک کلو پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش یہاں تک دیں کہ پانی ڈیڑھ پاؤ رہ جانے پر پن کر چینی ملا کر شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تولہ شربت عرق کاسنی ۱۰ تولہ ملا کر صبح، دوپہر، شام پلائیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی غدی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد مسکن عضلات ہے۔ ہیپاٹائٹس B عظم جگر، طحال قلب کے پھیل جانے، گھبراہٹ قلب، تقطیر البول، سوزاک کہنہ نیز غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## عضلاتی ہیپاٹائٹس C ورم جگر سوداوی کا علاج

قانون مفرد اعضاء کے مطابق یہ عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی تحریک میں ہوتا ہے۔
علاج کے لیے قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات غدی عضلاتی سے غدی اعصابی ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، اکسیر، تریاق، مقوی استعمال کرسکتے ہیں۔
یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں۔

## (۶۴) حب تریاق ہیپاٹائٹس C

**ھوالشافی:** فلفل سیاہ زنجبیل اڑھائی تولہ، نوشادر اڑھائی تولہ، آب لہسن اڑھائی پاؤ

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر آب لہسن میں کھرل کر کے حبوب بقدر کنار دستی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب نیم گرم یا دیسی اجوائن، پودینہ، بڑی الائچی کے قہوہ کے ہمراہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** غدی اعصابی ہے۔ محرک غدد محلل عضلات مسکن ومقوی اعصاب ہے۔ وجع الکبد، عظم الکبد، طحال، ہیپاٹائٹس B اور C کے لیے بھی مفید ہے۔

## (۲۵) شربت وائرس مصفین

**ھوالشافی:** شاہترہ، منگی (کوزہ) فسنتین، گلو ہر ایک ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کو پانی میں بھگو کر صاف کریں۔ بعد ازاں ادویات کو ایک کلو پانی میں بھگو دیں صبح پانی کو یہاں تک جوش دیں کہ پانی ۳ پاؤ رہ جائے پھر چینی ۲۰۰ گرام ملا کر شربت کے قوام کے مطابق بنالیں۔ بس شربت مصفین تیار ہے۔ محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک:** ۲ تا ۳ چمچ صبح دوپہر شام بعد از غذا

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ محرک عضلات محلل اعصاب مسکن و مقوی غدد ہے۔ ہیپاٹائٹس کو کنٹرول کرنے کے لیے بے حد مفید ثابت ہوا ہے اس کے علاوہ خارش، داد، چنبل، قروحہ خبیثہ، نزلہ زکام بلغمی کیرا وجع المفاصل گٹھیا کے لئے مفید ہے۔

## (۲۶) حب قبض کشائی

اگر ہیپاٹائٹس کے مریض کو قبض شدید ہو تو یہ استعمال کریں۔

**ھوالشافی:** صبر، گلو ہر ایک ہم وزن۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کے سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب نیم گرم۔

**افعال و اثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ محرک عضلات محلل اعصاب مسکن و مقوی غدد ہے۔ قبض شدید کے ازالہ کے لئے بے حد مفید ہے۔ صفراوی، یرقان، نزلہ زکام بلغمی کھانسی کے لیے مفید ہے۔

نوٹ: حب تریاق ہیپاٹائٹس C اور شربت مصفین اور حب قبض کشائی ملا کر صبح دوپہر شام بعد از غذا دیا کریں۔

## ہیپاٹائٹس کے علاج میں غلط فہمی

اکثر حکماء اور ڈاکٹر حضرات ہیپاٹائٹس کا نام سنتے ہی مریض کو ٹھنڈی غذا کھانے کی



ہدایت کرتے ہیں۔ یہ سراسر حکمت کے اصول و قانون کے خلاف ہے۔ دیکھنا چاہئے۔ کہ مریض کو کس قسم کا ہیپاٹائٹس ہے۔ ہیپاٹائٹس کی اقسام کے لحاظ سے غذائیں بھی مختلف اقسام کی دینی چاہئیں۔

## ہیپاٹائٹس A کے لئے عضلاتی غذائیں

صبح مربہ آملہ ہمراہ دہی یا ادرک ہمراہ چائے، بھنے چنے کا سالن دوپہر آلو، گوبھی، چنے کی دال، ساگ، کریلے، بینگن، مٹر، لوبیا، فروٹ چاٹ، دہی بھلے، گوشت بڑا ان سب سبزیوں میں سے کوئی سبزی کا سالن بنالیں۔ مصالحہ جات لونگ، دارچینی، جائفل، جاوتری، تخم، پیاز وغیرہ۔ حسب ضرورت مصالحہ سالن میں ملالیں۔

شام کو بھی دوپہر والا سالن چپاتی۔ پھل سیب، مالٹا، آڑو، آلو بخارا، انگور، آم، خشک میوہ جات، کشمش، مغز اخروٹ، خوبانی، مونگ پھلی، بھنے چنے وغیرہ۔ غدی ہیپاٹائٹس B کے لئے اعصابی غذائیں۔ صبح۔ مربہ گاجر، مغز بادام، بادام رات کو پانی میں بھگو کر صبح چھیل کر کھلائیں۔ ہمراہ مکھن کھانے کے بعد قہوہ سبز الائچی زیرہ سفید یا گل سرخ، سونف یا جو کا دلیہ دودھ میں پکا کر شہد سے میٹھا کر کے صبح ناشتہ دیں۔

دوپہر کدو، ٹینڈے۔ گاجر، شلجم، کھیرا، توری، مولی، پالک، مصالحہ جات، زیرہ سفید، کالی مرچ، دھنیا خشک، بڑی الائچی حسب ضرورت سالن میں ملا کر کھلائیں۔

شام کو دوپہر والا سالن دیں۔ پھل، تربوز، خربوزہ، کھیرا، تر، امرود، گرما، ناشپاتی، سردا، انار سفید۔

## عضلاتی ہیپاٹائٹس C کے لیے غذائیں

مربہ ادرک یا مغز اخروٹ، مغز بادام، کے بعد قہوہ ایک ماشہ دیسی اجوائن پودینہ بڑی الائچی۔

دوپہر ٹینڈے، گاجر، شلجم، کریلے، پالک، گوشت بکرا، ثابت مسور، دال مسور شام کو

دوپہر والا سالن پھل، انگور شیریں، آم شریں، خوبانی، پاپیتہ، خشک میوہ جات، مغز اخروٹ بادام، پستہ۔

مصالحہ جات، دیسی اجوائن، میٹھی پودینہ، کالی مرچ، تیزپات، زیرہ سفید، بڑی الائچی حسب ضرورت سالن میں ڈالیں۔

شام کو دوپہر والا سالن دیں۔

## ہیپاٹائٹس سے بچاؤ کی حفاظتی تدابیر

مندرجہ ذیل ہیں۔ علاج کرنے سے پرہیز بہتر ہے۔ میں ہر عام وخاص کو دلی طور پر خاص کر مسلمان بھائیوں اور اسلامی بہنوں کو کہ وہ شارع اسلام علیہ السلام کی تعلیم وتربیت کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لیں تو دین ودنیا میں بھلائی اور صحت وتندرستی، بیماریوں سے نجات اسی میں ہے۔ آج کل جو ہم سب کسی نہ کسی پریشانی میں مبتلا ہیں اس کا سب سے بڑا سبب اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے محبوب سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی اطاعت وفرما نبرداری سے دوری کے نتیجہ میں مختلف قسم کے مصائب کا شکار ہیں۔ ان سب مسائل کا حل رجوع الی اللہ اور اس کے محبوب پاک ﷺ کے دامن سے وابستگی ہے۔

کھانا ہاتھ دھو کر کھائیں۔ کھانے سے پہلی ابتداء بسم اللہ پھر نمک سے شروع کریں۔ اختتام بھی نمک سے ہو۔ کھانے کے بعد پھر ہاتھ دھوئیں پھر الحمد اللہ پڑھیں۔ کھانا بھوک رکھ کر کھائیں۔ یعنی اگر آپ کو تین روٹی کی بھوک ہو تو دو روٹی کھائیں۔ شدید بھوک کے وقت کھائیں۔ کھانے کے بعد کسی بھی قسم کی بوتل کا استعمال نہ کریں۔ جیسے کہ پیپسی، کوکا کولا وغیرہ۔ زیادہ چٹ پٹی مصالحا جات والی اغذیہ سے پرہیز کریں۔ بازاری کھانوں سے بھی پرہیز کریں۔ گوشت کو ہمیشہ سبزیوں میں اچھی طرح پکا کر استعمال کریں۔ استعمال شدہ سرنج، بلیڈ ہرگز استعمال نہ کریں۔



## ہیپاٹائٹس کے علاج کے لئے

ہم نے سالہا سال کی محنت شاقہ سے جدید طرز عمل سے ہیپاٹائٹس B اور C کی فوری الاثر اور دائمی اثرات کی حامل ادویہ تیار کی ہیں جو کہ بازار سے نایاب ہیں جو کہ 15 تا 20 یوم تک L-F-T کو نارمل کر دیتی ہیں علامات آہستہ آہستہ کم ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔

ہیپاٹائٹس کے کورس مدت 3 ماہ کے علاج سے ہیپاٹائٹس نگیٹو ہو جاتا ہے۔

پتہ حکیم صوفی رفاقت علی ساکی چشتی 157 سی ڈی بلاک گلشن راوی لاہور

فون نمبر 0306-4376396

## لیبارٹری ٹیسٹ

لیبارٹری ٹیسٹ ہمیشہ کسی اچھی معروف لیب سے کروائیں عام لیبارٹری ٹیسٹ کے رزلٹ معیاری نہیں ہوتے۔

# ذیابیطس

**تعارف**: ذیابیطس کی دو قسمیں ہیں۔
(۱) شکری۔(۲) غیر شکری

## ذیابیطس غیر شکری

سادہ شوگر جس میں پیشاب میں شکر نہیں آتی بلکہ پیشاب زیادہ آتا ہے۔اس حالت کو مثانہ اور گردوں کی سوزش کہتے ہیں کھاری اور بلغمی رطوبات کی خراش سے جسم انسان میں بے چینی پیدا ہوتی ہے۔جس کو پانی پینے سے ایک طرف سکون ملتا ہے اس لیے پیاس زیادہ لگتی ہے اور ایک عضو دوسرے عضو سے بڑی تیزی سے پانی جذب کر لیتا ہے چنانچہ مثانہ گردوں سے اور گردے جگر سے جگر ماساریقا سے ماساریقا معدہ سے پانی کو جذب کرتے چلے جاتے ہیں۔اگر ذیابیطس سادہ کا بروقت اور صحیح علاج نہ کیا جائے تو پھر اعصاب کی خشکی بوجہ سوزش اعصاب، ذیابیطس، شکری میں بدل جاتی ہے۔

## ذیابیطس شکری

دوسری قسم ذیابیطس شکری ہے اس میں خود جگر اور بعض اوقات دماغ میں خصوصاً اس کے چوتھا خانہ کے اعصاب میں سوزش تحریک ہوتی ہے۔ چونکہ ضعف جگر کی وجہ سے جگر غذا کو توانائی میں بدلنے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔شکر کچی غذا ہضم ہوئے بغیر پیشاب کی راہ خارج ہونا شروع ہو جاتی ہے۔اس لیے اسے ذیابیطس شکری کہتے ہیں۔
**اسباب**: ذیابیطس کے تین اسباب ہیں۔(۱) کیفیاتی،نفسیاتی، مادی
**کیفیاتی**: کیفیاتی سے مرادتری،سردی،گرمی، خشکی



اس کے علاوہ مرطوب گیلی آب وہوا، ایکسریز، ریڈیم، ٹی وی کے تابکاری اثرات جن کا تعلق اعصاب ودماغ کی سوزش سے ہے۔
**نفسیاتی**: خوف،ندامت،غم،غصہ،لذت ومسرت جس سے عضلات (دل) کی سوزش واقع ہوتی ہے۔
**مادی اسباب**: کھانے پینے میں مرغن اغذیہ کثرت سے کھانا نشلی،نشہ آور مسکن مخدر ادویہ کا استعمال وغیرہ شامل ہیں جس سے خون میں زہریلے موادا کٹھے ہوکر جگر اور گردوں کو متاثر کردیتے ہیں۔
**علامات**: غذا کا صحیح ہضم نہ ہونا،ہضم سے پہلے بھوک کے بغیر لذت کی خاطر بار بار غذا کھانا صدمات خصوصاریڑھ سر، دماغ،نخاع میں چوٹ آنا،لبلبہ کا چھوٹا ہونا کثرت شراب پینا، دماغی محنت کثرت جماع،ملیریا ٹائیفائیڈ بخار، فالج،نزلہ زکام کھانسی ذیابیطس شکر کی علامات ہیں۔

قانون مفرد اعضاء کے مطابق اقسام شوگر (ذیابیطس) کی تین اقسام ہیں (۱) دماغ، (اعصابی) دل (عضلاتی) جگر (غدی) تینوں اقسام کی شوگر کا علاج وغذا مختلف ہے۔

## اعصابی شوگر کا غذا سے علاج

عضلاتی اغذیہ سے کیا جاتا ہے۔ جو مندرجہ ذیل ہیں۔سبزیاں، آلو، گوبھی، بینگن، کریلے، چنے، گوشت،بھینس گائے،مچھلی، دہی لسی، پھل سیب، جامن، فالسہ، انار، آڑو، آلوچہ وغیرہ۔
خشک میوہ جات۔چھوہارے، کشمش،منقی،انجیر،مونگ پھلی،مغز اخروٹ۔

## دوائی علاج

فارماکوپیا کے نسخہ جات عضلاتی اعصابی تا عضلاتی غدی بہت ہی مفید ہیں۔
یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (٦٧) سفوف سلاجیت

کچلہ مدبر ۱۰ گرام، سلاجیت ۱۰ گرام، لونگ ۲۰ گرام، کشتہ فولاد ۱۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر جب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ

**افعال واثرات میں**: عضلاتی غدی ہے محرک عضلات، محلل اعصاب مسکن غدد ہے۔ اعصابی شوگر، وفالج، لقوہ، وجع المفاصل مقوی باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### عضلاتی شوگر کا علاج

غدی عضلاتی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔

**اغذیہ**: سبزیاں پالک، سرسوں کا ساگ، کریلے، دال مٹور، ثابت مٹور، گوشت بکرا، بیڑا، تیتر، چڑیا پھل آم، انگور، خوبانی، پاپیتہ۔

خشک میوہ جات کھجور، بادام، اخروٹ، کھانے کے بعد دیسی اجوائن پودینہ کا قہوہ ضرور پئیں۔

### عضلاتی شوگر کا دوائی علاج

فارکوپیا کے غدی عضلاتی تا غدی اعصابی نسخہ جات بہت ہی مفید ہیں۔ جو اسی کتاب میں درج ہیں۔

### غدی شوگر کا علاج

اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی اغذیہ اور ادویہ سے کیا جاتا ہے۔

**اعصابی غذائیں**: ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم، گھیا توری، بھنڈی توری، پیٹھہ، دال سبز مونگی، دال ماش، چھوٹا گوشت سبزی ملا کر، چپاتی۔

پھل امرود، تربوز، خربوزہ، کھیرا، کھانے کے بعد زیرہ سفید الائچی سبز کا قہوہ۔



### دوائی علاج

اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی فارماکوپیا کے نسخہ جات سے کریں۔ جو اسی کتاب میں درج ہیں۔

### بغیر غذا دوا کے شوگر کا علاج

اگر شوگر کے مریض روزانہ اپنا یہ زندگی بھر کا معمول بنالیں۔ تو بغیر غذا دوا کے صحت مند وتوانا ہو سکتے ہیں۔ اس موذی مرض سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔ اور بہت جلد صحت یاب ہو سکتے ہیں۔

روزانہ صبح وشام تین تا ۵ کلومیٹر سیر کو اپنی عادت بنالیں لیکن کمزور اور لاغر مریضوں کو حسب توفیق سیر اور ورزش کرنی چاہیے۔

**احتیاطی تدابیر**: شوگر کے مریض اپنے نظام ہضم کی طرف خصوصی توجہ دیں۔

جب تک شدید بھوک کا احساس نہ ہو کمزوری کے خوف سے ہرگز غذا نہ کھائیں۔ ورنہ شدید انقصان ہوگا۔ ایسی حالت میں قیمتی سے قیمتی غذا بھی زہریلے اثرات مرتب کرتی ہے۔

نوٹ تمام اقسام شوگر میں میٹھی اغذیہ دی گئی ان کو دیکھ کر گھبرانے کی ضرورت نہیں کیونکہ شکر خون کی شکر جسم انسانی کی سلامتی کے لیے از حد مفید ہے شوگر آپ کے جسم میں جذب ہو کر توانائی قوت وطاقت پیدا کرتی ہے۔

اگر آپ اس کو بالکل ترک کر دیں گے تو یاد رکھیں آپ کے جسم کے عضلات اور چربی بہت جلد تحلیل ہو کر آپ کو بے حد کمزور اور لاغر کر دیں گی کیونکہ جسم انسانی میں وافر مقدار میں شوگر کا اخراج ہوتا ہے۔ اس کا بدل یہ ہے۔ کہ ایسے پھل یا میوہ جات کھائے جائیں جو اس کمی کو پورا کرتے ہوں۔ جن کے استعمال سے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ بلکہ جسم میں توانائی وطاقت پیدا ہوگی۔

# بواسیر

**تعارف:** یہ لفظ باد سے نکلی ہے جس کے معنی ہوا کے ہیں یہ مقعد کے کناروں پر جو مسے ہو جاتے ہیں۔اسے بواسیر کہتے ہیں یہ دو قسم کی بواسیر ہوتی ہے۔

(۱) بادی بواسیر (۲) خونی بواسیر

**بادی بواسیر:** یہ بواسیر عضلاتی اعصابی (خشک سرد) خلط سودا کی زیادتی سے ہوتی ہے۔اس میں جگر کا فعل نہایت ہی کمزور ہو جاتا ہے۔جس کی وجہ سے صفرا معدہ اور انتڑیوں پر کم ہی تراوش پاتا ہے۔نتیجتاً سخت قبض ہو جاتی ہے۔معدہ اور انتڑیوں میں گیس ریاح کا دباؤ بڑھ جاتا ہے۔

غلبہ گیس وریاح کا دباؤ مقعد پر پڑتا ہے۔اور مقعد شریان میں تناو پیدا ہو کر درد شدید نا قابل برداشت ہو جاتا ہے۔اس کی ابتدا ہلکی میٹھی میٹھی خارش سے ہوتی ہے۔

## بواسیر خونی ماھیت مرض

بواسیر خونی درحقیقت بواسیری بادی کی بگڑی اور بڑھی ہوئی صورت ہے جو بواسیر بادی کے غلط علاج کے نتیجہ میں پیدا ہوتی ہے،اس بواسیر میں مقعد کے اندر اور باہر مسے ہوا کرتے ہیں لیکن بعض اشخاص کی مقعد کے اندر تو مسے ہوتے ہیں لیکن باہر نہیں ہوتے اسے خونی بواسیر اس لیے کہتے ہیں کیونکہ اس میں خون کم وبیش آتا رہتا ہے۔چونکہ بادی بواسیر میں قبض کے مرکبات جن میں مصبر وغیرہ وغیرہ شدید قسم کے مسہل دیے جانے کی وجہ سے تحریک عضلاتی غدی ہو جاتی ہے۔

اور غذا بھی اسی قسم کی دی جاتی ہے۔جس کے نتیجہ میں بواسیر خونی رونما ہو جاتی ہے۔



## مسے بننے کی وجہ

مسے بننے کی ابتدا بھی عضلاتی اعصابی تحریک کی وجہ سے ہوتی ہے کیونکہ جگر میں سکون ہونے کی وجہ سے جسم میں حرارت بہت ہی کم ہو جاتی ہے مقعد کی ورید میں گرہ بنی شروع ہو جاتی ہیں جس کی وجہ سے مسے بنتے ہیں۔

## اسباب بواسیر خونی

جس طرح ہر مرض نفسیاتی، کیفیاتی، مادی عضوی، خلطی اسباب سے ہو جایا کرتی ہے۔ اسی طرح بواسیر خونی بھی ان اسباب سے ہو جایا کرتی ہے۔

**نفسیاتی اسباب:** ہر انسان لذت مسرت کے حصول کے لیے کوشاں رہتا ہے اس کو پانے کے لیے جنسی ماحول میں رہنا، عشقیہ گانے سننے، عریاں تصویریں دیکھنے، نتیجہ یہ ہوتا ہے۔کہ جنسی اعضاء جو لذت و مسرت کے اعضاء میں دوران خون بڑھتا ہے۔چونکہ مقعد جنسی اعضاء کے بالکل قریب ہے اور اس کی وجہ سے مقعد میں بھی دوران خون بڑھ جاتا ہے۔جو بواسیر خونی کا سبب بنتا ہے۔

**کیفیاتی اسباب:** کیفیاتی اسباب میں خشکی گرمی شدت کی وجہ سے بواسیر خونی ہو جایا کرتی ہے۔کیونکہ بواسیر خونی کا مزاج بھی عضلاتی غدی (خشک گرم) ہوتا ہے۔زیادہ خشک گرم ماحول میں رہنا، قیام کرنا، خشک گرم جگہ پر زیادہ دیر تک بیٹھنا۔

**مادی اسباب:** میں زیادہ تر عضلاتی غدی (خشک گرم) اغذیہ ادویہ کا کثرت سے کھانا جن میں خاص کر ترشی و تیزابیت والی اغذیہ اچار پکوڑے تیز مرچ مصالحہ جات بڑا گوشت کثرت سے کھانا وغیرہ شامل ہیں۔

**عضوی اسباب:** قلب و عضلات کی تحریک سے مقعد کی شریان میں خون کے دباؤ کے بڑھ جانے سے خونی بواسیر ہو جایا کرتی ہے۔

**خلطی اسباب:** خلطی طور پر خون میں سودا کی کثرت سے بواسیر خونی کا باعث ہوا

کرتی ہے۔

**بواسیر بادی کی علامات**

شدید قبض کا ہوتا۔ خارش، گیس وتبخیر، جلن مقعد کے مقام پر شدید درد کا ہوتا۔

**بواسیر خونی کی علامات**

بواسیر خونی میں خون کا کم وبیش آنا۔

پاخانہ کے ساتھ خون کا آنا۔ بعض دفعہ بغیر پاخانہ کے بھی خون آتا رہتا ہے۔ پاخانہ کا کئی بار آنا، اور زور لگا کر کرنا، پاخانہ کا لیس دار ہونا۔ کثرت خون کے بہنے کی وجہ سے جسم کا رنگ پھیکا پڑ جانا۔ چہرے پر بھر بھراہٹ اور کمزوری اور نقاہت کا ہونا، اٹھتے بیٹھتے چکر آنا اختلاج قلب کی تکلیف کا ہونا۔

**بواسیر بادی کا علاج**: عضلاتی غدی تا غدی عضلاتی مرکبات جو اسی کتاب میں مرکبات مفرد ادویہ میں درج ہیں۔

**بواسیر خونی کا علاج**: غدی عضلاتی تا غدی اعصابی اغذیہ اودیہ سے کریں۔ جو اسی کتاب میں درج ہیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

**(۶۹) حب نیب**

**ھوالشافی**: مغز تخم نیب، مغز تخم بکائن، چشحام مقل ارزق، ہلیلہ سیاہ، ایلوا، رسونت، عصارہ ریوند، ہرایک دو تولہ، مغز کرنجوہ ۶ ماشہ سقمونیا ایک تولہ، گیرو ایک تولہ

**ترکیب تیاری**: عام ادویہ کا سفوف تیار کر عرق گلاب میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنا لیں۔ نوٹ مقل کو پانی میں حل کر کے سفوف میں ملا دیں اس سے حب تیار کریں۔

**مقدار خوراک**: ایک حب بعد از غذا صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**فوائد**: بواسیر خونی، مادی میں مفید ہے۔



## دیگر سفوف بواسیر

**(۷۰) سفوف موچرس**

**ھوالشافی**: موچرس حسب ضرورت

**ترکیب تیاری**: موچرس کا سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک**: ۱ ماشہ ہمراہ شربت انجبار دن میں تین بار کھلائیں۔

**افعال واثرات میں**: عضلاتی اعصابی ہے۔ بواسیر خونی میں مفید ہے۔

# بخار

حالت صحت کے درجہ حرارت 8-98 سے اگر درجہ حرارت بڑھ جائے تو اس کا نام بخار رکھا جاتا ہے۔ قانون مفرد اعضاء کے مطابق بخاروں کی بھی تین اقسام ہیں۔

(ا) اعصابی بخار، عضلاتی بخار اور غدی بخار ہر ایک تحریک کے مطابق غذا اور دوا تجویز کی جاتی ہے۔ گرمی کی ابتداء ہی سے بخار کا موسم شروع ہو جاتا ہے۔

چونکہ گرمی میں موسم برسات کی ابتداء شروع ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے پانی گڑھوں، جوہڑوں، تالابوں، کھالوں اور کیتھوں میں جہاں کہیں بھی پانی کھڑا ہوتا ہے وہاں تعفن خمیر اور سڑانڈ پیدا ہونا شروع ہو جاتا ہے جن سے ایک طرف ماحول متعفن ہو جاتا ہے دوسری طرف اس میں ننھی ننھی مخلوقات پیدا ہو جاتی ہے جنہیں مچھر مکھی وغیرہ ناموں سے پکارتے ہیں مچھر مکھی وغیرہ جو تعفن کی پیداوار ہیں تعفن میں ہی نہیں رہتے بلکہ ہمارے گھروں میں آ کر ڈیرے ڈال لیتے ہیں چونکہ گھروں میں زیادہ نہ سہی تھوڑی بہت صفائی ہوتی ہے جس کی وجہ سے انہیں غذا حاصل کرنے کیلئے مشکلات پیش آتی ہیں۔ اس کمی کو پورا کرنے کے لیے انسانی جانوں پر حملہ کرتے ہیں اور ان کے خون سے ایک طرف غذا حاصل کرتے ہیں اور دوسری طرف اپنی زہریں خون میں داخل کرتے رہتے ہیں۔ انسانی جسم ان زہروں کا خوب مقابلہ کرتے ہیں۔ لیکن بعض طبع ان زہروں کو برداشت نہیں کر سکتیں اور بے چین ہو جاتی ہیں۔ چونکہ یہ زہریں بغیر حرارت کے تحلیل نہیں ہوتیں اس لیے طبیعت بخار چڑھا کر خارج کرنے کی کوشش کرتی ہے۔

طبیعت کی اس کوشش کو جو بخار کی صورت میں کام کر رہی ہوتی ہے ایسے عرف عام طور پر ملیریا بخار کہتے ہیں۔ اس قسم کا بخار تقریباً شروع گرمیوں سے لے کر اختتام گرمی تک رہتا





ہے چونکہ مچھر کاٹے کا بخار اکثر رطوبات کے متعفن ہونے سے ہوا کرتا ہے۔

## ملیریا بخار

اس بخار میں مبتلا مریض کے جگر طحال گردے متاثر ہوتے ہیں خلط سودا بڑھ جاتا ہے۔ چہرے پر سیاہ داغ پڑ جاتے ہیں رنگ پھیکا پڑ جاتا ہے دل بخار کے بغیر بھی تیزی سے دھڑکتا رہتا ہے۔ جن کا اظہار مریض معالج سے یوں کرتا ہے کہ حکیم صاحب کہ دل ہمہ وقت دھڑکتا اور پڑھکتا رہتا ہے۔ بعض مریضوں کے تلی و جگر بڑھ جایا کرتے ہیں۔

اگر زہر زیادہ ہو تو بخار شدید سردی سے چڑھتا ہے اور بہت ہی تیز بخار 104 تا 105 تک درجہ حرارت ہوتا ہے۔ جب اترتا ہے تو مریض پسینہ سے شرابور ہو جاتا ہے اگر زہر کم ہو تو بغیر سردی کے بخار ہو جایا کرتا ہے اور جب اترتا ہے تو پسینہ بہت ہی کم یا بالکل نہیں آتا ہے۔

مریض کے ٹانگوں بازوں اور سر میں شدید درد ہوتا ہے مریض دو چار دن میں نہایت ہی کمزور ہو جاتا ہے۔

**تحریک**: اگر مریض کو سردی سے بخار ہو تو اس کی تحریک عضلاتی اعصابی ہوتی ہے۔ اگر بخار بغیر سردی کے ہو تو عضلاتی غدی تحریک ہوتی ہے۔

**علاج**: عضلاتی تحریک کا علاج غدی عضلاتی تا غدی اعصابی تحریک کا پیدا کرنا ہوتا ہے۔ کیونکہ جگر و غدد میں سکون ہوتا ہے جوں ہی جگر و غدد میں تحریک پیدا ہو گئی فوراً بخار اتر جائے گا۔

### (۱۷) خیسانده تریاق بخار

**هوالشافی**: ایک پتہ گلو یا گلو کی لکڑی، دیسی اجوائن ایک ماشہ پانی ایک کپ

**ترکیب تیاری**: رات کو کپ پانی لیں ادویہ بھگو دیں۔

**ترکیب استعمال**: صبح پن کر پانی پی لیں اسی طرح صبح کو بھگو دیں اور شام کو پن کر پی لیں۔

### (۷۲) سفوف بخار

**ھوالشافی:** پھٹکڑی، شورہ قلمی، آک کا دودھ ہم وزن۔
**ترکیب تیاری:** پھٹکڑی، شورہ قلمی کو کسی آہنی کڑاہی میں ڈال کر آگ جلا کر آک کا دودھ تھوڑا تھوڑا کر کے ڈالتے جائیں یہاں تک کہ دودھ ختم ہو جائے جب دھواں نکلنا بند ہو جائے تو آگ بند کر دیں۔
**مقدار خوراک:** ۲ رتی کیپسول میں بھر لیں صبح، دوپہر، شام ہمراہ عرق اجوائن دیسی۔
**افعال واثرات میں:** غدی اعصابی ہے۔ ملیریا بخار اور موسمی بخاروں کے لیے تریاق صفت دوا ہے۔ دیگر جو اس کتاب میں بخاروں کے لیے مرکبات دیے گئے ہیں یا فارما کوپیا کے مجربات و مرکبات درج میں وہ بھی دیے جا سکتے ہیں۔





## وجع المفاصل

**تعارف:** وجع المفاصل عربی میں وجع کے معنی درد اور مواصل کے معنی جوڑ کے ہیں یعنی جوڑوں کے درد کو عربی میں وجع المفاصل کہتے ہیں جوڑوں کے درد مختلف اقسام کے ہوتے ہیں۔
جنہیں قانون مفرد اعضاء کی رد سے تین اقسام میں تقسیم کیا گیا ہے جنہیں اعصابی، غدی اور عضلاتی وجع المفاصل کہتے ہیں۔
**علامات:** (۱) بعض مریضوں کے جوڑوں میں درد شدید ہوتا ہے لیکن کسی قسم کی کوئی تبدیلی نظر نہیں آتی۔
(۲) بعض مریضوں کے جوڑ سوج جاتے ہیں جس سے جوڑ بوجہ تنگی جگہ حرکت نہیں کر سکتے اگر کرتے ہیں درد ہوتا ہے۔
(۳) بعض مریضوں کے جوڑوں پر ایسا ورم آجاتا ہے جن سے جوڑ دردناک اور سرخ ہو جاتے ہیں ذرا سے حرکت کرنے اور کپڑا لگنے سے درد شدید ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں۔(۱) کہ جو درد آرام کرنے سے زیادہ ہو اور چلنے سے آرام آجاتا ہو اسے اعصابی تحریک کا درد کہتے ہیں۔(۲) جو درد چلنے سے زیادہ ہو آرام کرنے سے کم ہو تو اسے غدی تحریک کا درد کہتے ہیں (۳) جو درد دباؤ ڈالنے سے زیادہ ہو جائے تو اسے عضلاتی تحریک کا درد کہتے ہیں۔ جوڑوں کے درد کئی اسباب کے تحت ہوتے ہیں۔
**اسباب:** جوڑوں کے درد مادی و خلطی و کیفیاتی اور عضوی، نفسیاتی اسباب کے تحت ہوتے ہیں۔
**(۱) مادی اسباب:** اس سے مراد کھانے پینے کی اشیاء لی جاتیں ہیں۔ جو مختلف اقسام

کی غذائیں اور مشروبات کی کثرت کھانے اور پینے سے درد پیدا ہو جاتے ہیں بالحاظ اغذیہ کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ مثلاً

(۱) اعصابی غذائیں (۲) غدی غذائیں (۳) عضلاتی غذائیں۔

ان اغذیہ میں سے جن کو کثرت سے استعمال کیا جائے گا اس کا مادی سبب بنے گا۔

**خلطی اسباب:** اس سے مراد اخلاط ہیں یعنی خلط بلغم، خلط صفرا، خلط سودا انمیں سے کسی بھی خلط کی زیادتی سے یہ علامت مرض پیدا ہوتا ہے۔

**کیفیاتی اسباب:** موسموں کے تغیر و تبدل سے کیفیات کی کمی بیشی سے یہ علامات مرض ہوتا ہے۔ مثلاً گرمی، سردی، تری، خشکی ان میں سے کسی بھی کیفیت کی زیادتی یا کمی سے علامات مرض پیدا ہوتا ہے۔

**نفسیاتی اسباب:** اس سے مراد، غم وغصہ، لذت ومسرت خوف وندامت ان میں سے کسی ایک کی زیادتی یا کمی بیشی سے علامات مرض ہوتا ہے۔

**عضوی اسباب:** یہ بھی تین اقسام کے ہیں۔ دماغی، جگری، قلبی دوسرے الفاظ میں اعصابی، غدی اور عضلاتی ان میں سے کسی ایک کی زیادتی اور کمی بیشی سے یہ علامات مرض پیدا ہوتا ہے۔ حقیقت میں عضوی اسباب صرف تین ہیں۔ (۱) جوڑوں کی غشا مخاطی میں تسکین پیدا ہو جائے۔ جو عضلاتی تحریک کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ اور اعصاب میں تحلیل ہو جاتی ہے۔

(۲) جوڑوں کی غشا مخاطی میں تحلیل پیدا ہو جائے جو اعصابی تحریک کی وجہ سے اور عضلات میں تسکین کی وجہ سے یہ علامات مرض پیدا ہوگا۔

(۳) جوڑوں کے غشا مخاطی میں تحریک وسوزش پیدا ہو کر ورم ہو جائے تو یہ درد پیدا ہو جاتا ہے۔ یعنی غدد میں تحریک عضلات میں تحلیل اور اعصاب میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔

## جوڑوں کے علاج میں غلط فہمی

جوڑوں کے علاج میں بھی سب سے زیادہ غلطی کی جاتی ہے کہ مریض کو کوئی تیز مجرب





نسخہ دیا جاتا ہے۔ لیکن دردوں کی حقیقت اور ماہیت پر غور وفکر نہیں کیا جاتا جس سے نہ صرف علاج ناکام ہو جاتا ہے۔ بلکہ طریقہ علاج بھی بدنام ہو جاتا ہے۔ پچھلے صفحات میں اس کی ماہیت امراض بیان کی گئی ہے۔

## عضلاتی تجحر مفاصل

حجر عربی میں پتھر کو کہتے ہیں مفاصل بمعنی جوڑ یعنی جوڑوں کا پتھرا جانا۔ سخت ہو جاتا حرکت نہ کر سکتا۔

## وجہ

اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر جوڑوں کی غشا مخاطی میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے صفراوی رطوبات جوڑوں میں کم ہو جاتی ہیں جو باقی ہوتی میں وہ سرد خشک ہو جاتی ہیں۔

## تجحر مفاصل کا علاج

چونکہ تحجر مفاصل عضلاتی اعصابی تحریک کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اس کے علاج کیلئے' عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی غذا دوا کی ضرورت ہے کیونکہ جب تک جوڑوں میں بستہ رطوبات تحلیل ہو کر خارج نہیں ہو جاتیں اس وقت تک درد بند نہیں ہو سکتا اس مقصد کے لئے قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کے عضلاتی غدی سے غدی عضلاتی مجربات بے حد موثر ہیں۔ اس کتاب مرکبات مفرداد و یہ میں جو تحریر کیے گئے ہیں۔ ان سے افادہ حاصل کریں۔

## غدی عضلاتی وجع المفاصل

وجع المفاصل اور تہوج و اماس یہ غدی عضلاتی تحریک کا مظہر ہوتا ہے غشا مخاطی میں کیمیائی تحریک پیدا ہو جاتی ہے دوسرے لفظوں میں غدد جاذبہ تیز ہو جاتے ہیں۔ تو صفراوی رطوبات جمع ہو جاتی ہیں جن سے جوڑ سوج جاتے ہیں۔ مقام ماؤف کو دبانے سے گڑھا پڑ جاتا ہے۔ یہ درد بھی دو قسم کا ہوتا ہے۔

(۱) غدی عضلاتی (غدد جاذبہ) (۲) غدی اعصابی (غدد ناقلہ) غدد جاذبہ کا بیان کیا گیا ہے۔

## غدی اعصابی (غدد ناقلہ) وجع المفاصل

اس قسم کے مریضوں کے جوڑ سرخ ہوتے ہیں۔ ذرا سی حرکت کرنے سے اور کپڑا تک لگنے سے درد نا قابل برداشت ہوتا ہے اس قسم کے درد غدی اعصابی تحریک (غدد ناقلہ) کے تیز ہونے سے ہوا کرتے ہیں۔

**غدی عضلاتی تحریک کا علاج:** غدی اعصابی تا اعصابی غدی تحریک کی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ جو اسی کتاب میں نسخہ جات درج ہیں۔

## غدی اعصابی تحریک کا علاج

اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی نسخہ جات جو اسی کتاب میں درج ہیں بے حد مفید ہیں۔
یہ نسخہ جات بھی مفید ہیں

## (۷۳) حب شفا (غدی دردوں کا دشمن)

جو استاد محترم حکیم یٰسین دینا پوری رحمۃ اللہ علیہ کا خود ترتیب دیا ہوا ہے میں نے اس میں زیرہ سفید اور الائچی سبز کا اضافہ کیا ہے۔

نسخہ یہ ہے۔

**ھوالشافی:** میٹھا تیلیہ ۱ تولہ، سورنجان شریں ۶ تولہ، اسگندناگوری ۵ تولہ، الائچی سبز ۲ تولہ، زیرہ سفید ۲ تولہ اجوائن خراسانی ۴ تولہ، صندل سفید ۴ تولہ، چھوٹی چندن ۴ تولہ (اسرول) دھنیا خشک ۴ تولہ، گل سرخ ۸ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ صاف کر کے سفوف بنا کر اور حب بقدر نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ پانی یا نیم گرم دودھ شریں دیں۔

**افعال واثرات میں:** اعصابی عضلاتی ہے۔ محرک اعصاب محلل غدد، مسکن عضلات



ہے۔ وجع المفاصل تہوج واماس، فشار الدم (ہائی بلڈ پریشر) دیگر غدی تحریک کی علامات امراض کے لیے مفید ہے۔

## (۷۴) روغن برائے مالش

صابن دیسی ۲۰ گرام، روغن تارپین ۵۰ گرام، ست کافور ۱۰ گرام، نوشادر ۵ گرام، پانی ۱۰ گرام

**ترکیب تیاری:** پہلے صابن اور نوشادر پیس کر پانی میں گرم کر کے گھوٹ لیں پھر ست کافور اور روغن تارپین ملا کر محلول میں ڈال دیں۔ اور خوب گھوٹیں گاڑھا غلیظ قوام بن جائے گا بس روغن اوجاع تیار ہے۔ بوقت ضرورت جوڑوں پر مالش کرائیں اگر ممکن ہو تو ٹکور بھی کرائیں تا کہ دوران خون واپس چلا جائے اور درد میں سکون ہو۔ ٹکور کا نسخہ اسی کتاب میں اعصابی غدی حصہ مرکبات گل کیسو کے نام درج ہے۔

## اعصابی وجع المفاصل

اس کا سبب عضلات میں تسکین اور غدد میں تحلیل اور اعصاب میں تحریک کی وجہ سے ہوتا ہے۔ یہ درد آرام کرنے سے بڑھتا ہے اور چلنے سے کم ہوتا ہے۔ کیونکہ حرکت کرنے سے حرارت پیدا ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے درد میں سکون ہوتا ہے۔

**علاج:** اس کا علاج قانون مفرد اعضا کے فارماکوپیا کے مجربات عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی اغذیہ، ادویہ سے کیا جاتا ہے۔

## (۷۵) حب شفائے وجع المفاصل

**ھوالشافی:** اذراقی مدبر (کچلہ) میٹھا تیلیہ، مرچ سیاہ مگاں، سورنجان تلخ مصبر زرد ہم وزن آب گھیکوار حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر آب گھیکوار میں حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح دوپہر شام دیں۔

**نوٹ:** اس سے اگر پاخانہ زیادہ آنے لگے تو مقدار خوراک کا وقفہ بڑھا دیں۔ یعنی صبح وشام

کردیں۔ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات میں**: غدی اعصابی ہے۔محرک غدد، محلل عضلات ومسکن اعصاب ہے۔اعصابی دردوں اور عضلاتی اعصابی وجع المفاصل اور تحجر مفاصل کے لیے مفید ہے۔

### (۷۶) حب زعفران

**هوالشافی**: کچلہ مدبر ۳۰ گرام، زعفران ۱۰ گرام، لونگ ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام، جائفل ۱۰ گرام، جلوتری ۱۰ گرام، عقرقرحا ۱۰ گرام، عنبر ۳ گرام

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ شہد دیں۔

**افعال واثرات میں**: عضلاتی غدی ہے۔محرک عضلات محلل اعصاب مسکن غدد ہے۔ اعصابی فالج لیے ومقوی باہ اور وجع المفاصل، تحجر مفاصل کے لیے مفید ہے۔

### (۷۷) حب اذراقی

**هوالشافی**: دیگر، حب اذراقی، کچلہ مدبر ۱۰ گرام، سلاجیت ۱۰ گرام، لونگ ۲۰ گرام، کشتہ فولاد ۲۰ گرام منقیٰ حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر منقہ کی مدد سے حب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک**: صبح وشام بعد از غذا ہمراہ قہوہ لونگ، دارچینی۔

**افعال واثرات میں**: عضلاتی غدی ہے۔محرک عضلات محلل اعصاب مسکن ومقوی غدد ہے۔اعصابی فالج، لقوہ، وجع المفاصل، تحجر مفاصل مقوی باہ کے لیے بھی مفید ہے۔



# عرق النساء (لنگڑی کا درد)

**تعارف**: یہ درد کولہے کے جوڑ سے شروع ہو کر ٹانگ کے بیرونی رخ پاؤں کے انگھوٹھا تک چلا جاتا ہے۔

## قانون مفرد اعضاء اور عرق النساء

قانون مفرد اعضاء کے مطابق یہ درد گردوں کے نقص کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ ہر دو طرف اس کی مختلف صورتیں ہوتی ہیں۔

## اقسام عرق النساء

یہ دو قسم کا درد ہوتا ہے۔دائیں طرف۔اور بائیں طرف۔

## دائیں طرف عرق النساء

اس کی تحریک عضلاتی غدی ہوتی ہے۔عضلات میں تحریک اعصاب میں تحلیل غدد میں تسکین کی وجہ سے یہ درد ہوتا ہے۔

## وجہ

دوران خون عضلات کی طرف بڑھ جاتا ہے۔اور غدد کی طرف نہایت ہی کم ہو جاتا ہے۔غدد میں دوران خون کم ہونے کی وجہ سے حرارت برائے نام ہی پیدا ہوتی ہے۔جس کے نتیجہ میں یہ درد روز بروز شدت اختیار کرتا چلا جاتا ہے۔

## دائیں طرف کے اسباب

شراب خوری، قوت باہ، بڑھانے والی، اغذیہ اور ادویہ میں، شنگرف، پارہ، سنکھیا، وغیرہ۔ اغذیہ میں۔ بڑا گوشت کثرت سے کھانا۔ تکے کباب، چٹ پٹے مصالحہ دار مرغن

غذائیں وغیرہ۔

**علامات**: سرین کے نیچے ٹانگ کی پچھلی طرف یہ درد شروع ہو کر گھٹنے کے پچھلی طرف ٹانگ میں ہوتا ہے۔ جو ٹخنے کے قریب سے گذر کر انگوٹھے تک محسوس ہوتا ہے۔ درد کبھی آہستہ اور کبھی یک لخت تیز ہو جاتا ہے۔ اور ناقابل برداشت ہو جاتا ہے۔ مریض لنگڑا کر چلتا ہے۔ اسی نسبت سے اسے لنگڑی کا درد کہتے ہیں۔

قبض کا رہنا، پاخانہ کا ٹوٹ کر آنا۔ قارورہ کا کم مقدار میں آنا قارورہ کا رنگ سرخی یا مائل زردی منہ کا ذائقہ کڑوا ہونا۔ زبان کا زیادہ سرخی مائل ہونا۔ جسم میں خشکی کا بڑھ جانا، دل کا زیادہ دھڑکنا نبض کا تیز چلنا، معدہ میں گیس و ریاح کا بڑھ جانا۔

## (۷۸) اصول علاج

**ھوالشافی**: قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے غدی عضلاتی تا غدی اعصابی نسخہ جات بے حد مفید ہیں۔ ضرورت کے مطابق ملین، مسہل تریاق، اکسیر استعمال کر سکتے ہیں۔ دائیں طرف عرق النساء کے لیے یہ نسخہ مجرب ہے۔

**تجربہ**: میرے تجربہ میں بارہا میں نے مریضوں پر آزمایا سو فی صد مجرب پایا ہے۔ استاد محترم حضرت حکیم محمد یٰسین دنیا پوری رحمہ اللہ بھی یہی نسخہ دائیں طرف عرق النساء کے مریضوں کو دیا کرتے تھے مریض شفایاب ہوتے تھے۔

نسخہ یہ ہے

## (۷۹) حب اکسیر جدید

**ھوالشافی**: اجوائن دیسی ۲۰۰ گرام، بابچی ۲۰۰ گرام، گندھک آملہ سار ۶۰ گرام، پارہ ۱۲ گرام، ہڑتال ورقیہ ۱۲ گرام، دار چکنا ۱۰ گرام، سکپور ۱۰ گرام، آب مولی اکلو، رائی ۲۰۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**: پہلے پارہ اور گندھک کی کجلی بنالیں۔ دونوں کو باہم اس قدر کھرل کریں



کہ بشکل سرمہ سیاہ بن جائے۔ بس کجلی تیار ہو گئی۔ باقی دار چکنا، رسکپور اور ہڑتال کو آب مولی میں کھرل کریں۔ بعد میں باقی ادویہ کا سفوف بنا کر ملالیں۔ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

## (۸۰) حب شفا

**ھوالشافی**: گل سرخ ۶۰ گرام، دھنیا خشک ۶۰ گرام، سنڈھ ۶۰ گرام، سورنجان شیریں ۶۰ گرام، مٹھا تیلیہ ۱۰ گرام، اجوائن خراسانی ۲۰ گرام، اسگندنگوری ۶۰ گرام، اسرول ۶۰ گرام، صندل سفید ۳۰ گرام، سبز الائچی ۲۰ گرام۔

**ترکیب تیاری**: پہلے مٹھا تیلیہ کو الگ پیس کر باقی ادویہ کا سفوف بنا کر ملا دیں۔ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

## (۸۱) اعصابی غدی تریاق (جدید)

**ھوالشافی**: ہلدی ۱۰۰ گرام، سہاگہ بریاں ۱۰۰ گرام، ملٹھی ۱۰۰ گرام، شیر عشر ۳۰ گرام

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر شیر عشر ملا کر خوب کھرل کریں تقریباً ۱/۲ گھنٹہ حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ

## (۸۲) غدی اعصابی ملین

**ھوالشافی**: سنڈھ ۵ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، کالی مرچ ۱ تولہ، سنا مکی ۸ تولہ

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ایک حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

## (۸۳) اعصابی عضلاتی ملین

**ھوالشافی**: قلمی شورہ ۳ تولہ، جوکھار ۲ تولہ، تخم کاسنی ۳ تولہ، گل سرخ ۸ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب، صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**نوٹ:** سب حبوب ایک ایک ملا کر دیں۔

ایک وقت کی پانچ، پانچ حب صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**غذا:** ٹینڈے، کدو، گاجر، شلجم، گھیا توری، گوشت بکرا، سبزی ملا دیں۔

**پھل:** گرما، خربوزہ، تربوز، امرود، کھجور، انار، سفید شریں۔

**پرھیز:** انڈا، بڑا گوشت، چٹ پٹے مصالحہ دار مرغن غذائیں، بادی اشیاء وغیرہ۔

## عرق النسا بائیں طرف

اس کی تحریک اعصابی غدی ہوتی ہے۔ اعصاب میں تحریک غدد میں تحلیل، عضلات میں تسکین ہوتی ہے۔

**وجہ:** دوران خون اعصاب کی طرف بڑھ جاتا ہے۔ عضلات کی طرف نہایت ہی کم ہو جاتا ہے۔ غدد میں ضعف ہو جاتا ہے۔ جس کی بنا پر یہ درد ہو جاتا ہے۔

**اسباب:** تر گرم، تا تر سرد، اغذیہ ادویہ کی کثرت کے استعمال سے، ایسے ماحول میں رہنا، جہاں تری سردی کے اثرات زیادہ پائے جائیں حرام مغز کے مہروں پر چوٹ کا لگنا۔

**اغذیہ:** مولی، گاجر، شلجم، کدو، چاول وغیرہ۔

**ادویہ:** حلوہ جات، مغزیات کا حریرہ، سفوف مغلظ وغیرہ ان ادویہ کی کثرت استعمال سے بھی یہ مرض لاحق ہو سکتا ہے۔

**علامات:** کثرت بول، قارورہ کا رنگ سفیدی مائل زردی ہوتا ہے۔ پاخانہ بے قاعدہ ہو جاتا ہے۔ بیٹھنے سے درد بڑھ جاتا ہے۔ چلنے سے درد کو آرام آ جاتا ہے۔

**اصول علاج:** چونکہ یہ مرض اعصابی غدی (تر گرم) تحریک میں ہوتا ہے۔ قانون مفرد اعضاء کے مطابق اس کا علاج عضلاتی اعصابی تا عضلاتی غدی اغذیہ، ادویہ سے ہوتا ہے۔ ضرورت کے پیش نظر ملین، مسہل، تریاق، اکسیر، مقوی بھی دے سکتے ہیں۔ یہ نسخہ جات بھی





مفید ہیں۔

### (۸۴) حلوہ پیاز

**ھوالشافی:** پیاز سفید ۴۲ عدد، روغن گاؤ ا کلو، عسل خالص ا کلو، نبات سفید ا کلو۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو ایک روغنی برتن میں ڈال کر اچھی طرح سے گل حکمت کر کے برتن کو زمین میں دفن کر دیں۔ نیچے اور اوپر ۲۰ کلو اوپلوں کی آگ دیں صرف برتن کا گلا باہر ہو سرد ہونے پر پھر ۲۰ کلو کی آگ دیں۔ تیسری مرتبہ پھر ۲۰ کلو کی آگ دیں، سرد ہونے پر مرکب حلوہ کی طرح تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک:** پہلے ہفتہ میں ۲ تا ۳ تولہ دوسرے ہفتہ میں ۲ تا ۴ تولہ صبح و شام کھلائیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے محرک عضلات محلل اعصاب، مسکن غدد ہے۔ بائیں طرف عرق النساء، وجع المفاصل، نقرسی دردوں نیز دفع درد ریحی اور نامردی اور اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

### (۸۵) حب ترید

**ھوالشافی:** مصطگی رومی ا تولہ، ترید سفید ا تولہ، ہلیلہ سیاہ ا تولہ، مصبر ا تولہ، حنظل سالم ایک عدد۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک حب صبح و شام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔ محرک عضلات محلل اعصاب مسکن ومقوی غدد ہے۔ بائیں طرف عرق النساء، وجع المفاصل، قوت باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

### (۸۶) حب النیل

حب النیل ۵ تولہ، سورنجان شریں ۶ تولہ، ترید مجوف ۶ تولہ، ایلوا، غاریقون مغربی، مقل ارزق، مصطگی رومی، بوزیدان ہر ایک اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری:** جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر، ایلوا اور مصطگی رومی جدا جدا پیس کر شامل کریں۔مقل کو پانی میں حل کر کے اس سے سفوف گوندکر حبوب بقدر مرچ سیاہ بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ حب صبح وشام ہمراہ آب تازہ دیں۔

**نوٹ:** اگر مریض کو قبض نہ ہوتو ایلوا کی جگہ اسگندناگوری ڈالیں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔محرک عضلات محلل اعصاب، مسکن ومقوی غدد ہے۔بائیں طرف عرق النساء وجع المفاصل نقرسی دردوں، قبض کے لیے مفید ہے۔

## (۸۷) روغن لاجواب

**هوالشافی:** برگ عشر تازہ ۱۰ تولہ، برگ بیدانجیر ۱۰ تولہ، خردل ۸ تولہ، برگ جوز ماثل تازہ ۱۰ تولہ افیتمون ہندی تازہ ۷ چھٹانک روغن کنجد ۲/۱ کلو۔

**ترکیب تیاری:** سب ادویہ کو نیم کوفتہ کر کے پانی میں جوش دیں۔ بعدازاں مل چھان کر آب جوشاندہ میں روغن کنجد ۲/۱ کلو شامل کر کے آگ پر رکھیں۔ جب پانی خشک ہو کر صرف تیل باقی رہ جائے تو اس میں درج ذیل ادویہ شامل کر کے جوش دیں۔اور صاف کر کے رکھیں اجزا جوز بوا ایک تولہ، قرنفل دو تولہ، بسباسہ دو تولہ، زنجبیل چار تولہ، روغن کتان پانچ تولہ۔

**ترکیب استعمال:** مقام ماؤف پر اس روغن کی مالش کریں۔

**افعال واثرات میں:** عضلاتی غدی ہے۔محرک عضلات محلل اعصاب مسکن ومقوی غدد ہے۔عرق النساء بائیں طرف وجع المفاصل، نقرسی دردوں کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** اسے بطور طلاء استعمال کر سکتے ہیں۔

## فالج اور اس کی ماھیت

لفظ فالج کے معنی نصف کے ہیں۔اصطلاح طب میں جسم کے نصف حصے کا شل ہو جانا کسی قسم کی حرکت نہ کر سکنا فالج کہلاتا ہے۔ فالج میں دوران خون کا نظام بگڑ جانے کی وجہ سے یہ مرض لاحق ہوتا ہے۔



دوران خون جسم کے ایک حصہ کی طرف زیادہ ہو جاتا ہے۔اور دوسری طرف نہایت ہی کم ہو جاتا ہے۔ دوران خون جس مقام کی طرف زیادہ ہو جاتا ہے۔ وہاں تحریک ہوتی ہے۔ جہاں خون کم ہوتا ہے۔وہاں تحلیل ہونے کی وجہ سے وہاں کے اعضاء کو غذائیت نہیں ملتی اس لیے وہ اپنا مفروضہ کام انجام دینے سے معزور ہو جاتے ہیں۔اسی کا نام فالج ہے۔

کسی بھی طب نے فالج کے علاج میں ایسی تحقیقات پیش نہیں کیں جو حضرت صابر ملتانی نے طب کی دنیا میں پیش کیں۔

انہوں نے فالج کو تین حصوں میں تقسیم کیا ہے۔جبکہ دیگر طب میں اس کا علاج جو طبی کتب میں درج ہے۔وہ خشک گرم تا گرم خشک مرکبات ہیں۔یا جو صدیوں سے چلے آرہے ہیں۔کیونکہ ان کے نزدیک پٹھوں کا نظام درہم برہم ہو جایا کرتا ہے۔اس لیے وہ خشک گرم تا گرم خشک مرکبات کے ذریعہ علاج کرتے ہیں۔اکثر اس علاج میں کامیاب بھی ہو جاتے ہیں اور اکثر ناکام ہو جاتے ہیں۔کیونکہ جو مرض اعصابی تحریک کا ہوگا وہ یقیناً ان کے علاج سے شفا پائے گا۔یہی اس کا صحیح علاج ہے۔مگر عضلاتی اور غدی امراض میں ان کا علاج معالجہ ناکام ہو جاتا ہے۔کیونکہ ان کے نزدیک پٹھوں کی کمزوری ہی فالج کا سبب ہے۔اور اسی کی وہ اصلاح کرتے ہیں۔

جبکہ قانون مفرد اعضاء کے حاملین اس مرض کا علاج مرض کی ماہیت کے مطابق کرتے ہیں۔ جو قانون مفرد اعضاء کے مطابق اسے تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

## اقسام فالج

دائیں طرف کا فالج، بائیں طرف کا فالج، فالج اسفل (نیچے دھڑ کا۔فالج)

## دائیں طرف کا فالج

یہ تحریک غدی عضلاتی سے غدی اعصابی میں ہوتا ہے۔دائیں طرف کے اعضاء بے حس وحرکت ہو جاتے ہیں البتہ بائیں طرف کے اعضاء بازو اور ٹانگ حرکت کرتے ہیں۔

احساس بھی پوری طرح قائم رہتا ہے۔

## علامات فالج

فشار الدم، پیشاب کا کم مقدار میں آنا۔قطرہ قطرہ آنا، پاخانہ پیچش کی صورت میں بعض اوقات آنے لگتا ہے۔ پاخانہ اور قارورہ کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔ چہرہ کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔اکثر کو گھبراہٹ اور جلن محسوس ہوتی ہے۔قبض بھی ہو جاتی ہے۔

**اسباب**: عضوی اسباب کیفیاتی اسباب نفسیاتی اسباب، مادی اسباب۔

**عضوی اسباب**: غدی اعصابی تحریک کی وجہ سے جگر وغدد مشینی طور پر تیز ہو جاتے ہیں اور قلب وعضلات بھی تحلیل کی وجہ سے یکدم دوران خون کم ہو جاتا ہے جس میں دائیں طرف کے عضلات کمزور ہو کر حرکت کرنا بند کر دیتے ہیں۔اعصاب ساکن ہو جاتے ہیں۔

**کیفیاتی اسباب**: کیفیاتی اس میں گرم خشک تا گرم تر موسم کا مسلسل قائم رہنا یا ایسی جگہ کام کرنا جہاں زیادہ گرمی ہو اس لئے اکثر ایسے ماحول میں کام کرنے والے مزدور دائیں طرف کے فالج میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

**نفسیاتی اسباب**: غم وغصہ کا بار بار پیدا ہوتے رہنے اس سے جگر وغدد کے افعال تیز ہوتے رہتے ہیں۔جس سے قلب وعضلات میں مسلسل کمزور ہوتے رہتے ہیں۔ایک ایسا وقت آتا ہے کہ اچانک صدمہ ہو کر دایاں فالج ہو جاتا ہے۔

**مادی اسباب**: مادی اسباب میں گرم خشک تا گرم تر اغذیہ ادویہ شامل ہیں۔

**علاج**: اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی اغذیہ ادویہ سے کیا جائے۔ضرورت کے مطابق ملین اور مسہل، اکسیر، تریاق، مقوی دے سکتے ہیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۸۸) سفوف کمونی

**ھوالشافی**: الائچی سبز، زیرہ سفید، قلمی شورہ، ست ملٹھی، گوند کیکر ہم وزن۔



**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۱ ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہمراہ شربت بزوری حار صبح وشام۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی غدی ہے۔محرک دماغ، محلل غدد، مسکن عضلات ہے۔ دائیں طرف کے فالج، لقوہ دیگر غدی تحریک کی علامات کے لیے مفید ہے۔

اس کتاب میں جو نسخہ جات اعصابی حصہ میں درج ہیں۔
وہ بے خطا اور بے ضرر ہیں۔ان سے استفادہ حاصل کریں۔

## بائیں طرف کا فالج

اعصابی عضلاتی تحریک میں ہوتا ہے۔بائیں طرف کے اعضاء بالکل حرکت نہیں کر سکتے۔البتہ دائیں طرف اعضاء بازو اور ٹانگ حرکت کرتے ہیں۔

**علامات**: جسم کا بوجھل رہنا ایسا محسوس ہونا کہ جسم بہت بوجھل ہو گیا ہے۔اور ہر وقت تھکا تھکا رہتا ہے۔کبھی کبھی بائیں بازو اور ٹانگ میں درد ہونے لگتا ہے۔اکثر مریضوں کو کثرت سے پسینہ آنے لگتا ہے۔قارورہ کا رنگ سفید اور مقدار میں زیادہ آتا ہے۔ نبض بھی تسکین قلب کی وجہ سے ٹھہرنے لگتی ہے۔زبان کسی قدر مفلوج ہو جاتی ہے۔زبان پھول جاتی ہے۔

**اسباب**: عضوی اسباب کیفیاتی اسباب نفسیاتی اسباب، مادی اسباب۔

**عضوی اسباب**: اعصاب کی مشینی تحریک کی وجہ سے غدد میں تحلیل کی وجہ سے غدد تحلیل غذا کا کام چھوڑ دیتے ہیں اور عضلات میں تسکین کی وجہ سے عضلات اپنی حرکات فعل کا کام چھوڑ بیٹھتے ہیں۔نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بائیں طرف کی نصف زبان، بازو، اور ٹانگ حرکت کرنا بند کر دیتی ہے۔

**کیفیاتی اسباب**: اس میں تر سرد تا تر گرم ماحول میں رہنے سے نمی والی جگہ پر زیادہ دیر تک لیٹے رہنے۔تر مرطوب علاقہ میں، دھوبی کاٹ میں زیادہ دیر تک کپڑے دھونا خاص کر سرد موسم میں ان کیفیاتی اسباب کی زیادتی سے بھی فالج ہو جاتا ہے۔

**نفسیاتی اسباب**: اس میں خوف وندامت کے جذبات کی شدت کی وجہ سے اعصاب میں تحریک پیدا ہو کر غدد میں تحلیل اور عضلات میں تسکین کی زیادتی کی وجہ سے فالج ہو جاتا ہے۔

**مادی اسباب**: اس میں تر سرد ُتر گرم اغذیہ اور ادویہ شامل ہیں۔

**اصول علاج**: عضلاتی غدی تا غدی عضلاتی اغذیہ ادویہ سے کریں۔ کیفیاتی۔ نفسیاتی ماحول کو بھی بدلیں۔

## (۸۹) نسخہ اذراقی حب فالج

کچلہ ا تولہ، رائی ۴ تولہ، خولنجاں ۴ تولہ، لونگ ا تولہ، جائفل ا تولہ، کوڑا تولہ،

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک حب تا دو حب ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی، صبح، دوپہر، شام۔

**افعال واثرات میں**: عضلاتی غدی ہے۔ بائیں طرف کے فالج اور اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

**فالج اسفل**: نچلے دھڑ کا فالج اس میں زیر ناف حصہ کا بے حس وحرکت نہ کرسکنا فالج اسفل کہلاتا ہے۔ اس کی تحریک عضلاتی غدی ہوتی ہے۔ عضلات میں تحریک اعصاب میں تحلیل، غدد میں تسکین ہو جاتی ہے۔

**علامات**: فالج اسفل میں دونوں ٹانگیں بے حس وحرکت ہو جاتی ہیں۔ مریض کے مفلوج حصہ سے اگر گوشت وغیرہ کاٹ دیا جائے یا سوئی وغیرہ لگائی جائے تو مریض کو کسی قسم کی تکلیف کا احساس نہیں ہوتا۔ پیشاب، پاخانہ بند ہو جاتا ہے۔ قارورہ کا رنگ سرخی زردی مائل ہوتا ہے۔

پاخانہ سیاہی مائل سدوں کی شکل میں بمشکل خارج ہوتا ہے۔ نبض عظیم حرکت میں تیز ہوتی ہے۔ اختلاج قلب کی تکلیف پیدا ہو جاتی ہے۔



**اسباب**: عضوی، کیفیاتی، نفسیاتی، مادی

**عضوی اسباب**: اس میں عضلاتی تحریک کی وجہ سے اعصاب میں تحلیل غدد میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔ ضعف اعصاب کی وجہ سے عضلات کو حرکت کرنے کی اطلاع نہیں ملتی اس لیے وہ حرکت نہیں کرسکتے۔

**کیفیاتی اسباب**: اس سے مراد خشکی، گرمی، کی کیفیات کے اثر اندر ہونے سے یہ مرض ہوسکتا ہے۔ خشک گرم ماحول میں زیادہ دیر تک کام کرنا وغیرہ شامل ہیں۔

**نفسیاتی اسباب**: نفسیاتی اسباب، لذت ومسرت کے جذبات کی شدت کی وجہ سے اچانک یہ مرض لاحق ہوسکتا ہے۔ مشینی طور پر عضلاتی اعضاء تیز ہو جاتے ہیں۔

**مادی اسباب**: اس میں کھانے پینے، کی اشیاء شامل ہیں۔ چٹ پٹی مصالحہ دار اشیاء کی کثرت، کثرت شراب مقوی باہ ادویہ کی کثرت، کیونکہ مقوی باہ ادویات زیادہ تر عضلاتی غدی مزاج کی ہوتی ہیں۔ اس لیے ان کی کثرت سے استعمال سے بھی فالج ہو جاتا ہے۔

**اصول علاج**: غدی عضلاتی تا غدی اعصابی اغذیہ اور ادویہ ضرورت کے پیش نظر ملین و مسہل اور ادویہ تریاق، اکسیر دے سکتے ہیں۔ اسی کتاب کے غدی حصہ میں مرکبات درج ہیں جو بے ضرر اور بے خطا ہیں علاج کے لیے ان کا استعمال کریں۔

## میرا ذاتی تجربہ اور مشاہدہ

فالج دائیں ہو یا بائیں نبض دیگر علامات کو مدنظر رکھ کر علاج کرنا چاہئے، پچھلے صفحات میں فالج دائیں اور بائیں کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ وہ بھی درست ہے۔ مگر حالات کو پیش نظر رکھ کر علاج معالجہ کرنا چاہیے لکیر کا فقیر نہیں ہونا چاہئے۔

مجھے بائیں طرف کے فالج زدہ مریض دیکھنے کا اتفاق ہوا جب مریض کا معائنہ کیا گیا۔ نبض اور علامات سابقہ اسباب کو مدنظر رکھا تو وہ مریض غدی عضلاتی تحریک کا پایا گیا۔ اس تحریک کو مدنظر رکھ کر علاج اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی. کیا وہ مریض شفایاب ہو گیا۔ میری تمام حکماء برادری۔ سے التجا ہے کہ مریض کی صحیح تشخیص اور دوران خون کو مدنظر رکھ

کرعلاج کریں۔کبھی بھی ناکامی نہیں ہوگی۔

بائیں طرف فالج کے مریض کے علاج میں جوادویہ دی گئی ہیں وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

حب اعصابی عضلاتی ملین ۱+۱+۱

حب اعصابی غدی تریاق ۱+۱+۱

حب غدی اعصابی ملین ۱+۱+۱

صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ۔

کھانے کے لیے اعصابی غذائیں دیں کھانے کے بعد

**نوٹ:** یہ تمام مرکبات اعصابی اور غدی حصہ اسی کتاب میں درج ہیں۔

### (۹۰) جوشاندہ

اسطوخودوس ۶ ماشہ، دارچینی ۳ ماشہ۔

پانی دوکپ میں ڈال کر یہاں تک جوش دیں کہ پانی ایک کپ رہ جائے۔

یہ ایک خوراک ہے۔صبح کھانے کے بعد شام کو یہی قہوہ کھانے کے بعد پلائیں۔

برائے مالش غدی اعصابی روغن جو اسی کتاب میں حصہ غدی اعصابی میں درج ہے۔

**نوٹ:** مالش ہلکی کرنی ہوگی۔دائیں طرف باز و اور ٹانگ میں کریں۔





# فشارالدم کیا ہے

عربی میں فشارالدم، انگریزی میں ہائی بلڈ پریشر کہتے ہیں۔دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ دوران خون کا تیز ہو جانا۔

فشام الدم بھی دو قسم کا ہوتا ہے۔

ایک حرارت کی زیادتی کے نتیجہ میں خون میں گرمی پیدا ہو جاتی ہے۔وریدوں میں سکیڑ اور شریانوں میں پھیلاؤ پایا جاتا ہے۔

## غدی تحریک

### فشار الدم (بلڈپریشر کا ہائی ہونا)

جب جگر وغدد کا فعل ضرورت سے زیادہ تیز ہو جاتا ہے تو غدد میں تحریک، عضلات میں تحلیل، اعصاب میں تسکین ہو جاتی ہے، نتیجہ یہ ہوتا ہے۔کہ دوران خون جگر وغدد میں زیادہ ہو جاتا ہے۔دل میں نہایت ہی ضعف ہو جاتا ہے۔دماغ میں سکون ہو جاتا ہے۔

اوپر جو بیان ہوا ہے۔وہ حقیقی فشارالدم ہے۔

### دوسرا غیر حقیقی فشار الدم (ہائی بلڈ پریشر)

یہ فشارالدم عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی تحریک میں ہوا کرتا ہے۔دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ تبخیر معدہ کی وجہ سے معدہ میں گیس ورباح کی زیادتی کی وجہ سے خون کا دباؤ اچانک دل میں زیادہ ہو جاتا ہے۔جس کی وجہ سے یہ فشارالدم غیر حقیقی ہو جاتا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کے تحریکی برادران اس بات کو کبھی بھی تسلیم نہیں کریں گے کیونکہ

ان کے نزدیک اس تحریک میں فشارالدم نہیں ہوسکتا ہے۔مگر میں نے اپنے تجربہ کی بنا پر اس کی تشخیص وتجویز کی ہے۔اور کئی مریضوں کا علاج بھی کیا ہے۔وہ شفایاب ہوئے۔

**غدی تحریک کے اسباب**: اس کے بھی کئی اسباب ہیں جن کی وجہ سے فشارالدم ہو جایا کرتا ہے۔کیفیاتی اسباب۔نفسیاتی اسباب۔مادی اسباب۔

**کیفیاتی اسباب**: اس میں گرمی خشکی یا گرمی سردی کے موسم کے اثر انداز ہونے سے اور گرم خشک تا گرم تر ماحول میں زیادہ وقت تک کام کرنا وغیرہ شامل ہیں۔

**نفسیاتی اسباب**: اس میں غم وغصہ کے باب کی شدت کی وجہ سے فشارالدم ہو جایا کرتا ہے۔

**مادی اسباب**: مادی اسباب ہیں گرم خشک تا گرم تر اغذیہ ادویہ کا کثرت سے استعمال کرنا۔فشارالدم کا سبب بنتا ہے۔

**اصول علاج**: اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔ضرورت کے مطابق ملین، مسہل، تریاق اکسیر دے سکتے ہیں۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۹۱) سفوف اسرول

**هوالشافی**: گل سرخ ایرانی اتولہ، دھنیا خشک اتولہ، اسرول اتولہ، صندل سفید اتولہ، مٹھا تیلیہ ۲ ماشہ

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ۴رتی تا ایک ماشہ صبح، دوپہر، شام ہمراہ زیرہ سفید ایک ماشہ، الائچی سبز دوعدد کا قہوہ۔

**افعال واثرات میں**: اعصابی عضلاتی ہے۔محرک اعصاب، محلل عضلات، مسکن غدد ہے۔فشارالدم، اعصابی کھینچاؤ، تقطیر البول، سوزاک غدی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔



## علاج غیر حقیقی فشار الدم (هائی بلڈ پریشر)

### (۹۲) حب فشار الدم

**اصول علاج**: دیسی اجوائن، آب لہسن حسب ضرورت۔

**ترکیب تیاری**: دیسی اجوائن کا سفوف بنا کر آب لہسن میں تر باتر کر کے خشک کر کے محفوظ کرلیں۔حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خواک**: ایک ایک حب نخودی صبح، دوپہر، شام۔ہمراہ آب تازہ دیں۔

## فشار الدم کا کم ہونا (لو بلڈ پریشر)

جب دماغ واعصاب میں خون کا دباؤ بڑھ جاتا ہے۔دل میں تحلیل غدد میں تسکین ہو جاتی ہے۔جس کے نتیجہ میں بلڈ لو ہو جاتا ہے۔

**اسباب**: اس کے بھی کئی اسباب ہوتے ہیں۔

کیفیاتی اسباب۔نفسیاتی اسباب۔مادی اسباب۔

**کیفیاتی اسباب**: اس میں تری گرمی، تری سردی کی کیفیاتی اثرات کی وجہ سے اور ایسی جگہ رہنا۔جہاں زیادہ تر ماحول تر سرد ہو۔

**نفسیاتی اسباب**: اس میں خوف وندامت کے جذبات کا شدت اختیار کرنے سے فشارالدم کم ہو جاتا ہے۔

**مادی اسباب**: مادی اسباب میں اغذیہ ادویہ شامل ہیں۔جس میں زیادہ تر ان اغذیہ کو کھانا جو اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی مزاج کی ہوتی ہیں۔

**اصول علاج**: عضلاتی اعصابی تا عضلاتی غدی اغذیہ ادویہ سے کیا جاتا ہے۔

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

### (۹۳) حب برقی اثر:

سلاجیت ایک تولہ، دیسی اجوائن ۵ تولہ،

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر مرچ سیاہ بنا لیں۔

**مقدار خوراک**: ایک حب دو حب ضرورت کے مطابق دیں۔

**افعال و اثرات**: میں عضلاتی غدی ہے محرک عضلات محلل اعصاب مسکن مقوی غدد بلڈ لو، کمی حرارت غریزی، مقوی باہ، دیگر اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لیے مفید ہے۔

## غیر حقیقی بلڈ لو

جب غدد میں تحریک، عضلات میں تحلیل، اعصاب میں سکون ہو جاتا ہے۔ جس کے نتیجہ میں دل کی طرف دوران نہایت ہی کم ہو جاتا ہے۔ دل رفتار میں آہستہ آہستہ چلتا ہے۔

## دل کی رفتار کا کم ہونا

اس کی دو وجوہات ہوتی ہیں۔ غدی تحریک یا اعصابی تحریک، اس میں یہ دیکھنا ضروری ہے کہ دل کی رفتار کس تحریک کی وجہ سے کم ہوگئی ہے۔ غدی تحریک میں تحلیل کی وجہ سے اور اعصابی تحریک میں تسکین کی وجہ سے دل کی رفتار کم ہوگئی ہے۔ جب مریض کسی ڈاکٹر سے بلڈ پریشر چیک کرواتا ہے۔ تو ڈاکٹر صاحب مریض کو کہتے ہیں کہ آپ کا بلڈ لو ہو گیا ہے۔

نمک وغیرہ کا استعمال کریں۔

اگر اعصابی تحریک ہوگئی تو اس سے مریض کو فائدہ ہوگا اگر غدی تحریک ہوگئی تو مریض کو بجائے فائدہ کے تکلیف میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اکثر ایسے مریض دیکھیں ہیں جو کہتے ہیں کہ حکیم صاحب ہمارا بلڈ لو ہو جاتا ہے جب ہم کوئی گرم چیز انڈہ وغیرہ کھا لیتے ہیں تو ہمیں گھبراہٹ جلن دیگر علامات وغیرہ پیدا ہو جاتی ہیں۔ ہم حیران ہو جاتے ہیں کہ ان اشیاء کے کھانے سے بلڈ لو ہو تو نارمل ہو جاتا ہے۔ جو ہم بلڈ لو کے مریض کو کھانے کی تاکید کرتے ہیں اس سے ثابت ہوا کہ مریض کی صحیح تشخیص پر علاج کا دارومدار ہے۔

## تجربہ

میرے تجربے میں ایسے کئی مریض دیکھنے میں آئے ہیں جو بظاہر بلڈ لو کے مریض



ہوتے ہیں مگر حقیقت میں ایسا نہیں ہے۔ ان کی جب صحیح معلومات لے کر تشخیص و تجویز کی جاتی ہے وہ یقیناً مریض شفایاب ہو جاتے ہیں۔

**نوٹ**: میرے تمام عزیم برادران حکماء سے التماس ہے جب بھی کوئی مریض آپ کے پاس بلڈ لو، یا زیادہ کا کہے اس کے کہنے پر علاج تجویز نہ کیا کریں۔ از خود اس کی علامات اور تشخیص کو مدنظر رکھ کر اس کا علاج کریں۔ یقیناً اگر آپ نے اپنے طریقہ کے مطابق اس کی تشخیص و تجویز کی تو کامیابی ضرور ہوگی۔

علاج قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مجربات اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی ضرورت کے مطابق محرک، شدید، ملین، مسہل، تریاق، اکسیر دے سکتے ہیں۔ جو اسی کتاب میں حصہ اعصابی مرکبات میں درج ہیں۔

## حکیم انقلاب دوست محمد صابر ملتانیؒ کے فارکوپیا کے

## مرکبات و مجربات

### اعصابی غدی حصہ



### اعصابی عضلاتی حصہ







### غدی عضلاتی حصہ



### غدی اعصابی حصہ

# اشاریہ امراض


کتب خانہ
طبیب